لیتے تھے اور تنہا ہوتے تھے اپنی رائے سے اور زیادتی کرتے تھے زہد اور خشوع وغیرہ میں سو جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ قتل ہوئے تو وہ لوگ علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ ہو کر لڑتے رہے اور ان کا اعتقاد یہ تھا کہ عثمان رضی اللہ عنہ اور اس کے تابعدار کافر ہیں اور ان کا اعتقاد یہ بھی تھا کہ امام بحق علی رضی اللہ عنہ ہیں اور کافر ہے جو ان سے لڑا اہل جنگ جمل سے جن کے رئیس طلحہ اور زبیر رضی اللہ عنہما تھے یعنی طلحہ رضی اللہ عنہ اور زبیر رضی اللہ عنہ وغیرہ ان کے ساتھ والوں کو کافر جانتے تھے اس واسطے کہ دونوں نے پہلے علی رضی اللہ عنہ سے بیعت کی پھر مکے کی طرف نکلے اور عائشہ رضی اللہ عنہا سے ملاقات ہوئی عائشہ رضی اللہ عنہا نے بھی اس سال حج کیا تھا سو سب نے اتفاق کیا کہ عثمان رضی اللہ عنہ کے قاتلوں کو طلب کیا جائے اور ان سے قصاص لیا جائے اور سارے لوگ اتفاق کر کے بصرے کی طرف نکلے اور لوگوں کو اس کی طرف بلایا سو یہ خبر علی رضی اللہ عنہ کو پہنچی وہ بھی ان کی طرف لشکر سمیت گئے سو واقع ہوئی درمیان ان کے لڑائی جو مشہور ہے ساتھ جنگ جمل کے اور فتح یاب ہوئے علی رضی اللہ عنہ اور قتل ہوئے طلحہ رضی اللہ عنہ اور زبیر رضی اللہ عنہ بیچ اس لڑائی کے پس یہی گروہ ہے جو عثمان رضی اللہ عنہ کا قصاص چاہتے تھے یعنی طلحہ رضی اللہ عنہ اور زبیر رضی اللہ عنہ اور عائشہ رضی اللہ عنہا اور ان کے ساتھ والے بالاتفاق اور اسی طرح معاویہ رضی اللہ عنہ بھی ملک شام میں قائم ہوا اور وہ اس وقت شام کا حاکم تھا حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی طرف سے علی رضی اللہ عنہ نے اس کو کہلا بھیجا کہ اہل شام ان کی بیعت کریں تو معاویہ رضی اللہ عنہ نے یہ بہانہ بنا کر کہ عثمان رضی اللہ عنہ مظلوم مارے گئے سو واجب ہے کہ اول جلدی ان کے قاتلوں سے قصاص لیا جائے اور علی رضی اللہ عنہ کو سب سے زیادہ تر قوت ہے قصاص لینے کی اور التماس کی علی رضی اللہ عنہ سے کہ اس کو ان پر قابو دیں اور علی رضی اللہ عنہ کہتے تھے کہ اول میری بیعت کر جیسے اور لوگوں نے کی پھر میرے آگے یہ مقدمہ فیصل کروانے کو رجوع کر میں حکم کروں گا ان میں ساتھ حق کے سو جب دراز ہوا معاملہ تو علی رضی اللہ عنہ لشکر لے کر نکلے شام والوں سے لڑنے کو اور معاویہ رضی اللہ عنہ شام سے لشکر لے کر نکلا علی رضی اللہ عنہ سے لڑنے کو سو دونوں لشکر مقام صفین میں ملے اور دونوں میں مقابلہ ہوا سو دونوں کے درمیان ایک مہینہ لڑائی ہوتی رہی اور قریب تھا کہ شام والے یعنی معاویہ رضی اللہ عنہ کا لشکر مغلوب ہو جائیں اور شکست کھائیں سو انہوں نے قرآن کو اٹھایا نیزوں پر اور پکارا کہ ہم تم کو قرآن کی طرف بلاتے ہیں یعنی جو قرآن ہمارے اور تمہارے درمیان فیصلہ کرے وہ ہم کو منظور ہے اور یہ عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ کے مشورہ سے ہوا اور وہ معاویہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھا سو علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ والوں میں سے بہت لوگوں نے لڑائی چھوڑ دی دیندار ہونے کے سبب سے خاص کر قاریوں نے اور حجت پکڑی انہوں نے ساتھ اس آیت کے ﴿أَلَمْ تَرَ إِلَى الَّذِينَ أُوتُوا نَصِيبًا مِّنَ الْكِتَابِ يُدْعَوْنَ إِلَىٰ كِتَابِ اللَّهِ لِيَحْكُمَ بَيْنَهُمْ﴾ الآیۃ سو علی رضی اللہ عنہ اور اس کے ساتھ والوں نے شام والوں کو کہلا بھیجا سو انہوں نے کہا کہ ایک منصف تم بھیجو اور ایک ہم بھیجتے ہیں اور حاضر ہو ساتھ ان دونوں کے جو لڑائی کے ساتھ مباشر نہیں ہوا سو ان کی رائے میں جس کے ساتھ حق ہو سب لوگ اس کی فرمانبرداری کریں سو علی رضی اللہ عنہ اور اس کے ساتھ والوں نے اس کو قبول کیا اور انکار کیا اس سے اس گروہ نے جو خارجی ہو گئے تھے اور لکھا علی رضی اللہ عنہ نے درمیان

اپنے اور معاویہ رضی اللہ عنہ کے نوشتہ منصفی کا عراق اور شام والوں میں هذا ما قضى عليه امير المؤمنين على معاوية یعنی یہ ہے وہ نوشتہ جس پر امیر المؤمنین علی رضی اللہ عنہ نے معاویہ رضی اللہ عنہ سے فیصلہ کیا تو اہل شام نے کہا کہ امیر المؤمنین نہ لکھو علی رضی اللہ عنہ نے یہ بھی مان لیا اور خارجیوں نے اس سے بھی انکار کیا پھر فیصلہ ہوا اس پر کہ دونوں منصف اور ان کے ساتھی ایک مدت معین کے بعد یعنی آئندہ سال کو ایک مکان معین میں آئیں جو شام اور عراق کے درمیان ہے اور دونوں لشکر اپنے اپنے شہروں کی طرف پلٹ جائیں یہاں تک کہ واقع ہو حکم منصفی کا سو معاویہ رضی اللہ عنہ شام کی طرف پلٹ گیا اور علی رضی اللہ عنہ کوفہ پلٹ آئے بغیر کسی فیصلے کے سو جدا ہوئے علی رضی اللہ عنہ سے خارجی اور وہ آٹھ ہزار سے زیادہ تھے اور ایک مکان میں اُترے جس کو حرورا کہا جاتا ہے اور ان کا سردار عبداللہ بن کوّاء تھا تو علی رضی اللہ عنہ نے ان کی طرف ابن عباس رضی اللہ عنہما کو بھیجا ابن عباس رضی اللہ عنہما نے اُن سے مناظرہ کیا سو بہت لوگوں نے ان میں سے توبہ کی پھر علی رضی اللہ عنہ ان کی طرف نکلے انہوں نے علی رضی اللہ عنہ کی اطاعت کی اور ان کے ساتھ کوفے میں داخل ہوئے پھر انہوں نے مشہور کیا کہ علی رضی اللہ عنہ نے منصفی سے توبہ کی تو علی رضی اللہ عنہ نے خطبہ پڑھا اور اس سے انکار کیا تو انہوں نے مسجد کی طرف سے پکارا لا حكم الا لله یعنی نہیں حکم ہے مگر اللہ کا تو علی رضی اللہ عنہ نے کہا کہ یہ کلمہ حق ہے اور مراد اس سے باطل ہے پھر انہوں نے آہستہ آہستہ وہاں سے نکلنا شروع کیا یہاں تک کہ مدائن میں جمع ہوئے علی رضی اللہ عنہ نے ان کو کہلا بھیجا کہ توبہ کریں انہوں نے اس پر اصرار کیا اور باز رہے توبہ کرنے سے اور کہا کہ ہم باز نہیں رہیں گے یہاں تک کہ علی رضی اللہ عنہ اپنے نفس کو کافر کہیں اس سبب سے کہ وہ منصفی پر راضی ہوئے اور توبہ کریں منصفی سے پھر انہوں نے اجماع کیا اس پر کہ جو ان کے عقیدہ کے مخالف ہو وہ کافر ہے اور اس کا مال اور جان مباح ہے سو جو مسلمان ان پر گزرتا اس کو مار ڈالتے تھے علی رضی اللہ عنہ کو یہ خبر پہنچی سو علی رضی اللہ عنہ لشکر لے کر ان کی طرف نکلے اور نہروان میں ان پر جا پڑے اور نہ باقی رہا ان میں سے کوئی مگر کم دس آدمی سے اور علی رضی اللہ عنہ کے لشکر سے صرف دس آدمی قتل ہوئے تھے یہ خلاصہ ہے اول حال ان کے کا پھر باقی چھپے رہے یہاں تک کہ ان میں سے عبدالرحمن بن ملجم نے علی رضی اللہ عنہ کو شہید کیا بعد اس کے کہ صبح کی نماز میں داخل ہوئے پھر ہمیشہ ان سے کچھ نہ کچھ لوگ باقی چلے آئے اور کہا ابوبکر بن عربی نے کہ خارجی لوگ دو قسم پر ہیں ایک وہ لوگ ہیں جو گمان کرتے ہیں کہ عثمان رضی اللہ عنہ اور علی رضی اللہ عنہ اور جو لوگ کہ جنگ جمل اور صفین میں تھے اور سب لوگ جو منصفی پر راضی ہوئے تھے وہ سب کے سب کافر ہیں اور دوسرا گروہ گمان کرتا ہے کہ جو کبیرہ گناہ کرے وہ کافر ہے ہمیشہ دوزخ میں رہے گا اور بعضوں نے کہا کہ جو صغیرے گناہ پر اصرار کرے وہ مانند اس کی ہے جو کبیرے گناہ کرے کہ وہ بھی ہمیشہ دوزخ میں رہے گا اور بعضوں نے انکار کیا ہے پانچ نمازوں سے اور کہا کہ فقط صبح اور عشاء کی نماز فرض ہے اور جائز ہے نکاح کرنا پوتی سے اور بھانجی اور بھتیجی سے اور بعضوں نے کہا کہ سورۂ یوسف قرآن سے نہیں اور بعضوں نے کہا کہ جو لا الہ الا اللہ کہے وہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک مومن ہے اگرچہ دل سے کافر ہو اور کہا انہوں نے

کہ واجب ہے نماز عورت پر حیض کی حالت میں اور جو امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کرے وہ کافر ہے اور ان کا یہ اعتقاد ہے کہ واجب ہے لڑنا مسلمانوں سے یعنی عام مسلمانوں سے جو ان کے اعتقاد کے مخالف ہیں اور جائز ہے قتل کرنا ان کا اور لوٹنا ان کے مال کا اور قید کرنا اور لونڈی غلام بنانا ان کے بیوی لڑکوں کا وغیر ذلک اور کہا غزالی نے وسیط میں کہ خارجیوں کے حکم میں دو وجہ ہیں ایک یہ کہ وہ مرتدوں کی طرح ہیں دوسری یہ کہ وہ باغیوں کی طرح ہیں اور ترجیح دی ہے رافعی نے اول وجہ کو اور نہیں ہے یہ کہ جاری ہو ہر خارجی میں سو بے شک وہ دو قسم پر ہیں ایک وہ قسم ہے جس کا ذکر پہلے گزرا اور دوسرا گروہ وہ ہے جو طلب ملک کے واسطے نکلا نہ واسطے بلانے کے طرف اعتقاد اپنے کی اور یہ بھی دو قسم پر ہیں ایک وہ لوگ ہیں جو نکلے واسطے غصے دین کی بسبب ظلم حاکموں کے اور ترک کرنے ان کے عمل کو ساتھ سنت نبویہ کے سو یہ لوگ اہل حق ہیں اور ان میں سے ہیں حسن بن علی رضی اللہ عنہ اور اہل مدینہ جنگ حرہ میں اور دوسرا گروہ ہے جو فقط طلب ملک کے واسطے نکلے برابر ہے کہ اُن میں شبہ ہو یا نہ اور وہ باغی لوگ ہیں وسیاتی حکمهم فی کتاب الفتن وبالله التوفیق۔ (فتح)

وَكَانَ ابْنُ عُمَرَ يَرَاهُمْ شِرَارَ خَلْقِ اللّٰهِ وَقَالَ إِنَّهُمُ انْطَلَقُوْا إِلٰى آيَاتٍ نَزَلَتْ فِي الْكُفَّارِ فَجَعَلُوْهَا عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ.

اور تھے ابن عمر رضی اللہ عنہما دیکھتے ان کو بدتر سب خلق اللہ سے اور کہا کہ وہ چلے اُن آیتوں کی طرف جو کافروں کے حق میں اتریں سو ٹھہرایا انہوں نے ان کو مسلمانوں پر۔

**فائدہ:** اور صحیح مسلم میں ابو ذر رضی اللہ عنہ کی حدیث میں ہے کہ وہ بدتر ہیں سب خلق سے۔

٦٤١٨۔ حَدَّثَنَا عُمَرُ بْنُ حَفْصِ بْنِ غِيَاثٍ حَدَّثَنَا أَبِيْ حَدَّثَنَا الْأَعْمَشُ حَدَّثَنَا خَيْثَمَةُ حَدَّثَنَا سُوَيْدُ بْنُ غَفَلَةَ قَالَ عَلِيٌّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ إِذَا حَدَّثْتُكُمْ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَدِيْثًا فَوَاللّٰهِ لَأَنْ أَخِرَّ مِنَ السَّمَآءِ أَحَبُّ إِلَيَّ مِنْ أَنْ أَكْذِبَ عَلَيْهِ وَإِذَا حَدَّثْتُكُمْ فِيْمَا بَيْنِيْ وَبَيْنَكُمْ فَإِنَّ الْحَرْبَ خِدْعَةٌ وَإِنِّيْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ سَيَخْرُجُ قَوْمٌ فِيْ آخِرِ الزَّمَانِ أَحْدَاثُ الْأَسْنَانِ سُفَهَآءُ الْأَحْلَامِ يَقُوْلُوْنَ مِنْ خَيْرِ قَوْلِ الْبَرِيَّةِ لَا

٦٤١٨۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا کہ جب میں تم سے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی کوئی حدیث بیان کروں سو قسم ہے اللہ تعالیٰ کی البتہ میرا آسمان سے گر پڑنا مجھ کو زیادہ تر محبوب ہے اس سے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر جھوٹ بولوں یعنی وہ سچ ہے اور جب میں تم سے حدیث بیان کروں اس چیز میں جو میرے اور تمہارے درمیان ہے یعنی اپنے نفس سے سو لڑائی فریب ہے اور دغا اور البتہ میں نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا فرماتے تھے کہ عنقریب ایک قوم پیدا ہوگی آخر زمانے میں کم عمر ناقص عقل کلام کریں گے بہتر لوگوں کا سا کلام ان کا ایمان نہ اترے گا ان کے نرخروں سے نیچے یعنی ان کے دل میں ایمان کا کچھ اثر نہ ہوگا نکل جائیں گے دین سے جیسے تیر نکل جاتا ہے شکار سے

يُجَاوِزُ إِيْمَانُهُمْ حَنَاجِرَهُمْ يَمْرُقُوْنَ مِنَ الدِّيْنِ كَمَا يَمْرُقُ السَّهْمُ مِنَ الرَّمِيَّةِ فَأَيْنَمَا لَقِيْتُمُوْهُمْ فَاقْتُلُوْهُمْ فَإِنَّ فِيْ قَتْلِهِمْ أَجْرًا لِمَنْ قَتَلَهُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ.

سو جہاں کہیں تم ان کو ملو تو ان کو قتل کرو سو البتہ ان کے قتل کرنے میں قتل کرنے والوں کو ثواب ہے قیامت کے دن۔

**فائدہ:** یہ جو کہا جب کہ میں تم سے بیان کروں یعنی جب میں تم سے حضرت ﷺ کی حدیث بیان کروں تو اس کو صریح بیان کرتا ہوں اس میں کوئی تعریض اور توریہ نہیں کرتا اور جب میں حضرت ﷺ سے بیان نہ کروں بلکہ اپنی طرف سے بیان کروں تو توریہ کرتا ہوں تاکہ دغا کروں ساتھ اس کے جس سے لڑوں اور ایک روایت میں ہے کہ علی رضی اللہ عنہ کی عادت تھی کہ جب کسی نہر یا نالے پر گزرتے تو کہتے صدق اللہ ورسولہ تو لوگوں نے کہا اے امیر المؤمنین! تم ہمیشہ یہ کلمہ کہتے ہو تو کہا کہ جب میں تم کو حضرت ﷺ کی حدیث بیان کروں، الخ اور علی رضی اللہ عنہ یہ لڑائی کی حالت میں کہتے تھے اور جب واقع ہوتا ان کے واسطے کوئی امر وہم دلاتے کہ ان کے پاس کوئی اثر ہے سو خوف کیا انہوں نے اس واقعہ میں کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ لوگ گمان کریں کہ قصہ پستان والے کا اسی قبیل سے ہے تو ان کو واضح کر دیا کہ اس امر میں ان کے پاس نص صریح ہے اور بیان کیا ان کے واسطے کہ جب وہ حضرت ﷺ سے حدیث بیان کریں تو اس میں توریہ اور تعریض نہیں کرتے اور جب حضرت ﷺ سے حدیث بیان نہ کریں بلکہ اپنی طرف سے بیان کریں اور صدق اللہ ورسولہ کہیں تو یہ اس واسطے کرتے ہیں تاکہ دھوکا اور فریب دیں اس کو جس سے لڑتے ہوں اسی واسطے استدلال کیا ساتھ اس حدیث کے الحرب خدعة پس یہ سبب ہے اس کلام کا اور یہ جو کہا بہتر لوگوں کا سا کلام یعنی قرآن اور بعضوں نے کہا احتمال ہے کہ مراد اس سے وہ بات ہو جو ظاہر میں اچھی ہو اور باطن میں برخلاف ہو جیسے قول ان کا لا حکم الا للہ اور مراد یہ ہے کہ زبان سے ایمان لائیں گے دل سے نہ لائیں گے اور ایک روایت میں ہے کہ عبیدہ نے تین بار قسم دے کر علی رضی اللہ عنہ سے پوچھا کیا تو نے یہ حدیث حضرت ﷺ سے سنی ہے؟ علی رضی اللہ عنہ نے تین بار قسم کھا کر کہا کہ ہاں، کہا نووی رحمہ اللہ نے سوائے اس کے کچھ نہیں کہ حلف کی اس نے تاکہ سو رکہ ہو امر نزدیک سامع کے تاکہ ظاہر ہو معجزہ حضرت ﷺ کا اور یہ کہ علی رضی اللہ عنہ اور ان کے ساتھی حق پر ہیں اور تاکہ قسم لینے والے کو اطمینان ہو واسطے مدد کرنے تو ہم اس چیز کے کہ اشارہ کیا اس کی طرف علی رضی اللہ عنہ نے کہ لڑائی دغا ہے سو وہ ڈرا کہ اس نے حضرت ﷺ سے اس میں کوئی چیز منصوص نہ سنی ہو۔ (فتح)

٦٤١٩ـ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَهَّابِ قَالَ سَمِعْتُ يَحْيَى بْنَ سَعِيْدٍ قَالَ أَخْبَرَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ إِبْرَاهِيْمَ عَنْ أَبِيْ

٦٤١٩ـ حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ اور عطاء سے روایت ہے کہ دونوں نے آ کر ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے پوچھا خارجیوں کے حال سے کیا تو نے کچھ حضرت ﷺ سے سنا ہے؟ اس نے کہا

سَلَمَةَ وَعَطَآءِ بْنِ يَسَارٍ أَنَّهُمَا أَتَيَا أَبَا سَعِيْدٍ الْخُدْرِيَّ فَسَأَلَاهُ عَنِ الْحَرُوْرِيَّةِ أَسَمِعْتَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا أَدْرِيْ مَا الْحَرُوْرِيَّةُ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ يَخْرُجُ فِيْ هٰذِهِ الْأُمَّةِ وَلَمْ يَقُلْ مِنْهَا قَوْمٌ تَحْقِرُوْنَ صَلَاتَكُمْ مَعَ صَلَاتِهِمْ يَقْرَءُوْنَ الْقُرْآنَ لَا يُجَاوِزُ حُلُوْقَهُمْ أَوْ حَنَاجِرَهُمْ يَمْرُقُوْنَ مِنَ الدِّيْنِ مُرُوْقَ السَّهْمِ مِنَ الرَّمِيَّةِ فَيَنْظُرُ الرَّامِيْ إِلٰى سَهْمِهٖ إِلٰى نَصْلِهٖ إِلٰى رِصَافِهٖ فَيَتَمَارٰى فِي الْفُوْقَةِ هَلْ عَلِقَ بِهَا مِنَ الدَّمِ شَيْءٌ.

میں نہیں جانتا کہ حروریہ کیا ہیں اور کون ہیں؟ میں نے حضرت ﷺ سے سنا فرماتے تھے کہ نکلے گی اس امت میں اور نہیں کہا اس سے ایک قوم کہ تم اپنی نماز کو ان کی نماز کے ساتھ حقیر جانو گے یعنی بہ نسبت اس کی پڑھیں گے قرآن کو اُن کے حلق یا نرخروں سے نیچے نہ اترے گا نکل جائیں گے دین سے جیسے نکل جاتا ہے تیر نشانے سے سو تیر مارنے والا تیر کی طرف دیکھے اور اس کے پھل کی طرف دیکھے اور اس کے باڑ کی طرف دیکھے سو شک کرے تیر کے سر میں کہ کیا کوئی چیز خون سے اس کے ساتھ لگی ہے یا نہیں یعنی دین اسلام سے صاف نکل جائیں گے کوئی لگائی نہیں رہے گا۔

**فائدہ:** اور ایک روایت میں ہے کہ اپنے روزے کو ان کے روزے کے ساتھ حقیر جانوں گے اور اس حدیث میں اشارہ ہے ابوسعید رضی اللہ عنہ سے اس طرف کہ خارجی لوگ کافر ہیں اور وہ غیر اس امت سے ہیں اور فوقہ جگہ تانت کی ہے تیر سے۔

٦٤٢٠۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سُلَيْمَانَ حَدَّثَنِي ابْنُ وَهْبٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ عُمَرُ أَنَّ أَبَاهُ حَدَّثَهٗ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ وَذَكَرَ الْحَرُوْرِيَّةَ فَقَالَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَمْرُقُوْنَ مِنَ الْإِسْلَامِ مُرُوْقَ السَّهْمِ مِنَ الرَّمِيَّةِ.

٦٤٢٠۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے اور ذکر کیا حروریہ کو سو کہا کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ نکل جائیں گے دین سے جیسے نکل جاتا ہے تیر شکار سے۔

**فائدہ:** بخاری رحمہ اللہ اس حدیث کو ابوسعید رضی اللہ عنہ کی حدیث کے پیچھے لایا تو اس میں اشارہ ہے اس طرف کہ توقف ابوسعید رضی اللہ عنہ کا جو مذکور ہے محمول ہے اس پر کہ جس کی طرف میں نے اشارہ کیا کہ نہیں نص کی حدیث مرفوع میں اوپر نام ان کے ساتھ اس اسم کے یعنی خارجیوں کو حروریہ کہنا نص حدیث میں نہیں ہے نہ یہ کہ حدیث ان کے حق میں وارد نہیں ہوئی۔ (فتح)

## بَابُ مَنْ تَرَكَ قِتَالَ الْخَوَارِجِ لِلتَّأَلُّفِ وَأَنْ لَا يَنْفِرَ النَّاسُ عَنْهُ

جو نہ لڑے خارجیوں سے واسطے الفت کے اور یہ کہ لوگ اس سے نفرت نہ پکڑیں

٦٤٢١ـ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا هِشَامٌ أَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ أَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ أَبِيْ سَعِيْدٍ قَالَ بَيْنَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْسِمُ جَآءَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ ذِي الْخُوَيْصِرَةِ التَّمِيْمِيُّ فَقَالَ اعْدِلْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَقَالَ وَيْلَكَ وَمَنْ يَعْدِلُ إِذَا لَمْ أَعْدِلْ قَالَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ دَعْنِيْ أَضْرِبْ عُنُقَهُ قَالَ دَعْهُ فَإِنَّ لَهُ أَصْحَابًا يَحْقِرُ أَحَدُكُمْ صَلَاتَهُ مَعَ صَلَاتِهِ وَصِيَامَهُ مَعَ صِيَامِهِ يَمْرُقُوْنَ مِنَ الدِّيْنِ كَمَا يَمْرُقُ السَّهْمُ مِنَ الرَّمِيَّةِ يُنْظَرُ فِيْ قُذَذِهِ فَلَا يُوْجَدُ فِيْهِ شَيْءٌ ثُمَّ يُنْظَرُ فِيْ نَصْلِهِ فَلَا يُوْجَدُ فِيْهِ شَيْءٌ ثُمَّ يُنْظَرُ فِيْ رِصَافِهِ فَلَا يُوْجَدُ فِيْهِ شَيْءٌ ثُمَّ يُنْظَرُ فِيْ نَضِيِّهِ فَلَا يُوْجَدُ فِيْهِ شَيْءٌ قَدْ سَبَقَ الْفَرْثَ وَالدَّمَ آيَتُهُمْ رَجُلٌ إِحْدٰى يَدَيْهِ أَوْ قَالَ ثَدْيَيْهِ مِثْلُ ثَدْيِ الْمَرْأَةِ أَوْ قَالَ مِثْلُ الْبَضْعَةِ تَدَرْدَرُ يَخْرُجُوْنَ عَلٰى حِيْنِ فُرْقَةٍ مِّنَ النَّاسِ قَالَ أَبُوْ سَعِيْدٍ أَشْهَدُ سَمِعْتُ مِنَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَشْهَدُ أَنَّ عَلِيًّا قَتَلَهُمْ وَأَنَا مَعَهُ جِيْءَ بِالرَّجُلِ عَلَى النَّعْتِ الَّذِيْ نَعَتَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ فَنَزَلَتْ فِيْهِ ﴿وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّلْمِزُكَ فِي الصَّدَقَاتِ﴾.

۶۴۲۱۔ حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جس حالت میں کہ حضرت ﷺ کچھ مال تقسیم کرتے تھے تو عبداللہ ذوالخویصرہ سے آیا سو اس نے کہا اے پیغمبر! عدل کر برابر بانٹ ہم کو بھی دے تو حضرت ﷺ نے فرمایا کہ اے کم بخت! اگر میں عدل نہ کروں گا تو پھر دنیا میں کون عادل پیدا ہوگا تو عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے کہا کہ یا حضرت! اگر حکم ہو تو اس کی گردن کاٹ ڈالوں؟ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ اس کو چھوڑ اور مت مارو سو بے شک اس کے چند ساتھی ہوں گے یعنی اس کی نسل سے ایک قوم پیدا ہوگی کہ تم میں سے ہر ایک آدمی اپنی نماز کو ان کی نماز کے ساتھ حقیر جانے گا اور اپنے روزے کو ان کے روزے کے ساتھ حقیر جانے گا وہ لوگ دین اسلام سے نکل جائیں گے جیسے تیر شکار سے پار ہو جاتا ہے سو تیر مارنے والا تیر کے پر کو دیکھے تو اس میں کچھ خون کا اثر نہ پائے پھر اس کے پھل کو دیکھے تو کچھ اثر نہ پائے پھر اس کی باڑہ کو دیکھے تو کچھ اثر نہ پائے تیر پار نکل گیا پیٹ کے گوبر اور خون سے یعنی جیسے پار ہوئے تیر میں جانور کا کچھ اثر نہیں لگا رہتا اسی طرح اس قوم میں اسلام کا کچھ اثر باقی نہ رہے گا اس قوم کی پہچان یہ ہے کہ ان میں ایک مرد ہوگا جس کا ایک ہاتھ یا فرمایا ایک پستان جیسے عورت کا پستان یا فرمایا جیسے گوشت کا لوتھڑا جنبش کیا کرے گا آدمیوں کے عمدہ تر گروہ پر خروج کریں گے علی رضی اللہ عنہ سے باغی ہوں گے وہ لوگ اختلاف اور پھوٹ کے زمانے میں ظاہر ہوں گے ابو سعید رضی اللہ عنہ اس حدیث کے راوی نے کہا البتہ میں گواہی دیتا ہوں کہ یہ حدیث میں نے حضرت ﷺ سے سنی اور میں گواہی دیتا ہوں کہ خارجی لوگ پیدا ہوئے اور حضرت ﷺ نے ان کو قتل کیا اور میں بھی اس لڑائی میں ان

کے ساتھ موجود تھا لایا گیا وہ مرد اُس صفت پر جو حضرت ﷺ
نے بیان فرمائی یعنی جس نشانی کا مرد حضرت ﷺ نے فرمایا
تھا اسی نشانی کا آدمی اس قوم میں موجود تھا سو یہ آیت اتری
کہ ان میں سے بعض طعن کرتے ہیں تجھ کو تقسیم صدقات میں ۔

**فائدہ:** یہ جو فرمایا اس کو چھوڑ دو مت مارو تو اس کا ظاہر یہ ہے کہ اس کے نہ مارنے کا سبب یہ ہے کہ اس کے چند ساتھی ہوں گے صفت مذکور پر اور یہ نہیں چاہتا ہے اس کے نہ مارنے کو باوجود اس کے کہ اس نے حضرت ﷺ کی خدمت میں ایسی بے ادبی کی اور آپ کے سامنے ایسا سخت کلام کیا سو احتمال ہے کہ مصلحت تالیف کے واسطے اس کو قتل نہ کیا ہو جیسا کہ بخاری رحمہ اللہ نے اس کو سمجھا اس واسطے کہ وصف کی ان کی ساتھ عبادت کے باوجود ظاہر کرنے اسلام کے سو اگر حضرت ﷺ ان کے قتل کی اجازت دیتے تو یہ ان کے سوائے اور لوگوں کے اسلام میں داخل ہونے کی نفرت کا سبب ہوتا لوگ اسلام میں داخل ہونے سے نفرت کرتے اور یہ جو کہا کہ ان کے حلق سے نیچے نہ اترے گا تو اس کے معنی یہ نہیں کہ ان کی قراءت کو اللہ نہیں بلند کرے گا اور نہیں قبول کرے گا اور بعضوں نے کہا کہ مراد یہ ہے کہ قرآن کے ساتھ عمل نہ کریں گے سو ان کو اس کے پڑھنے کا ثواب نہ ملے گا اور کہا نووی رحمہ اللہ نے کہ اس کے معنی یہ ہیں کہ ان کو قرآن میں کچھ حصہ نہیں مگر گزرنا اس کا ان کی زبان پر ان کے حلق تک نہ پہنچے گا چہ جائیکہ ان کے دل میں پہنچے اس واسطے کہ مطلوب سمجھنا اس کا ہے ساتھ واقع ہونے اس کے دل میں اور یہ مثل قول ان کے کی ہے کہ ان کا ایمان ان کے نرخرے سے نیچے نہ اترے گا یعنی زبان سے کلمہ پڑھیں گے اور اس کو دل سے نہ پہچانیں گے اور ایک روایت میں ہے کہ مسلمانوں کو قتل کریں گے اور بت پرستوں کو چھوڑ دیں گے اور ایک روایت میں ہے کہ اس کا بازو ہوگا اور ہاتھ نہ ہوگا اس کے بازو پر جیسے عورت کا پستان اس پر سفید بال ہیں اور حضرت ﷺ نے دوسری صف ان کی یہ فرمائی کہ ان کے سر منڈے ہوں گے اور ایک روایت میں ہے کہ قتل کرے گا ان کو وہ گروہ جو حق سے قریب تر ہوگا اور اس میں ہے کہ ابو سعید رضی اللہ عنہ نے کہا کہ وہ تم ہو اے عراق والو! جنہوں نے خارجیوں کو قتل کیا یعنی علی رضی اللہ عنہ اور ان کے ساتھی اور اسحاق بن راہویہ نے اپنی مسند میں روایت کیا ہے حبیب بن ابی ثابت سے کہ میں ابووائل کے پاس آیا سو میں نے کہا کہ خبر دے مجھ کو ان لوگوں کے حال سے جن کو علی رضی اللہ عنہ نے قتل کیا کس بات میں وہ علی رضی اللہ عنہ سے جدا ہوئے اور کس سبب سے ان کا لڑنا جائز ہوا تو اس نے کہا کہ جب ہم صفین میں تھے تو سخت ہوئی لڑائی اہل شام میں سو انہوں نے قرآن کو اٹھایا سو ذکر کیا اس نے قصہ منصفی کا سو کہا خارجیوں نے جو کہا اور اُترے حرورا میں سو علی رضی اللہ عنہ نے ان کو کہلا بھیجا تو انہوں نے رجوع کیا سو انہوں نے کہا کہ اگر اس نے قضیہ کو قبول کیا تو ہم اس سے لڑیں گے اور اگر اس نے اس کو توڑ ڈالا تو ہم اس کے ساتھ شامل ہوں گے پھر ان میں سے ایک فرقہ پھوٹ نکلا لوگوں کو قتل کرنے

لگے سو علی رضی اللہ عنہ نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ان کے بارے میں حدیث بیان کی اور حاکم اور طبرانی وغیرہ نے عبداللہ بن شداد کے طریق سے روایت کی ہے کہ علی رضی اللہ عنہ نے جب معاویہ رضی اللہ عنہ سے خط وکتابت کی اور دونوں نے دو منصفوں کو مقرر کیا تو آٹھ ہزار آدمی نے قراء سے اُن سے بغاوت کی اور حرورا میں اترے کوفے کی جانب میں اور علی رضی اللہ عنہ کو اس پر جھڑکی دی سو کہا انہوں نے کہ تو نے پیراہن اتار ڈالا جو اللہ تعالیٰ نے تجھ کو پہنایا تھا اور تو الگ ہوا اس نام سے جو اللہ تعالیٰ نے تیرا نام رکھا تھا پھر اس نے منصف ٹھہرایا مردوں کو اللہ تعالیٰ کے حکم میں اور حالانکہ نہیں ہے حکم کسی کا سوائے اللہ کے تو یہ خبر علی رضی اللہ عنہ کو پہنچی تو علی رضی اللہ عنہ نے لوگوں کو جمع کیا اور ایک بڑا قرآن منگوایا سو اس کو ہاتھ مارنے لگے اور کہنے لگے اے قرآن! لوگوں سے بات کر تو لوگوں نے کہا کہ وہ آدمی نہیں وہ تو صرف سیاہی اور کاغذ ہے اور ہم کلام کرتے ہیں ساتھ اس کے جو اس سے ہم نے روایت کی سو علی رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میرے اور لوگوں کے درمیان اللہ تعالیٰ کی کتاب منصف ہے اللہ تعالیٰ ایک مرد کے عورت کے حق میں فرماتا ہے ﴿فَإِنْ خِفْتُمْ شِقَاقَ بَيْنِهِمَا فَابْعَثُوا حَكَمًا مِّنْ أَهْلِهِ﴾ الآیۃ اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی امت بہت بڑی قدر والی ہے ایک مرد کی عورت سے اور انہوں نے عیب کیا مجھ پر اس میں کہ میں نے معاویہ رضی اللہ عنہ سے خط وکتابت کی اور حالانکہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سہیل بن عمرو سے خط وکتابت کی اور البتہ تمہارے واسطے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بہتر چال چلنی ہے پھر ابن عباس رضی اللہ عنہما کو ان کی طرف بھیجا تو ابن عباس رضی اللہ عنہما نے ان سے مناظرہ کیا تو چار ہزار نے ان میں سے رجوع کیا اور علی رضی اللہ عنہ نے باقی لوگوں کو کہلا بھیجا کہ توبہ کریں انہوں نے نہ مانا تو ان کو کہلا بھیجا کہ تم جہاں چاہو رہو اور ہمارے اور تمہارے درمیان یہ عہد و پیمان ہے کہ نہ قتل کرو کسی کو ناحق اور نہ رہزنی کرو اور نہ ظلم کرو اور اگر تم نے کیا تو جاری ہو گی تمہاری طرف لڑائی اور ایک روایت میں ہے کہ علی رضی اللہ عنہ نے لڑائی کے بعد کہا کہ جس نشانی کا مرد حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بیان فرمایا تھا اس نشانی کا مرد لاشوں میں تلاش کرو سو لوگوں نے اس کو لاشوں میں تلاش کیا سو نہ پایا پھر علی رضی اللہ عنہ خود اٹھے یہاں تک کہ آئے اُن لاشوں پر جو ایک دوسری پر پڑی تھیں سو کہا کہ ان کو الگ کرو سو انہوں نے اس کو لاش کے نیچے پایا زمین سے لگا ہوا۔

**تنبیہ**: ابو سعید رضی اللہ عنہ سے اسی طرح ایک اور قصہ بھی خارجیوں کے حق میں آیا ہے جو اس قصے کے مخالف ہے اور اس میں ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ جا اس کو قتل کر ڈال سو علی رضی اللہ عنہ گئے اور اس کو نہ پایا وہ ان کے جانے سے پہلے کہیں چلا گیا اور ممکن ہے کہ یہ وہی پہلا مرد ہو اور یہی قصہ پہلے قصے سے متراخی ہو اول اس کے مارنے سے منع کیا پھر اس کے مارنے کی اجازت دی واسطے دور ہونے علت منع کے اور وہ تالیف ہے اور شاید اسلام کے پھیل جانے کے بعد تالیف کی حاجت نہ رہی ہو گی اور اس حدیث میں اور بھی بہت فائدے ہیں اس میں بڑی فضیلت ہے علی رضی اللہ عنہ کے واسطے اور یہ کہ وہی تھے امام حق اور یہ کہ وہی تھے حق پر ان لوگوں کی لڑائی میں جن سے لڑے جنگ جمل اور صفین وغیرہ میں اور یہ کہ مراد ساتھ حصر کے کاغذ میں ان کے اس قول میں ما عندنا الا القرآن والصحیفة مقید

ہے ساتھ کتابت کے نہ یہ کہ نہیں پاس ان کے حضرت ﷺ سے کوئی چیز اس چیز سے جس پر اللہ تعالیٰ نے حضرت ﷺ کو اطلاع دی آئندہ زمانے کے حالات سے مگر جو اس کاغذ میں ہے سو البتہ شامل ہیں طریقے اس حدیث کے بہت چیزوں پر جن کا علم علی رضی اللہ عنہ کو حضرت ﷺ کی طرف سے تھا اس قسم سے کہ متعلق ہے ساتھ خوارج وغیرہ کے اور ثابت ہو چکا ہے علی رضی اللہ عنہ سے کہ وہ خبر دیتے تھے کہ ان کو بدلوگوں کا قتل کرے گا اور احتمال ہے کہ ہو نفی مقید ساتھ مختص ہونے ان کے ساتھ اس کے یعنی اس میں اور کوئی ان کے ساتھ شریک نہیں سو نہ وارد ہو گی حدیث باب کی اس واسطے کہ اس میں اور لوگ بھی ان کو شریک ہیں اگر چہ ان کے پاس زیادتی ہے اوپر ان کے اس واسطے کہ وہ صاحب قصہ ہیں سو ان کی کوشش اس کے ساتھ غیر سے زیادہ ہو گی اور اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جس کے اعتقاد میں امام سے بغاوت جائز ہو اس سے لڑائی نہ کی جائے جب تک کہ اس کے واسطے لڑائی کو قائم نہ کرے یا اس کے واسطے مستعد نہ ہو اور حکایت کیا ہے طبری نے اس پر اجماع کو اس کے حق میں کہ نہ تکفیر کی جائے اس کی اعتقاد اس کے سے اور عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ اس نے لکھا بیچ باز رہنے کے خارجیوں کے لڑنے سے جب تک کہ ناحق خون ریزی نہ کریں یا مال لیں سو اگر کریں تو ان سے لڑو اگر چہ میری اولاد ہوں اور عطاء سے ہے جب کہ رہزنی کریں اور ڈاکہ ماریں اور اس میں ہے کہ نہیں جائز ہے قتال خوارج کا اور قتل کرنا ان کا مگر بعد قائم کرنے حجت کے اوپر ان کے بایں طور کہ ان کو بلایا جائے کہ حق کی طرف رجوع کریں اور اسی کی طرف اشارہ کیا ہے بخاری رحمہ اللہ نے ترجمہ میں ساتھ آیت کے جو اس میں مذکور ہے اور استدلال کیا گیا ہے ساتھ اس کے اس شخص کے واسطے جو قائل ہے ساتھ تکفیر خوارج کے یعنی خارجی لوگ کافر ہیں اور یہی معلوم ہوتا ہے بخاری رحمہ اللہ کی کاریگری سے کہ ان کو ملحدوں کے ساتھ جوڑا اور تاویل کرنے والوں کو ان سے الگ جدا باب میں بیان کیا اور ساتھ اس کے تصریح کی ہے ابوبکر بن عربی نے ترمذی کی شرح میں سو کہا صحیح یہ ہے کہ وہ کافر ہیں اس واسطے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ وہ لوگ نکل جائیں گے اسلام سے اور حضرت ﷺ نے فرمایا کہ البتہ میں ان کو قتل کروں گا قوم عاد کا سا قتل کرنا اور قوم عاد کی کفر سے ہلاک ہوئی اور اس واسطے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ وہ بدتر ہیں سب خلقت میں اور نہیں وصف کیے جاتے ساتھ اس کے مگر کافر لوگ اور اس واسطے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ وہ لوگ اللہ تعالیٰ کے نزدیک سب خلق سے زیادہ دشمن ہیں اور اس واسطے کہ جو ان کے اعتقاد کے مخالف ہو اس کو کافر جانتے ہیں اور مخلد فی النار شمار کرتے ہیں سو وہ بطریق اولیٰ کافر ہوں گے اور اسی کی طرف میل کی ہے تقی الدین سبکی نے سو اس نے کہا کہ جو شخص خارجیوں کو کافر کہتا ہے اس کی حجت یہ ہے کہ وہ لوگ بڑے بڑے اصحاب کو کافر جانتے ہیں اور یہ بغل گیر ہے حضرت ﷺ کی تکذیب کو کہ حضرت ﷺ نے ان کے واسطے بہشت کے ساتھ گواہی دی اور یہ حجت میرے نزدیک صحیح ہے اور جو ان کو کافر نہیں کہتا اس کی حجت یہ ہے کہ اس کو کافر کہنا چاہتا ہے کہ ان کو اس شہادت مذکور کا قطعی علم حاصل ہو اور اس

میں نظر ہے اس واسطے کہ ہم قطعی جانتے ہیں کہ جن کو وہ کافر کہتے ہیں وہ پاک ہیں مرتے دم تک اور یہ کافی ہے ان کی تکفیر میں ہمارے اعتقاد میں اور تائید کرتی ہے اس کی یہ حدیث کہ جو اپنے بھائی مسلمان کو کافر کہے تو دونوں سے ایک اس کے ساتھ پھرتا ہے اور البتہ تحقیق ہو چکا ہے کہ وہ لوگ ایک جماعت اصحاب کو کافر جانتے ہیں جن کے ایمان کا ہم کو قطعی علم حاصل ہو چکا ہے سو واجب ہے کہ ان کو کافر کہا جائے ساتھ مقتضی حدیث حضرت ﷺ کے اور اس کی نظیر وہ شخص ہے جو بت کو سجدہ کرے اور مجمل طور سے اسلام کا معتقد ہو اور فرائض کو ادا کرے کہ یہ اعتقاد اسلام کا اس کو بت کے سجدہ کرنے سے نجات نہیں دیتا اور نہ عمل کرنا ساتھ واجبات کے اور اکثر اہل سنت کا یہ مذہب ہے کہ خارجی لوگ فاسق ہیں اور حکم اسلام کا جاری ہے اوپر ان کے اس واسطے کہ وہ کلمہ گو ہیں اور ارکان اسلام پر ہمیشگی کرتے ہیں اور مسلمانوں کو جو کافر کہتے ہیں تو تاویل سے کہتے ہیں کہا خطابی نے اجماع ہے مسلمانوں کا اس پر کہ خارجی لوگ باوجود گمراہ ہونے کے ایک فرقہ ہے مسلمانوں سے جائز ہے نکاح کرنا ان سے اور کھانا ان کے ذبح کیے جانور کا اور نہ کافر کہا جائے ان کو جب تک کہ اصل اسلام کے ساتھ تمسک کرتے ہوں اور کہا ابن بطال نے کہ جمہور علماء کا یہ مذہب ہے اور کہا قرطبی نے کہ ان کو کافر کہنا ظاہر تر ہے حدیث میں پھر جو لوگ خارجیوں کو کافر جانتے ہیں ان کے قول پر ان سے لڑنا اور ان کے بیوی بچوں کو قید کرنا جائز ہے اور یہ قول ایک گروہ اہل حدیث کا ہے خارجیوں کے اماموں میں اور جو لوگ ان کو کافر نہیں کہتے ان کے قول پر ان کا حکم باغیوں کا حکم ہے اگر لڑائی کو قائم کریں تو ان سے لڑائی کی جائے ورنہ نہ اور اس حدیث میں نشانی ہے پیغمبری کی نشانیوں سے کہ جس طرح حضرت ﷺ نے فرمایا تھا اسی طرح واقع ہوا اور یہ اس واسطے کہ جب خارجیوں نے اپنے مخالفوں کو کافر کہا تو ان کے خونوں کو حلال جانا اور مشرکوں سے لڑنا چھوڑ دیا اور اس حدیث میں ہے کہ لڑنا خارجیوں سے اولیٰ ہے مشرکوں کے قتال سے اس واسطے کہ ان کے لڑنے میں حفظ راس المال اسلام کا ہے اور مشرکوں کی لڑائی میں طلب کرنا نفع کا ہے اور حفظ رأس المال کا اولیٰ ہے اور اس میں زجر ہے عمل کرنے سے ساتھ ظاہر جمیع آیات کے جو تاویل کے قابل ہیں جن کے ظاہر پر عمل کرنے سے اجماع سلف کی مخالفت لازم آتی ہے اور اس میں ڈرانا ہے غلو اور مبالغہ کرنے سے بیچ دیانت کے اور شدت کرنے سے عبادت میں جس کی شارع نے اجازت نہیں دی اور حضرت ﷺ نے شریعت کی تعریف کی ہے ساتھ اس کے کہ وہ سہل اور آسان ہے اور رغبت دی مسلمانوں کو کہ مسلمانوں کے ساتھ نرمی کریں اور اور کافروں کے ساتھ سختی کریں اور خارجیوں نے اس کا عکس کیا اور یہ کہ جائز ہے لڑنا اس شخص سے جو امام پر خروج کرے اور امام عادل کی طاقت سے نکلے اور جو قائم کرے لڑائی کو اور لڑے اعتقاد فاسد پر اور جو راہزنی کرے اور راہ میں ڈرائے اور زمین میں فساد کرے اور جو حاکم ظالم کی فرمانبرداری سے نکلے اور جو ارادہ کرے غالب ہونے کا اس کے مال پر یا اہل پر یا نفس پر تو وہ معذور ہے اس سے لڑنا جائز نہیں اور اس کو جائز ہے کہ اپنے اہل اور جان اور مال سے اس کو ہٹا

دے بقدر طاقت اپنی کے اور اس میں جواز قتال خوارج کا ہے ساتھ پہلی شرطوں کے اور ثابت ہونا اجر کا اس کے واسطے جو ان کو قتل کرے اور یہ کہ بعض مسلمان دین سے نکلتے ہیں بغیر قصد کرنے کے اور بغیر اس کے کہ اسلام کے سوائے کوئی اور دین اختیار کریں اور اس میں ہے کہ خارجی لوگ امت محمدی کے سب بدعتی فرقوں سے بدتر ہیں بلکہ یہود اور نصاریٰ سے بھی بدتر ہیں اور یہ مبنی ہے ان کے کفر پر کہ خارجی لوگ مطلب کافر ہیں۔ (فتح)

٦٤٢٢ـ حَدَّثَنَا مُوْسَى بْنُ إِسْمَاعِيْلَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَاحِدِ حَدَّثَنَا الشَّيْبَانِيُّ حَدَّثَنَا يُسَيْرُ بْنُ عَمْرٍو قَالَ قُلْتُ لِسَهْلِ بْنِ حُنَيْفٍ هَلْ سَمِعْتَ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ فِي الْخَوَارِجِ شَيْئًا قَالَ سَمِعْتُهُ يَقُوْلُ وَأَهْوٰى بِيَدِهٖ قِبَلَ الْعِرَاقِ يَخْرُجُ مِنْهُ قَوْمٌ يَقْرَؤُوْنَ الْقُرْآنَ لَا يُجَاوِزُ تَرَاقِيَهُمْ يَمْرُقُوْنَ مِنَ الْإِسْلَامِ مُرُوْقَ السَّهْمِ مِنَ الرَّمِيَّةِ.

۶۴۲۲۔ حضرت یسیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے سہل رضی اللہ عنہ سے کہا کہ کیا تو نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے خارجیوں کے حق میں کچھ فرماتے تھے؟ اس نے کہا میں نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا فرماتے تھے اور اپنے ہاتھ سے عراق کی طرف اشارہ کیا کہ اس سے ایک قوم نکلے گی قرآن کو پڑھیں گے ان کے ہنسلیوں سے نیچے نہ اترے گا وہ لوگ اسلام سے نکل جائیں گے جیسے نکل جاتا ہے تیر شکار سے۔

**فائدہ:** اور اس حدیث میں ہے کہ سہل بن حنیف رضی اللہ عنہ نے تصریح کی کہ حروریہ ہی مراد ہیں ساتھ اس قوم کے جو ان دونوں بابوں کی حدیثوں میں مذکور ہیں سو یہ قوی کرتا ہے اس چیز کو جو پہلے گزری کہ توقف کیا ابو سعید رضی اللہ عنہ نے ان کے نام اور نسبت میں نہ بیچ ہونے ان کے مرد اور روایت کیا ہے اس حدیث کو پچیس اصحاب نے سوائے علی رضی اللہ عنہ کے۔

بَابُ قَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَقُوْمُ السَّاعَةُ حَتّٰى يَقْتَتِلَ فِئَتَانِ دَعْوَتُهُمَا وَاحِدَةٌ.

باب ہے بیچ بیان قول حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے کہ ہرگز نہ قائم ہوگی قیامت یہاں تک کہ آپس میں لڑیں گے دو گروہ دعویٰ دونوں کا ایک ہی ہوگا۔

٦٤٢٣ـ حَدَّثَنَا عَلِيٌّ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ حَدَّثَنَا أَبُو الزِّنَادِ عَنِ الْأَعْرَجِ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَقُوْمُ السَّاعَةُ حَتّٰى تَقْتَتِلَ فِئَتَانِ دَعْوَاهُمَا وَاحِدَةٌ.

۶۴۲۳۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نہ قائم ہوگی قیامت یہاں تک کہ آپس میں لڑیں گے دو گروہ دعویٰ دونوں کا ایک ہی ہوگا۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح کتاب الفتن میں آئے گی انشاء اللہ تعالیٰ اور اس میں اتنا زیادہ ہے کہ دونوں کے درمیان بڑی لڑائی ہوگی اور مراد اس حدیث میں دو گروہ سے گروہ علی رضی اللہ عنہ اور گروہ معاویہ رضی اللہ عنہ کا ہے اور مراد ساتھ

دعویٰ کے اسلام ہے راجح قول پر یعنی دونوں اسلام پر لڑیں گے اور بعضوں نے کہا مراد یہ ہے کہ دونوں میں سے ہر ایک کا اعتقاد یہ ہوگا کہ وہ حق پر ہے اور وارد کیا ہے اس کو اس جگہ واسطے اشارہ کرنے کے اس چیز کی طرف کہ اس کے بعض طریقوں میں واقع ہوئی ہے جیسے کہ روایت کی طبرانی نے ابوسعید رضی اللہ عنہ سے مثل حدیث باب کے اور زیادہ کیا اس کے اخیر میں کہ وہ اسی حالت میں ہوں گے کہ ایک گروہ نکلے گا قتل کرے گا ان کو وہ گروہ جو حق سے قریب تر ہوگا اور ساتھ اس کے ظاہر ہوگی مناسبت اس کی واسطے ماقبل کے۔ (فتح)

## بَابُ مَا جَآءَ فِي الْمُتَأَوِّلِيْنَ — جو آیا ہے تاویل کرنے والوں کے بیان میں

**فائدہ:** اس کا بیان کتاب الادب میں ہو چکا ہے اور اس کا حاصل یہ ہے کہ جو مسلمان کو کافر کہے دیکھا جائے سو اگر بغیر تاویل کے ہو تو مستحق ہے مذمت کا اور اکثر اوقات کہنے والا ہی کافر ہو جاتا ہے اور اگر تاویل سے ہو تو اس میں دیکھا جائے اگر تاویل ناجائز ہو تو بھی مذمت کا مستحق ہے اور نہیں پہنچتا طرف کفر کی بلکہ اس کی خطا کی وجہ اس کے واسطے بیان کی جائے اور جھڑکی دی جائے اس کو جو اس کے لائق ہو اور نہیں لاحق ساتھ اول کے نزدیک جمہور کے اور اگر جائز تاویل کے ساتھ ہو تو نہیں مستحق ہے ذم کا بلکہ قائم کی جائے اس پر حجت یہاں تک کہ رجوع کرے طرف صواب کی کہا علماء نے ہر تاویل کرنے والا معذور ہے گنہگار نہیں جب کہ اس کی تاویل جائز ہو عرب کی زبان میں اور علم میں اس کے واسطے کوئی وجہ ہو۔ (فتح)

قَالَ أَبُوْ عَبْدِ اللّٰهِ وَقَالَ اللَّيْثُ حَدَّثَنِيْ يُوْنُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ أَخْبَرَنِيْ عُرْوَةُ بْنُ الزُّبَيْرِ أَنَّ الْمِسْوَرَ بْنَ مَخْرَمَةَ وَعَبْدَ الرَّحْمٰنِ بْنَ عَبْدٍ الْقَارِيَّ أَخْبَرَاهُ أَنَّهُمَا سَمِعَا عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ يَقُوْلُ سَمِعْتُ هِشَامَ بْنَ حَكِيْمٍ يَقْرَأُ سُوْرَةَ الْفُرْقَانِ فِيْ حَيَاةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاسْتَمَعْتُ لِقِرَآئَتِهِ فَإِذَا هُوَ يَقْرَؤُهَا عَلٰى حُرُوْفٍ كَثِيْرَةٍ لَمْ يُقْرِئْنِيْهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَذٰلِكَ فَكِدْتُ أُسَاوِرُهُ فِي الصَّلَاةِ فَانْتَظَرْتُهُ حَتّٰى سَلَّمَ ثُمَّ لَبَّبْتُهُ

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے ہشام بن حکیم کو سورۂ فرقان پڑھتے ہوئے سنا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں سو میں نے اس کی قراءت کی طرف کان لگایا سو اچانک وہ اس کو پڑھتا ہے اس قراءت پر جو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو اس طرح نہیں پڑھائی یعنی دوسری طرح پڑھتا تھا اور مجھ کو اور طرح سے یاد تھا سو میں قریب تھا کہ نماز میں اس کو لپیٹوں سو میں نے اس کو مہلت دی یہاں تک کہ اس نے سلام پھیرا سو جب اس نے سلام پھیرا تو میں نے اپنی یا اس کی چادر اس کے گلے میں ڈالی سو میں نے کہا کہ کس نے یہ سورت تجھ کو پڑھائی ہے؟ اس نے کہا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو یہ سورت پڑھائی ہے میں نے

بِرِدَآئِهٖ أَوْ بِرِدَآئِيْ فَقُلْتُ مَنْ أَقْرَأَكَ هٰذِهِ السُّوْرَةَ قَالَ أَقْرَأَنِيْهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُلْتُ لَهٗ كَذَبْتَ فَوَاللّٰهِ إِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَقْرَأَنِيْ هٰذِهِ السُّوْرَةَ الَّتِيْ سَمِعْتُكَ تَقْرَؤُهَا فَانْطَلَقْتُ أَقُوْدُهٗ إِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ إِنِّيْ سَمِعْتُ هٰذَا يَقْرَأُ بِسُوْرَةِ الْفُرْقَانِ عَلٰى حُرُوْفٍ لَمْ تُقْرِئْنِيْهَا وَأَنْتَ أَقْرَأْتَنِيْ سُوْرَةَ الْفُرْقَانِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَرْسِلْهُ يَا عُمَرُ اقْرَأْ يَا هِشَامُ فَقَرَأَ عَلَيْهِ الْقِرَآئَةَ الَّتِيْ سَمِعْتُهٗ يَقْرَؤُهَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هٰكَذَا أُنْزِلَتْ ثُمَّ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اقْرَأْ يَا عُمَرُ فَقَرَأْتُ فَقَالَ هٰكَذَا أُنْزِلَتْ ثُمَّ قَالَ إِنَّ هٰذَا الْقُرْآنَ أُنْزِلَ عَلٰى سَبْعَةِ أَحْرُفٍ فَاقْرَؤُوْا مَا تَيَسَّرَ مِنْهُ.

اس سے کہا کہ تو جھوٹا ہے سو قسم ہے اللہ تعالیٰ کی بے شک حضرت ﷺ نے مجھ کو یہ سورت پڑھائی جو میں نے تجھ کو پڑھتے سنا سو میں اس کو کھینچتا ہوا حضرت ﷺ کی طرف چلا سو میں نے کہا یا حضرت! میں نے اس کو سورۂ فرقان پڑھتے ہوئے سنا اس قراءت سے جو حضرت ﷺ نے مجھ کو نہیں پڑھائی اور آپ ہی نے مجھ کو سورۂ فرقان پڑھائی ہے حضرت ﷺ نے فرمایا چھوڑ دے اس کو اے عمر! اے ہشام! پڑھ سو اس نے اس کو حضرت ﷺ پر پڑھا اس قراءت سے جس طرح میں نے اس کو پڑھتے سنا تھا حضرت ﷺ نے فرمایا اسی طرح اتری ہے پھر حضرت ﷺ نے فرمایا اے عمر تو پڑھ سو میں نے پڑھا حضرت ﷺ نے فرمایا اسی طرح اتری پھر فرمایا کہ یہ قرآن اُتارا گیا ہے عرب کی سات بولیوں میں سو اس میں سے پڑھو جو تم کو آسان معلوم ہو۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح کتاب فضائل القرآن میں گزر چکی ہے اور مناسبت اس کی ساتھ ترجمہ کے اس وجہ سے ہے کہ حضرت ﷺ نے نہ مؤاخذہ کیا عمر رضی اللہ عنہ کو ساتھ تکذیب ہشام کے اور نہ اس کے گلے میں چادر ڈالنے سے اور نہ اس سے کہ عمر رضی اللہ عنہ نے ارادہ کیا ایقاع کا ساتھ اس کے بلکہ سچا کہا ہشام کو اس چیز میں جو اس نے نقل کی اور معذور رکھا عمر رضی اللہ عنہ کو انکار میں اور نہ زیادہ کیا اس کو اوپر بیان کرنے حجت کے بیچ جائز ہونے دونوں قراءتوں کے۔ (فتح)

٦٤٢٤ـ حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ بْنُ إِبْرَاهِيْمَ أَخْبَرَنَا وَكِيْعٌ ح وَحَدَّثَنَا يَحْيٰى حَدَّثَنَا

۶۴۲۴۔ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب یہ آیت اتری کہ جو لوگ ایمان لائے اور اپنے ایمان

وَكِيْعٌ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ إِبْرَاهِيْمَ عَنْ عَلْقَمَةَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ لَمَّا نَزَلَتْ هٰذِهِ الْاٰيَةُ ﴿اَلَّذِيْنَ آمَنُوْا وَلَمْ يَلْبِسُوْا إِيْمَانَهُمْ بِظُلْمٍ﴾ شَقَّ ذٰلِكَ عَلٰى أَصْحَابِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَالُوْا أَيُّنَا لَمْ يَظْلِمْ نَفْسَهُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْسَ كَمَا تَظُنُّوْنَ إِنَّمَا هُوَ كَمَا قَالَ لُقْمَانُ لِابْنِهِ ﴿يَا بُنَيَّ لَا تُشْرِكْ بِاللّٰهِ إِنَّ الشِّرْكَ لَظُلْمٌ عَظِيْمٌ﴾.

کوظلم سے نہ ملایا تو یہ بات حضرت ﷺ کے اصحاب پر بہت بھاری پڑی اور کہا کہ ہم لوگوں میں کون ایسا ہے جو اپنی جان پر کچھ ظلم اور گناہ نہیں کرتا تو حضرت ﷺ نے فرمایا کہ اس کا مطلب یوں نہیں جیسا تم نے گمان کیا وہ مطلب تو یوں ہے جیسا لقمان علیہ السلام نے اپنے بیٹے سے کہا تھا اے بیٹا! اللہ تعالیٰ کا شریک نہ ٹھہرانا بے شک شرک کرنا بڑا ظلم ہے۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح پہلے گزر چکی ہے اور وجہ داخل ہونے اس کے کی ترجمہ میں اس جہت سے ہے کہ نہ مؤاخذہ کیا حضرت ﷺ نے اصحاب کو اس پر کہ انہوں نے آیت میں ظلم کے معنی عام سمجھے کہ ظلم گناہ کو بھی شامل ہے بلکہ ان کو معذور رکھا اس واسطے کہ وہ ظاہر ہے تاویل میں پھر ان کے واسطے بیان کیا کہ ظلم سے مراد شرک ہے گناہ مراد نہیں۔ (فتح)

٦٤٢٥۔ حَدَّثَنَا عَبْدَانُ أَخْبَرَنَا عَبْدُ اللّٰهِ أَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ أَخْبَرَنِيْ مَحْمُوْدُ بْنُ الرَّبِيْعِ قَالَ سَمِعْتُ عِتْبَانَ بْنَ مَالِكٍ يَقُوْلُ غَدَا عَلَيَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ رَجُلٌ أَيْنَ مَالِكُ بْنُ الدُّخْشُنِ فَقَالَ رَجُلٌ مِّنَّا ذٰلِكَ مُنَافِقٌ لَا يُحِبُّ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهُ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَلَا تَقُوْلُوْهُ يَقُوْلُ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ يَبْتَغِيْ بِذٰلِكَ وَجْهَ اللّٰهِ قَالَ بَلٰى قَالَ فَإِنَّهُ لَا يُوَافٰى عَبْدٌ يَوْمَ الْقِيَامَةِ بِهِ إِلَّا حَرَّمَ اللّٰهُ عَلَيْهِ النَّارَ.

٦٤٢٥۔ حضرت عتبان بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ اول دن میں میرے پاس تشریف لائے تو ایک مرد نے کہا کہاں ہے مالک بن دخشن؟ تو ہم میں سے ایک مرد نے کہا کہ وہ منافق ہے اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ سے محبت نہیں رکھتا حضرت ﷺ نے فرمایا کیا تم نے اس کو نہیں سنا لا الہ الا اللہ کہتا اس حال میں کہ اس سے اللہ تعالیٰ کی رضا مندی چاہتا ہے؟ کہا کیوں نہیں، حضرت ﷺ نے فرمایا سو بے شک شان یہ ہے کہ نہیں لائے گا کوئی بندہ قیامت کے دن مگر کہ اللہ تعالیٰ آگ کو اس پر حرام کرے گا۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح ابواب المساجد میں گزر چکی ہے اور مناسبت اس کی اس جہت سے ہے کہ حضرت ﷺ نے نہ مؤاخذہ کیا ان لوگوں پر جنہوں نے مالک بن دخشن کے حق میں کہا جو کہا بلکہ ان کے واسطے بیان کیا کہ احکام

اسلام کے ظاہر پر جاری ہیں باطن پر نہیں کہ اس کو اللہ تعالیٰ سمجھ لے گا۔

٦٤٢٦۔ حَدَّثَنَا مُوْسَى بْنُ إِسْمَاعِيْلَ حَدَّثَنَا أَبُوْ عَوَانَةَ عَنْ حُصَيْنٍ عَنْ فُلَانٍ قَالَ تَنَازَعَ أَبُوْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ وَحِبَّانُ بْنُ عَطِيَّةَ فَقَالَ أَبُوْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ لِحِبَّانَ لَقَدْ عَلِمْتُ مَا الَّذِيْ جَرَّأَ صَاحِبَكَ عَلَى الدِّمَآءِ يَعْنِيْ عَلِيًّا قَالَ مَا هُوَ لَا أَبَا لَكَ قَالَ شَيْءٌ سَمِعْتُهُ يَقُوْلُهُ قَالَ مَا هُوَ قَالَ بَعَثَنِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالزُّبَيْرَ وَأَبَا مَرْثَدٍ وَكُلُّنَا فَارِسٌ قَالَ انْطَلِقُوْا حَتّٰى تَأْتُوْا رَوْضَةَ حَاجٍ قَالَ أَبُوْ سَلَمَةَ هٰكَذَا قَالَ أَبُوْ عَوَانَةَ حَاجٍ فَإِنَّ فِيْهَا امْرَأَةً مَعَهَا صَحِيْفَةٌ مِنْ حَاطِبِ بْنِ أَبِيْ بَلْتَعَةَ إِلَى الْمُشْرِكِيْنَ فَأْتُوْنِيْ بِهَا فَانْطَلَقْنَا عَلٰى أَفْرَاسِنَا حَتّٰى أَدْرَكْنَاهَا حَيْثُ قَالَ لَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَسِيْرُ عَلٰى بَعِيْرٍ لَهَا وَقَدْ كَانَ كَتَبَ إِلٰى أَهْلِ مَكَّةَ بِمَسِيْرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلَيْهِمْ فَقُلْنَا أَيْنَ الْكِتَابُ الَّذِيْ مَعَكِ قَالَتْ مَا مَعِيْ كِتَابٌ فَأَنَخْنَا بِهَا بَعِيْرَهَا فَابْتَغَيْنَا فِيْ رَحْلِهَا فَمَا وَجَدْنَا شَيْئًا فَقَالَ صَاحِبَايَ مَا نَرٰى مَعَهَا كِتَابًا قَالَ فَقُلْتُ لَقَدْ عَلِمْنَا مَا كَذَبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ حَلَفَ عَلِيٌّ وَالَّذِيْ يُحْلَفُ بِهِ لَتُخْرِجِنَّ الْكِتَابَ أَوْ لَأُجَرِّدَنَّكِ فَأَهْوَتْ إِلٰى

٦٤٢٦۔ حضرت فلان سے روایت ہے کہ جھگڑا کیا ابو عبدالرحمٰن اور حبان نے سوا ابو عبدالرحمٰن نے حبان سے کہا البتہ میں نے معلوم کی وہ چیز جس نے تیرے ساتھی یعنی علی رضی اللہ عنہ کو خون ریزی پر دلیر کیا حبان نے کہا وہ کیا ہے؟ تیرا باپ نہ ہو ابو عبدالرحمٰن نے کہا کہ علی رضی اللہ عنہ نے کہا کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو اور زبیر رضی اللہ عنہ اور ابو مرثد رضی اللہ عنہ کو بھیجا اور ہم سب سوار تھے سو فرمایا چلو یہاں تک کہ روضہ حاج میں جس کو کہا ابو سلمہ رضی اللہ عنہ نے اسی طرح کہا ابو عوانہ نے سو وہاں ایک عورت ہے اس کے پاس خط ہے حاطب رضی اللہ عنہ کا مشرکین مکہ کی طرف سو اس کو میرے پاس لے آؤ سو ہم اپنے گھوڑوں پر چلے یہاں تک کہ ہم نے اس کو پایا جہاں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو فرمایا اپنے اونٹ پر چلتی تھی اور حاطب رضی اللہ عنہ نے مکے والوں کو لکھا تھا حال حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے چلنے کا ان کی طرف یعنی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم تمہاری طرف چلنے کا ارادہ رکھتے ہیں ہم نے کہا کہاں ہے وہ خط جو تیرے پاس ہے؟ اس نے کہا کہ میرے پاس کوئی خط نہیں سو ہم نے اس کو اونٹ کے ساتھ بٹھلایا پھر ہم نے اس کے کجاوے میں خط ڈھونڈا تو ہم نے کچھ چیز نہ پائی تو میرے دونوں ساتھیوں نے کہا کہ ہم اس کے پاس خط نہیں دیکھتے تو میں نے کہا البتہ ہم کو معلوم ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جھوٹ نہیں بولا پھر قسم کھائی علی رضی اللہ عنہ نے قسم ہے اللہ تعالیٰ کی البتہ خط نکال یا میں تجھ کو ننگا کروں گا سو وہ اپنے تہ بند باندھنے کی جگہ کی طرف جھکی اور وہ کمر میں چادر باندھے تھی سو اس نے خط نکالا تو ہم اس کو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لائے تو عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے کہا یا حضرت! البتہ اس نے اللہ اور اس

حُجْزَتِهَا وَهِيَ مُحْتَجِزَةٌ بِكِسَاءٍ فَأَخْرَجَتِ الصَّحِيفَةَ فَأَتَوْا بِهَا رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ عُمَرُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ قَدْ خَانَ اللّٰهَ وَرَسُولَهُ وَالْمُؤْمِنِيْنَ دَعْنِيْ فَأَضْرِبَ عُنُقَهُ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا حَاطِبُ مَا حَمَلَكَ عَلٰى مَا صَنَعْتَ قَالَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ مَا لِيْ أَنْ لَّا أَكُوْنَ مُؤْمِنًا بِاللّٰهِ وَرَسُولِهِ وَلٰكِنِّيْ أَرَدْتُ أَنْ يَكُوْنَ لِيْ عِنْدَ الْقَوْمِ يَدٌ يُدْفَعُ بِهَا عَنْ أَهْلِيْ وَمَالِيْ وَلَيْسَ مِنْ أَصْحَابِكَ أَحَدٌ إِلَّا لَهُ هُنَالِكَ مِنْ قَوْمِهِ مَنْ يَدْفَعُ اللّٰهُ بِهِ عَنْ أَهْلِهِ وَمَالِهِ قَالَ صَدَقَ لَا تَقُوْلُوْا لَهُ إِلَّا خَيْرًا قَالَ فَعَادَ عُمَرُ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ قَدْ خَانَ اللّٰهَ وَرَسُولَهُ وَالْمُؤْمِنِيْنَ دَعْنِيْ فَلِأَضْرِبْ عُنُقَهُ قَالَ أَوَلَيْسَ مِنْ أَهْلِ بَدْرٍ وَمَا يُدْرِيكَ لَعَلَّ اللّٰهَ اطَّلَعَ عَلَيْهِمْ فَقَالَ اعْمَلُوْا مَا شِئْتُمْ فَقَدْ أَوْجَبْتُ لَكُمُ الْجَنَّةَ فَاغْرَوْرَقَتْ عَيْنَاهُ فَقَالَ اللّٰهُ وَرَسُولُهُ أَعْلَمُ. قَالَ أَبُوْ عَبْدِ اللّٰهِ خَاخٍ أَصَحُّ وَلٰكِنْ كَذَا قَالَ أَبُوْ عَوَانَةَ حَاجٍ وَحَاجٍ تَصْحِيْفٌ وَهُوَ مَوْضِعٌ وَهُشَيْمٌ يَقُوْلُ خَاخٍ.

کے رسول اور مسلمانوں کی خیانت کی ہے حکم ہو تو اس کی گردن ماروں تو حضرت ﷺ نے فرمایا اے حاطب! کیا چیز باعث ہوئی تجھ کو اس پر جو تو نے کیا تو اس نے کہا یا حضرت! مجھ کو کیا ہے کہ میں اللہ اور اس کے رسول کے ساتھ ایمان دار نہ ہوں لیکن میں نے ارادہ کیا کہ کفار مکہ پر کچھ احسان اور منت رکھوں کہ دفع اور دور کی جائے تکلیف ساتھ اس کے میرے اہل اور مال سے اور آپ کے اصحاب میں سے کوئی ایسا نہیں مگر کہ اس کے واسطے وہاں اس کی قوم میں سے وہ شخص ہے جس کے سبب سے اللہ تعالیٰ اس کے اہل اور مال سے تکلیف دور کرے حضرت ﷺ نے فرمایا اس نے سچ کہا سو نہ کہو اس کو مگر نیک کہا سو عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے پھر پہلی بات دوہرائی سو کہا یا حضرت! البتہ اس نے اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کی اور مسلمانوں کی خیانت کی مجھ کو حکم ہو تو اس کی گردن ماروں؟ حضرت ﷺ نے فرمایا کیا یہ جنگ بدر والے اصحاب میں سے نہیں ہے اور تجھ کو کیا معلوم ہے کہ شاید اللہ تعالیٰ اس جنگ بدر والے گروہ پر البتہ آگاہ ہو چکا سو اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ کرو جو تمہارا جی چاہے سو البتہ میں نے تمہارے واسطے بہشت کو واجب کیا تو عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی دونوں آنکھوں سے بہت آنسو جاری ہوئے یعنی بہت روئے یعنی بہ سبب اس خطا کے کہ حاطب رضی اللہ عنہ کو واجب القتل جان کر اس کے مارنے کا ارادہ کیا سو کہا کہ اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول زیادہ تر دانا ہے۔ کہا ابو عبداللہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے کہ خاخ صحیح تر ہے لیکن کہا ابو عوانہ نے حاج اور حاج تصحیف ہے اور وہ ایک جگہ ہے درمیان مکہ اور مدینے کے اور کہا ہشیم نے خاخ۔

**فائدہ:** خون ریزی پر یعنی مسلمانوں کی خون ریزی پر اس واسطے کہ مشرکوں کے خون تو بالاتفاق مندوب ہیں جب

حضرت ﷺ نے مکے کے جہاد کا ارادہ کیا تو بعض اصحاب سے چھپ کر کہا اور لوگوں میں مشہور ہوا کہ حضرت ﷺ غیر مکے کا ارادہ رکھتے ہیں یہ بات حاطب رضی اللہ عنہ نے سنی اور اہل مکہ کو چھپ کر لکھا اور ایک عورت کو خط دیا حضرت ﷺ کو وحی سے معلوم ہوا حضرت ﷺ نے وہ خط راہ سے پکڑ منگوایا پھر حاطب رضی اللہ عنہ کو بلوایا اور فرمایا کہ یہ خط تو نے لکھا تھا؟ اس نے کہا ہاں، اور ایک روایت میں ہے کہ حاطب رضی اللہ عنہ نے کہا یا حضرت! قسم ہے اللہ تعالیٰ کی میں نے شک نہیں کیا جس دن سے میں مسلمان ہوا اور یہ جو فرمایا کہ اس نے سچ کہا تو احتمال ہے کہ معلوم کیا ہو حضرت ﷺ نے صدق اس کا اس چیز سے کہ اس نے ذکر کی عذر سے اور احتمال ہے کہ حضرت ﷺ کو وحی سے معلوم ہوا ہو اور یہ جو عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے پھر پہلی بات دوہرائی تو یہ صریح ہے عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے یہ دوبار کہا سو پہلی بار میں تو معذور تھے اس واسطے کہ اس میں اس کا عذر نہیں ظاہر ہوا تھا اور دوسری بار میں تو اس کا عذر واضح ہو چکا تھا کہ اس نے اپنے اہل اور مال کی حفاظت کے واسطے یہ کام کیا تھا اور حضرت ﷺ نے بھی اس کی تصدیق کی تھی اور منع فرمایا کہ اس کو نہ کہو مگر نیک تو عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی بات دوہرانے میں اشکال ہے اور جواب یہ ہے کہ عمر رضی اللہ عنہ نے گمان کیا تھا کہ اس کا سچا ہونا اپنے عذر میں نہیں دفع کرتا جو واجب ہے اس پر قتل سے اور مراد اعملوا ما شئتم سے یہ ہے کہ بے شک گناہ ان کے واقع ہوں گے بخشے گئے یہاں تک کہ اگر مثلا کوئی فرض ترک کریں تو ان کو اس کا مؤاخذہ نہیں ہوگا اور اس میں اشعار ہے ساتھ اس کے کہ جو مباشر ہو بعض اعمال صالحہ کا تو اس کے بدلے اس کو بہت ثواب ملتا ہے جو مقابل ہو گناہوں کو جو حاصل ہوں بہت فرضوں کے ترک کرنے سے اور اس حدیث میں اور بھی فائدے ہیں سوائے اس کے جو پہلے گزرے یہ کہ ایمان دار اگرچہ پہنچے ساتھ نیک عمل کے اس رتبے کو کہ اس کے واسطے بہشت واجب ہو جائے لیکن تاہم گناہ میں واقع ہونے سے معصوم نہیں اس واسطے کہ حاطب رضی اللہ عنہ داخل ہوا ان لوگوں میں جن کے واسطے اللہ تعالیٰ نے بہشت کو واجب کیا اور باوجود اس کے واقع ہوا اس سے جو واقع ہوا اور اس میں تعقب ہے اس پر جو تاویل کرتا ہے کہ مراد ساتھ قول اللہ تعالیٰ کے اعملوا ما شئتم یہ ہے کہ وہ محفوظ ہیں گناہ میں واقع ہونے سے اور اس میں رد ہے اس شخص پر جو کافر کہتا ہے مسلمان کو ساتھ ارتکاب گناہ کے اور اس پر جو یقین کرتا ہے ساتھ اس کے کہ وہ ہمیشہ آگ میں رہے گا اور اس پر جو یقین کرتا ہے کہ ضروری ہے کہ اس کو عذاب ہو اور یہ کہ جس سے خطا واقع ہو اس کو لائق نہیں کہ اس سے انکار کرے بلکہ اس کا اقرار کرے اور عذر کرے تا کہ دو گناہ جمع نہ ہوں اور یہ کہ جائز ہے تشدید بیچ طلب خلاص حق کے اور تہدید ساتھ اس چیز کے کہ نہ کرے اس کو تہدید کیا گیا واسطے ڈرانے اس شخص کے کہ اس سے حق نکالنا چاہے اور یہ کہ جائز ہے پھاڑنا جاسوس کے پردہ کا اور البتہ استدلال کیا ہے ساتھ اس کے جو جائز رکھتا ہے اس کے قتل کرنے کو مالکیہ سے اس واسطے کہ عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے اس کے قتل کی اجازت مانگی اور حضرت ﷺ نے اس کو رد نہ کیا مگر اس واسطے کہ وہ بدر والوں میں سے تھا اور بعضوں نے مقید کیا ہے اس کو ساتھ اس

کے کہ یہ اس سے مکرر واقع ہو اور معروف مالک رحمہ اللہ سے یہ ہے کہ امام اس میں اجتہاد کرے اور نقل کیا طحاوی نے اجماع کہ مسلمان جاسوس کا خون مباح نہیں اور کہا شافعیہ اور اکثر نے کہ اس کو تعزیر دی جائے اور اگر باعزت آدمی ہو تو اس سے معاف کیا جائے اور اسی طرح کہا اوزاعی رحمہ اللہ اور ابو حنیفہ رحمہ اللہ نے کہ اس کو درد پہنچایا جائے ساتھ سزا کے اور وارد کیا جائے حبس اس کا اور یہ کہ معاف کی جائے ذلت شریف آدمی کی اور کہا بعضوں نے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے اس واسطے درگزر کی تھی کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو وحی سے اطلاع دی کہ وہ اپنے عذر میں سچا ہے سو اس کا غیر اس کی مانند نہ ہوگا تو جواب دیا ہے قرطبی نے کہ یہ گمان خطا ہے اس واسطے کہ احکام اللہ تعالیٰ کے اس کے بندوں میں جاری ہوتے ہیں ان کے ظاہر پر اور اللہ تعالیٰ نے اپنے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کو منافقوں کے حال سے خبر دی جو آپ کی خدمت میں حاضر تھے اور نہ حلال کیا آپ کے واسطے قتل کرنا ان کا باوجود اس کے واسطے ظاہر کرنے ان کے اسلام کو اور یہی حکم ہے ہر اس شخص کا جو ظاہر کرے اسلام کو بظاہر مسلمان ہو کہ اس پر احکام اسلام کے جاری ہوں گے اور اس حدیث میں نشانی ہے پیغمبری کی نشانیوں سے کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو بذریعہ وحی کے حاطب رضی اللہ عنہ کے قصے سے خبر دی اور اس میں مشورہ دینا ہے بڑے آدمی کا امام کو ساتھ اس چیز کے کہ ظاہر ہو اس کے واسطے رائے سے جس کا نفع مسلمانوں پر عائد ہو اور امام کو اس میں اختیار ہے چاہے مانے چاہے نہ مانے اور یہ کہ جائز ہے معاف کرنا گنہگار سے اور یہ کہ گنہگار کا کوئی ادب نہیں عزت نہیں اور اجماع ہے اس پر کہ اجنبی عورت کی طرف دیکھنا حرام ہے برابر ہے کہ مسلمان ہو یا کافر اور اگر اس کی نافرمانی کے سبب سے اس کی حرمت ساقط نہ ہوتی تو اس کو ننگا کرنے کے ساتھ تہدید نہ کرتے اور یہ کہ جائز ہے بخشنا تمام گناہوں کا جو جائز الوقوع ہوں اس شخص سے کہ اللہ تعالیٰ چاہے برخلاف اہل بدعت کے جو اس سے انکار کرتے ہیں لیکن محل معاف کا برائے صحابی سے وہ گناہ ہے جس میں حد نہ ہو جیسے کہ زنا وغیرہ میں ہے اور یہ کہ جائز ہے بخشنا ان گناہوں کا جو مؤخر ہوں اور دلالت کرتا ہے اس پر دعا کرنا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا چند حدیثوں میں اور البتہ وارد ہوئے ہیں چند حدیثوں میں وہ عمل جن کے کرنے والوں کو وعدہ دیا گیا ہے کہ اس کے اگلے پچھلے سب گناہ بخشے جائیں گے اور یہ کہ نہیں لائق ہے قائم کرنا حد اور تادیب کا حاکم کے سامنے مگر اس کی اجازت سے اور اس میں فضیلت ہے عمر رضی اللہ عنہ کی اور سب اہل بدر کی۔ (فتح)

❀......❀......❀

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

## كِتَابُ الْإِكْرَاهِ — کتاب ہے زبردستی کے بیان میں

**فائدہ:** وہ لازم کرنا ہے غیر پر وہ چیز جس کو وہ نہ چاہے یعنی زبردستی اور اکراہ کی شرطیں چار ہیں اول یہ کہ ہو فاعل اس کا قادر اوپر واقع کرنے اس چیز کے کہ ڈرایا جاتا ہے ساتھ اس کے اور مامور عاجز ہو اس کے دفع کرنے سے اگرچہ ساتھ بھاگنے کے ہو، دوسری یہ کہ غالب ہو اس کے گمان پر کہ اگر وہ باز رہا تو واقع کرے گا یہ ساتھ اس کے، تیسری یہ کہ جس چیز کے ساتھ ڈراتا ہے وہ فوری ہو یعنی اسی وقت واقع ہونے والی ہو اور اگر کہے کہ اگر تو نے ایسا نہ کیا تو میں تجھ کو کل ماروں گا تو وہ مکرہ نہیں گنا جاتا، چوتھی یہ کہ نہ ہو ظاہر امور سے وہ چیز جو دلالت کرے اس کے اختیار پر مثل اس شخص کی جو زبردستی کیا گیا زنا کرنے پر سو اپنا ذکر داخل کیا اور ممکن ہو اس کو کھینچ لینا سو تمادی کرے یہاں تک کہ انزال ہو اور مثل اس شخص کی کہ اس سے کہا گیا کہ تین طلاقیں دے اور اس نے ایک طلاق دی اور اسی طرح عکس اس کا اور نہیں فرق ہے درمیان اکراہ کے قول میں اور فعل میں نزدیک جمہور کے اور مستثنیٰ ہے فعل سے جو ہمیشہ حرام ہے جیسا کسی کو ناحق قتل کرنا اور اختلاف ہے مکرہ میں کہ کیا تکلیف دیا جائے ساتھ ترک فعل اس چیز کے کہ اکراہ کیا گیا ہے اوپر اس کے یا نہ سو کہا شیخ ابو اسحاق شیرازی نے کہ اجماع ہے اس پر کہ جو قتل کرنے پر زبردستی کیا جائے وہ مامور ہے ساتھ بچنے کے قتل کرنے سے اور دفع کرنے کے اپنے نفس سے اور یہ کہ وہ گنہگار ہوتا ہے اگر قتل کرے اس کو جس کے قتل کرنے پر زبردستی کیا گیا اور یہ دلالت کرتا ہے اس پر کہ وہ مکلف ہے بیچ حالت اکراہ کے اور اسی طرح واقع ہوا ہے غزالی وغیرہ کی کلام میں اور ان کا کلام تقاضا کرتا ہے تخصیص خلاف کو ساتھ اس چیز کے کہ موافق ہو باعث اکراہ کا باعث شرع کو مانند اکراہ کی قتل کافر پر اور اکراہ کی اسلام پر اور بہر حال جس چیز میں باعث اکراہ کا باعث شرع کے مخالف ہو مانند اکراہ کی قتل پر تو نہیں خلاف ہے بیچ جائز ہونے تکلیف کے بیچ اس کے اور جس فعل سے کوئی چارہ نہ ہو اس میں اختلاف ہے جیسا کہ کوئی پہاڑ سے گرایا جائے اور وہ کسی شخص پر پڑے اس کو قتل کرے اس واسطے کہ نہیں ہے اس کے واسطے کوئی اختیار نہ گرنے میں اور وہ تو اس حالت میں صرف آلہ ہے اور نہیں نزاع ہے اس میں کہ وہ غیر مکلف ہے اور اختلاف ہے اس چیز میں کہ ڈرایا جاتا ہے ساتھ اس کے سو اتفاق ہے قتل پر اور تلف عضو پر اور سخت مار پر اور حبس طویل پر۔ (فتح)

**وَقَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى ﴿إِلَّا مَنْ أُكْرِهَ وَقَلْبُهُ﴾** اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ مگر جو زبردستی کیا گیا اور حالانکہ

مُطْمَئِنٌّ بِالْإِيْمَانِ وَلٰكِنْ مَّنْ شَرَحَ بِالْكُفْرِ صَدْرًا فَعَلَيْهِمْ غَضَبٌ مِّنَ اللّٰهِ وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ﴾.

تسکین پکڑنے والا ہو اس کا دل ساتھ ایمان کے لیکن جو کھولے ساتھ کفر کے سینہ یعنی واسطے قبول کرنے کفر کے تو ان پر غضب ہے اللہ تعالیٰ کا۔

**فائدہ**: یہ استثناء ہے مقدم ہے گویا کہ کہا گیا کہ ان پر غضب ہے اللہ تعالیٰ کا مگر جو زبردستی کیا گیا اس واسطے کہ کفر ہوتا ہے ساتھ قول اور فعل کے بغیر اعتقاد کے اور کبھی ہوتا ہے ساتھ اعتقاد کے پس استثناء کیا گیا اول اور وہ مکرہ ہے اور یہ وعید شدید ہے اس کے حق میں جو مرتد ہو اختیار سے اور بہرحال جو زبردستی کیا جائے اوپر اس کے تو وہ معذور ہے ساتھ آیت کے اس واسطے کہ استثناء اثبات سے نفی ہے سو یہ تقاضا کرتا ہے اس کو کہ نہ داخل ہو جو زبردستی کیا گیا کفر پر تحت وعید کے اور مشہور یہ ہے کہ یہ آیت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ کے حق میں اتری کہ ان کو مشرکین مکہ نے پکڑا اور سخت عذاب کیا تو عمار رضی اللہ عنہ نے زبان سے کہا کہ میں نے کفر کیا ساتھ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے اور جو لائے یہ بات کافروں کو خوش لگی انہوں نے ان کو چھوڑ دیا پھر عمار رضی اللہ عنہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور آپ کو خبر دی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تو اپنے دل کو کس طرح پاتا ہے؟ کہا کہ آرام پکڑنے والا ساتھ ایمان کے، حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر پھر کریں تو تو بھی اسی کر اور طبری نے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی اس آیت کی تفسیر میں کہا کہ خبر دی اللہ تعالیٰ نے کہ جو ایمان کے بعد مرتد ہو جائے اس پر اللہ تعالیٰ کا غضب ہے اور بہرحال جو زبان سے زبردستی کیا جائے اور دل سے مخالف ہو یعنی اس کے دل میں ایمان ہو تا کہ اس کے ساتھ کافر سے نجات پائے تو اس پر کوئی حرج نہیں اور سوائے اس کے کچھ نہیں کہ بندوں کو مؤاخذہ ہوتا ہے اس کا جو ان کے دل میں اعتقاد ہو۔ (فتح)

وَقَالَ ﴿إِلَّا أَنْ تَتَّقُوْا مِنْهُمْ تُقَاةً﴾ وَهِيَ تَقِيَّةٌ

اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا مگر یہ کہ تم پکڑو ان سے بچاؤ اور یہ تقیہ ہے

**فائدہ**: اور معنی آیت کے یہ ہیں کہ نہ پکڑے مسلمان کافر کو رفیق نہ باطن میں نہ ظاہر میں مگر واسطے تقیہ کے ظاہر میں کہ اس کے واسطے جائز ہے کہ اس کو ظاہر میں دوستی پکڑے اور دل سے اس کے ساتھ دشمنی رکھے۔

وَقَالَ ﴿إِنَّ الَّذِيْنَ تَوَفَّاهُمُ الْمَلَائِكَةُ ظَالِمِيْ أَنْفُسِهِمْ قَالُوْا فِيْمَ كُنْتُمْ قَالُوْا كُنَّا مُسْتَضْعَفِيْنَ فِي الْأَرْضِ قَالُوْا أَلَمْ تَكُنْ أَرْضُ اللّٰهِ وَاسِعَةً فَتُهَاجِرُوْا فِيْهَا إِلٰى قَوْلِهِ عَفُوًّا غَفُوْرًا﴾ وَقَالَ ﴿إِلَّا الْمُسْتَضْعَفِيْنَ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَاءِ

اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ جن لوگوں کی فرشتوں نے جان قبض کی اس حال میں کہ اپنی جان پر ظلم کرنے والا ہے تو فرشتوں نے کہا کہ کس چیز میں تھے تم؟ انہوں نے کہا کہ تھے ہم عاجز کیے گئے زمین میں، تو انہوں نے کہا کیا اللہ تعالیٰ کی زمین کشادہ نہ تھی تا کہ تم اس میں ہجرت کرتے آخر آیت تک، اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ مگر جو

وَالْوِلْدَانِ الَّذِيْنَ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَا أَخْرِجْنَا مِنْ هٰذِهِ الْقَرْيَةِ الظَّالِمِ أَهْلُهَا وَاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ وَلِيًّا وَّاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ نَصِيْرًا﴾ قَالَ أَبُوْ عَبْدِ اللّٰهِ فَعَذَرَ اللّٰهُ الْمُسْتَضْعَفِيْنَ الَّذِيْنَ لَا يَمْتَنِعُوْنَ مِنْ تَرْكِ مَا أَمَرَ اللّٰهُ بِهٖ وَالْمُكْرَهُ لَا يَكُوْنُ إِلَّا مُسْتَضْعَفًا غَيْرَ مُمْتَنِعٍ مِّنْ فِعْلِ مَا أُمِرَ بِهٖ.

بے بس ہیں مردوں اور عورتوں سے اور لڑکوں سے جو کہتے ہیں، آخر آیت تک۔ کہا ابو عبداللہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے سو معذور رکھا اللہ تعالیٰ نے عاجز کیے گئوں کو جو نہیں باز رہتے ترک اس چیز کی سے جس کا اللہ تعالیٰ نے حکم کیا یعنی مگر جب کہ مغلوب ہوں اور جو زبردستی کیا گیا ہو نہیں ہوتا ہے مگر بیچارہ نہ باز رہنے والا فعل اس چیز کے سے کہ حکم کیا گیا ہے ساتھ اس کے۔

**فائدہ:** یعنی جو حکم کرے ساتھ اس کے وہ شخص جس کو قدرت ہو اوپر واقع کرنے بدی کے ساتھ اس کے یعنی اس واسطے کہ نہیں قادر ہے اوپر باز رہنے کے ترک امر اللہ تعالیٰ سے جیسا کہ نہیں قادر ہے مکرہ اوپر باز رہنے کے فعل حکم اکراہ کرنے والے سے سو وہ مکرہ کے حکم میں ہے پہلی آیت سورہ میں پیچھے ہے پچھلی آیت سے اور سوائے اس کے کچھ نہیں کہ اول اس کو نقل کیا واسطے اشارہ کرنے کے طرف اس چیز کی جو مجاہد سے مروی ہے کہ یہ آیت مکے کے چند آدمیوں کے حق میں اتری جو ایمان لائے تھے تو مدینے سے مسلمانوں نے ان کو لکھا کہ تم ہجرت کرو ورنہ تم مسلمان نہیں ہو سو نکلے تو ان کے لوگوں نے ان کو راہ میں پکڑ لیا اور ان پر جبر کیا یہاں تک کہ مجبور ہو کر کافر ہوئے۔ (فتح)

وَقَالَ الْحَسَنُ التَّقِيَّةُ إِلٰى يَوْمِ الْقِيَامَةِ

یعنی اور کہا حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ نے کہ تقیہ جائز ہے مسلمان کے واسطے قیامت تک لیکن اگر کسی کے قتل کرنے پر زبردستی کیا جائے تو اس میں معذور نہیں۔

**فائدہ:** اور معنی تقیہ کے ڈرنا ہے ظاہر کرنے اس چیز کے سے کہ دل میں ہو اعتقاد وغیرہ سے اور کہا ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہ تقیہ زبان سے ہے اور دل قرار پکڑنے والا ہے ساتھ ایمان کے۔ (فتح)

وَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ فِيْمَنْ يُّكْرِهُهُ اللُّصُوْصُ فَيُطَلِّقُ لَيْسَ بِشَيْءٍ وَبِهٖ قَالَ ابْنُ عُمَرَ وَابْنُ الزُّبَيْرِ وَالشَّعْبِيُّ وَالْحَسَنُ.

یعنی اور کہا ابن عباس رضی اللہ عنہما نے اس کے حق میں جس پر چور زبردستی کریں سو وہ طلاق دے کہ نہیں ہے کچھ چیز یعنی طلاق واقع نہیں ہوتی اور یہی قول ہے ابن عمر رضی اللہ عنہما اور ابن زبیر رضی اللہ عنہ اور شعبی رحمۃ اللہ علیہ اور حسن رحمۃ اللہ علیہ کا۔

**فائدہ:** کہا ابن بطال نے کہ اجماع ہے اس پر کہ جو زبردستی کیا جائے کفر پر یہاں تک کہ اس کو خوف ہو اپنی جان کے قتل ہونے کا اور وہ کفر کرے اور اس کا دل آرام پکڑنے والا ہو ساتھ ایمان کے تو اس پر کفر کا حکم نہیں کیا جاتا اور نہیں جدا ہوتی ہے اس سے عورت اس کی مگر محمد بن حسن نے کہا کہ وہ مرتد ہو جاتا ہے اور اس کی عورت اس سے جدا

ہو جاتی ہے اور اس قول کے رد کرنے کی کچھ حاجت نہیں اس واسطے کہ وہ نصوص کے مخالف ہے اور کہا ایک قوم نے کہ محل رخصت کا قول میں ہے نہ فعل میں سو اگر بت کو سجدہ کرے یا کسی مسلمان کو ناحق قتل کرے یا سور کھا جائے یا زنا کرے تو وہ اس میں معذور نہیں ہے اور یہ قول اوزاعی کا ہے اور ایک قوم نے کہا کہ اکراہ قول اور فعل میں برابر ہے اور اختلاف ہے اکراہ کی حد میں سو عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نہیں ہے مرد امین اپنے نفس پر جب کہ قید کیا جائے یا زنجیروں میں باندھا جائے یا عذاب کیا جائے اور کہا شریح نے کہ چار چیزیں اکراہ ہیں قید اور مار اور وعید اور بیڑی اور ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نہیں کوئی ایسا کلام جو مجھ سے دو کوڑے ہٹا دے مگر کہ میں اس کو کہوں گا یعنی پس شامل ہے یہ کلمہ کفر کو بھی اور یہ قول جمہور کا ہے اور کوفیوں کے نزدیک اس میں تفصیل ہے اور اختلاف ہے مکرہ کی طلاق میں سو جمہور کا یہ مذہب ہے کہ واقع نہیں ہوتی اور نقل کیا ہے اس میں ابن بطال نے اجماع اصحاب کا اور کوفیوں کے نزدیک واقع ہوتی ہے۔ (فتح)

وَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْأَعْمَالُ بِالنِّيَّةِ

یعنی اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ عملوں کا اعتبار نیتوں سے ہے

**فائدہ:** یہ حدیث پوری کتاب الایمان میں گزر چکی ہے اور شاید اشارہ کیا ہے بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے ساتھ وارد کرنے اس کے اس جگہ طرف رد کی اس شخص پر جو فرق کرتا ہے اکراہ میں درمیان قول اور فعل کے اس واسطے کہ عمل فعل ہے اور جب کہ نہیں اعتبار ہے اس کا بغیر نیت کے جیسے کہ دلالت کرتی ہے اس پر حدیث تو مکرہ کی کوئی نیت نہیں بلکہ اس کی نیت نہ کرنا فعل کا ہے جس پر اکراہ کیا گیا اور ترک کرنا کسی چیز کا فعل ہے صحیح قول پر اور مستثنیٰ ہے اس سے قتل پس نہیں ساقط ہوتا ہے قصاص قاتل سے اگر زبردستی کیا جائے قتل کرنے پر اس واسطے کہ اس نے مقدم کیا ہے اپنے نفس کو مقتول کے نفس پر اور نہیں جائز ہے کسی کے واسطے کہ اپنی جان کو بچائے قتل سے ساتھ اس طور کے کہ اپنے غیر کو قتل کرے۔ (فتح)

٦٤٢٧۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ بُكَيْرٍ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ خَالِدِ بْنِ يَزِيْدَ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ أَبِيْ هِلَالٍ عَنْ هِلَالِ بْنِ أُسَامَةَ أَنَّ أَبَا سَلَمَةَ بْنَ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ أَخْبَرَهُ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَدْعُوْ فِي الصَّلَاةِ اللّٰهُمَّ أَنْجِ عَيَّاشَ بْنَ أَبِيْ رَبِيْعَةَ وَسَلَمَةَ بْنَ هِشَامٍ وَالْوَلِيْدَ بْنَ الْوَلِيْدِ اللّٰهُمَّ أَنْجِ الْمُسْتَضْعَفِيْنَ مِنَ

۶۴۲۷۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نماز میں دعا کرتے تھے الٰہی! نجات دے عیاش بن ابی ربیعہ کو اور سلمہ بن ہشام کو اور ولید بن ولید کو، الٰہی! نجات دے دبے ہوئے بے روز مسلمانوں کو، الٰہی! اپنا سخت عذاب ڈال مضر کی قوم پر اور ان پر سات برس کا قحط ڈال جیسے یوسف علیہ السلام کے وقت میں قحط پڑا تھا۔

الْمُؤْمِنِيْنَ اللّٰهُمَّ اشْدُدْ وَطْأَتَكَ عَلٰى مُضَرَ وَابْعَثْ عَلَيْهِمْ سِنِيْنَ كَسِنِيْ يُوْسُفَ.

**فائدہ:** یہ دعا حضرت ﷺ عشاء کی نماز میں کرتے تھے یا ہر نماز میں رکوع کے بعد قومے میں اور پہلے گزر چکی ہے سورۂ آلِ عمران کی تفسیر میں جو متعلق ہے ساتھ مشروع ہونے قنوت کے نماز میں اور تعلق حدیث کا ساتھ اکراہ کے اس وجہ سے ہے کہ وہ لوگ زبردستی کیے گئے تھے اوپر رہنے کے ساتھ مشرکوں کے یعنی مشرک لوگ ان کو نکلنے نہیں دیتے تھے اس واسطے کہ دبا ہوا کمزور نہیں ہوتا ہے مگر مکرہ کما تقدم اور اس سے مستفاد ہوتا ہے کہ اکراہ کفر پر اگر کفر ہوتا تو ان کے واسطے حضرت ﷺ دعا نہ کرتے اور ان نام مومن نہ رکھتے۔ (فتح)

بَابُ مَنِ اخْتَارَ الضَّرْبَ وَالْقَتْلَ وَالْهَوَانَ عَلَى الْكُفْرِ

جو اختیار کرتا ہے مار کو اور قتل کو اور خواری کو اوپر کفر کے

**فائدہ:** اختیار کیا بلال وغیرہ نے مار اور ذلت کو اوپر کفر کے یعنی کلمہ کفر زبان سے نہ کہا مار منظور کی اور چونکہ یہ حدیث اس کی شرط پر نہیں تھی اس واسطے کفایت کی مصنف نے ساتھ اس چیز کے کہ دلالت کرتا ہے اوپر اس کے۔

٦٤٢٨۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ حَوْشَبٍ الطَّآئِفِيُّ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَهَّابِ حَدَّثَنَا أَيُّوْبُ عَنْ أَبِيْ قِلَابَةَ عَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثَلَاثٌ مَنْ كُنَّ فِيْهِ وَجَدَ حَلَاوَةَ الْإِيْمَانِ أَنْ يَكُوْنَ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهُ أَحَبَّ إِلَيْهِ مِمَّا سِوَاهُمَا وَأَنْ يُحِبَّ الْمَرْءَ لَا يُحِبُّهُ إِلَّا لِلّٰهِ وَأَنْ يَكْرَهَ أَنْ يَعُوْدَ فِي الْكُفْرِ كَمَا يَكْرَهُ أَنْ يُقْذَفَ فِي النَّارِ.

٦٤٢٨۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ تین خصلتیں ہیں جس میں وہ ہوں گی وہ ایمان کی شیرینی کا مزہ پائے گا ایک یہ کہ اس کے نزدیک اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول ﷺ تمام عالم سے زیادہ تر محبوب ہوا اور یہ کہ محبت کرے آدمی سے اس طرح کہ نہ چاہتا ہو اس کو مگر اللہ تعالیٰ ہی کے واسطے یعنی محبت میں دنیا کا کچھ لگاؤ نہ ہو اور یہ کہ برا جانے کفر میں پھر پلٹ جانے کو جیسے اس کو برا لگتا ہے آگ میں ڈالا جانا۔

**فائدہ:** اور وجہ لینے ترجمہ کی اس حدیث سے یہ ہے کہ برابر کیا ہے اس کو اس میں بیچ برا جاننے اس کے کفر کو اور بیچ برا جاننے اس کے آگ میں داخل ہونے کو اور قتل اور مار اور خواری آسان تر ہے نزدیک مومن کے داخل ہونے آگ کے سے پس ہوگا آسان تر کفر سے اگر اختیار کرے شدت کو ذکر کیا ہے اس کو ابن بطال نے اور تعاقب کیا ہے اس کا ابن تین نے ساتھ اس کے کہ علماء کا اتفاق ہے کہ اختیار کیا جائے قتل کو اوپر کفر کے اور سوائے اس کے کچھ نہیں کہ ہوگی حجت اس شخص پر جو قائل ہے کہ کلمہ کفر کا اولیٰ ہے صبر کرنے سے قتل پر اور ایک قوم نے اس سے منع کیا ہے

اور اجماع ہے اس پر کہ جائز ہے داخل ہونا ہلاک کی جگہوں میں جہاد میں۔ (فتح)

٦٤٢٩۔ حَدَّثَنَا سَعِيْدُ بْنُ سُلَيْمَانَ حَدَّثَنَا عَبَّادٌ عَنْ إِسْمَاعِيْلَ سَمِعْتُ قَيْسًا سَمِعْتُ سَعِيْدَ بْنَ زَيْدٍ يَقُوْلُ لَقَدْ رَأَيْتُنِيْ وَإِنَّ عُمَرَ مُوْثِقِيْ عَلَى الْإِسْلَامِ وَلَوِ انْقَضَّ أُحُدٌ مِّمَّا فَعَلْتُمْ بِعُثْمَانَ كَانَ مَحْقُوْقًا أَنْ يَّنْقَضَّ.

٦٤٢٩۔ حضرت سعید بن زید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے البتہ آپ کو دیکھا اور عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے مجھ کو اسلام پر باندھا ہوا تھا یعنی اسلام لانے پر اس واسطے کہ اس وقت عمر رضی اللہ عنہ اسلام نہ لائے تھے اور اگر جدا ہوتا اُحد کا پہاڑ اس چیز سے کہ تم نے عثمان رضی اللہ عنہ کے ساتھ کی یعنی ظلم سے تو لائق ہی تھا کہ جدا ہوتا۔

**فائدہ:** یعنی عثمان رضی اللہ عنہ نے اختیار کیا قتل کو اوپر لانے اس چیز کے کہ راضی تھے اور گزر چکی ہے یہ حدیث بیچ باب اسلام سعید بن زید رضی اللہ عنہ کے اور وہ ظاہر ہے ترجمہ باب میں اس واسطے کہ سعید رضی اللہ عنہ اور اس کی بیوی عمر رضی اللہ عنہ کی بہن نے اختیار کی خواری کفر پر اور ساتھ اس کے ظاہر ہوگی مناسبت حدیث کے ترجمہ سے اور کہا کرمانی نے کہ عثمان رضی اللہ عنہ نے اختیار کیا قتل کو اس چیز پر کہ ان کے قاتل راضی تھے تو اختیار کرنا ان کا قتل کو کفر پر بطریق اولیٰ ہوگا۔ (فتح)

٦٤٣٠۔ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ حَدَّثَنَا يَحْيٰى عَنْ إِسْمَاعِيْلَ حَدَّثَنَا قَيْسٌ عَنْ خَبَّابِ بْنِ الْأَرَتِّ قَالَ شَكَوْنَا إِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ مُتَوَسِّدٌ بُرْدَةً لَّهٗ فِيْ ظِلِّ الْكَعْبَةِ فَقُلْنَا أَلَا تَسْتَنْصِرُ لَنَا أَلَا تَدْعُوْ لَنَا فَقَالَ قَدْ كَانَ مَنْ قَبْلَكُمْ يُؤْخَذُ الرَّجُلُ فَيُحْفَرُ لَهٗ فِي الْأَرْضِ فَيُجْعَلُ فِيْهَا فَيُجَآءُ بِالْمِنْشَارِ فَيُوْضَعُ عَلٰى رَأْسِهٖ فَيُجْعَلُ نِصْفَيْنِ وَيُمْشَطُ بِأَمْشَاطِ الْحَدِيْدِ مَا دُوْنَ لَحْمِهٖ وَعَظْمِهٖ فَمَا يَصُدُّهٗ ذٰلِكَ عَنْ دِيْنِهٖ وَاللّٰهِ لَيَتِمَّنَّ هٰذَا الْأَمْرُ حَتّٰى يَسِيْرَ الرَّاكِبُ مِنْ صَنْعَآءَ إِلٰى حَضْرَمَوْتَ لَا يَخَافُ إِلَّا اللّٰهَ وَالذِّئْبَ عَلٰى غَنَمِهٖ وَلٰكِنَّكُمْ تَسْتَعْجِلُوْنَ.

٦٤٣٠۔ حضرت خباب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس شکایت کی کہ ہم نے مشرکین مکہ سے بہت تکلیف پائی اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اپنی چادر سے تکیہ کیے تھے کعبے کے سائے میں تو ہم نے کہا کیا آپ مدد نہیں مانگتے کیا ہمارے واسطے دعا نہیں کرتے؟ تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ البتہ تم سے آگے وہ لوگ تھے کہ ایک مرد پکڑا جاتا اور اس کے واسطے زمین میں گڑھا کھودا جاتا پھر اس میں ڈالا جاتا پھر آرہ لایا جاتا اور اس کے سر پر رکھا جاتا سو اس کا بدن چیر کر دو ٹکڑے کر دیا جاتا اور اس کا گوشت ہڈی یا پٹھے تک لوہے کی کنگھی سے نوچا جاتا تھا ایسی سختی بھی اس کو اپنے دین سے نہ پھیرتی تھی اور قسم ہے اللہ تعالیٰ کی بے شک اللہ اپنے دین کو پورا اور کامل کرے گا یہاں تک کہ سوار چلے گا شہر صنعاء سے حضر موت کے شہر تک سوائے اللہ تعالیٰ کے کسی سے نہ ڈرے گا اور نہ خوف کرے گا اپنی بکری پر مگر بھیڑیئے سے لیکن تم تو جلدی کرتے ہو۔

**فائدہ:** یعنی کیوں بے صبری اور جلدی کرتے ہو تم سے اگلے دینداروں پر تو ایسی ایسی مصیبتیں گزریں کہ وہ چیر ڈالے گئے تم پر تو ایسی سختی کبھی نہیں گزری باقی دین کا غلبہ سو اللہ تعالیٰ اپنے وعدے کے موافق کرے گا ملک میں ایسا امن ہو گا کہ آدمی دور تک اکیلا چلا جائے گا چنانچہ یہ وعدہ فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کی خلافت میں پورا ہوا اور اس حدیث کی شرح سیرت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں گزر چکی ہے اور داخل ہونا اس کا ترجمہ میں اس وجہ سے ہے کہ طلب کرنا خباب رضی اللہ عنہ کا دعا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے کافروں پر دلالت کرتا ہے اس پر کہ کفار نے ان پر بڑا ظلم کیا تھا اور طرح طرح سے تکلیف دی تھی اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خباب رضی اللہ عنہ کے سوال سے کافروں پر بد دعا اس واسطے نہ کی کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو معلوم تھا کہ تقدیر میں لکھا گیا ہے کہ وہ سخت مصیبتوں میں مبتلا ہوں گے اور کفار کے ہاتھ سے نہایت تکلیفیں پائیں گے پھر آخرش ان کو دھوگی اور بہت اجر ملے گا اور بہر حال جو لوگ کہ پیغمبروں کے سوائے ہیں سو واجب ہے ان پر دعا کرنی وقت ہر حادثے کے اس واسطے کہ ان کو اطلاع نہیں جس پر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو اطلاع دی گئی اور یہیں حدیث میں تصریح ساتھ اس کے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے واسطے دعا نہ کی تھی بلکہ احتمال ہے کہ دعا کی ہو اور یہ جو کہا کہ تم سے آگے وہ لوگ، الخ تو اس میں تسلی ہے ان کے واسطے اور اشارہ ہے اس طرف کہ صبر کریں یہاں تک کہ مدت مقررہ گزری اور اسی کی طرف اشارہ ہے ساتھ قول حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے آخر حدیث میں لیکن تم تو جلدی کرتے ہو اور کہا ابن بطال نے اجماع ہے اس پر کہ جو زبردستی کیا جائے کفر پر اور اختیار کرے قتل کو تو اس کو اللہ تعالیٰ کے نزدیک بہت بڑا ثواب ہے بہ نسبت اس کے جو رخصت کو اختیار کرے اور اگر کفر کے سوائے کسی اور چیز پر اکراہ کیا جائے جیسے مثلاً سور کا کھانا یا شراب پینا تو فعل اولیٰ ہے یعنی اس کا کھانا اولیٰ ہے اور کہا بعض مالکیہ نے کہ بلکہ گنہگار ہوتا ہے نہ کھانے سے اگر اس کے سوائے اور چیز سے منع کیا جائے اس واسطے کہ وہ مثل مضطر کے ہو جاتا ہے کہ اس کو مردار کا کھانا حلال ہے جب کہ اس کو خوف ہو کہ مر جائے گا۔ (فتح)

بَابٌ فِيْ بَيْعِ الْمُكْرَهِ وَنَحْوِهٖ فِي الْحَقِّ وَغَيْرِهٖ

بیع مکرہ کی اور مانند اس کی کے حق میں اور اس کے غیر میں۔

**فائدہ:** کہا خطابی نے کہ استدلال کیا ہے بخاری رحمہ اللہ نے ساتھ حدیث ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کے جو باب میں مذکور ہے اوپر جائز ہونے بیع مکرہ کے اور حدیث ساتھ بیع مضطر کے اشبہ ہے اس واسطے کہ مکرہ بیع پر وہ شخص ہے جو چیز کے بیچنے پر مجبور کیا جائے خواہ مخواہ اور یہود اگر اپنی زمینوں کو نہ بیچتے تو ان پر بیچنا لازم نہیں تھا بلکہ مضطر ہو کے بیچ گئے تھے، میں کہتا ہوں بخاری رحمہ اللہ نے ترجمہ میں صرف مکرہ ہی کو بیان نہیں کیا بلکہ اس کے ساتھ ونحوہ بھی کہا سو مضطر بھی داخل ہو گا اور شاید یہ اشارہ ہے طرف رد کرنے کے اس پر جو نہیں صحیح جانتا مضطر کی بیع کو اور کہا ابن منیر نے ترجمہ باندھا ہے ساتھ حق وغیرہ کے اور نہیں ذکر کیا مگر پہلے شق کو اور جواب یہ ہے کہ مراد اس کی ساتھ حق کے دین ہے اور مراد غیرہ

سے وہ چیز ہے جو اس کے سوائے ہے جس کی بیع لازم ہوتی ہے اس واسطے کہ یہود مجبور کیے گئے تھے اپنے مال کے بیچنے پر نہ واسطے دین کے کہ ان پر تھا اور جواب دیا ہے کرمانی نے کہ مراد حق سے جلا وطن کرنا ہے اور مراد غیرہ سے جنایات ہیں یا حق سے مراد مالی چیزیں ہیں اور غیرہ سے مراد جلا ہے، میں کہتا ہوں احتمال ہے کہ مراد غیرہ سے دین ہو پس ہوگا یہ خاص بعد عام کے اور جب صحیح ہے بیع صورت مذکورہ میں اور وہ سبب غیر مالی ہے تو بیع دین میں اور وہ سبب مالی ہے بطریق اولیٰ ہے۔ (فتح)

٦٤٣١۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْعَزِيْزِ بْنُ عَبْدِ اللهِ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ سَعِيْدِ الْمَقْبُرِيِّ عَنْ أَبِيْهِ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ بَيْنَمَا نَحْنُ فِي الْمَسْجِدِ إِذْ خَرَجَ عَلَيْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ انْطَلِقُوْا إِلٰى يَهُوْدَ فَخَرَجْنَا مَعَهٗ حَتّٰى جِئْنَا بَيْتَ الْمِدْرَاسِ فَقَامَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَنَادَاهُمْ يَا مَعْشَرَ يَهُوْدَ أَسْلِمُوْا تَسْلَمُوْا فَقَالُوْا قَدْ بَلَّغْتَ يَا أَبَا الْقَاسِمِ فَقَالَ ذٰلِكَ أُرِيْدُ ثُمَّ قَالَهَا الثَّانِيَةَ فَقَالُوْا قَدْ بَلَّغْتَ يَا أَبَا الْقَاسِمِ ثُمَّ قَالَ الثَّالِثَةَ فَقَالَ اعْلَمُوْا أَنَّ الْأَرْضَ لِلّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَإِنِّيْ أُرِيْدُ أَنْ أُجْلِيَكُمْ فَمَنْ وَجَدَ مِنْكُمْ بِمَالِهٖ شَيْئًا فَلْيَبِعْهُ وَإِلَّا فَاعْلَمُوْا أَنَّمَا الْأَرْضُ لِلّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ.

٦٤٣١۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جس حالت میں کہ ہم مسجد میں بیٹھے تھے کہ اچانک حضرت ﷺ ہم پر نکلے سو فرمایا کہ چلو یہود کی طرف سو ہم آپ کے ساتھ نکلے یہاں تک کہ ہم ان کے مدرسے میں پہنچے سو حضرت ﷺ کھڑے ہوئے اور ان کو پکارا اے یہود کے گروہ! اسلام لاؤ تا کہ دین دنیا میں سلامت رہو تو انہوں نے جواب میں کہا کہ البتہ آپ نے اللہ تعالیٰ کا حکم پہنچایا اے ابوالقاسم! حضرت ﷺ نے فرمایا کہ میری یہی مراد ہے اپنے اس قول سے کہ اسلام لاؤ کہ اگر تم اقرار کرو کہ میں نے تم کو اللہ تعالیٰ کا حکم پہنچایا تو مجھ سے حرج ساقط ہو پھر دوسری بار یہ کلمہ کہا تو انہوں نے کہا کہ البتہ تم نے اللہ تعالیٰ کا حکم پہنچایا اے ابوالقاسم! پھر تیسری بار کہا سو فرمایا کہ جان لو کہ تمہاری زمین اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کی ہے اور میں چاہتا ہوں کہ تم کو وطن سے نکالوں سو جو شخص کہ تم لوگوں میں سے اپنا کچھ مال پائے تو چاہیے کہ اس کو بیچ ڈالے اور نہیں تو جان رکھو کہ زمین تو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کی ہے۔

**فائدہ:** شاید یہ یہود کا گروہ خیبر کے یہودیوں سے تھا مدینے میں رہتے پھر حضرت ﷺ نے ان کو نکال دیا اور مرتے وقت وصیت کی کہ عرب کے ٹاپو سے مشرکوں کو نکال دیا جائے سو عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے اپنی خلافت میں یہود کو شام کے ملک کی طرف جلا وطن کیا اور یہ جو کہا کہ زمین تو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کی ہے یعنی بے شک اس میں حکم اللہ تعالیٰ کا ہے اور اس کے رسول ﷺ کا اس واسطے کہ وہ اللہ تعالیٰ کا حکم پہنچانے والے ہیں۔ (فتح)

بَابٌ لَا يَجُوْزُ نِكَاحُ الْمُكْرَهِ

نہیں جائز ہے نکاح مکرہ کا

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى ﴿وَلَا تُكْرِهُوْا فَتَيَاتِكُمْ عَلَى الْبِغَآءِ إِنْ أَرَدْنَ تَحَصُّنًا لِّتَبْتَغُوْا عَرَضَ الْحَيَاةِ الدُّنْيَا وَمَنْ يُّكْرِهُهُنَّ فَإِنَّ اللّٰهَ مِنْ بَعْدِ إِكْرَاهِهِنَّ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ﴾.

اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا: اور نہ مجبور کرو اپنی لونڈیوں کو زنا پر جب کہ ارادہ کریں زنا سے بچنے کا

**فائدہ:** اور حکمت بیچ قید تحصن کے یہ ہے کہ اکراہ نہیں حاصل ہوتا ہے مگر ساتھ ارادے سنت کے اس واسطے کہ جو اطاعت کرے اس کا نام مکرہ نہیں رکھا جاتا اور کہا بعضوں نے کہ مناسبت آیت کی ترجمہ سے مشکل ہے اور جائز ہے کہ اشارہ کیا ہو اس طرف کہ مستفاد ہوتا ہے مطلوب ترجمہ کا بطریق اولیٰ اس واسطے کہ جب منع کیا اکراہ سے اس چیز میں جو حلال نہیں تو نہی اکراہ سے حلال چیز میں بطریق اولیٰ ہو گی اور کہا ابن بطال نے کہ مذہب جمہور کا یہ ہے کہ نکاح مکرہ کا باطل ہے اور کہا کوفیوں نے کہ جائز ہے اور کہا انہوں نے کہ اگر زبردستی کیا جائے کوئی مرد اوپر نکاح کرنے کے کسی عورت سے دس ہزار مہر پر اور اس کا مہر مثل ہزار ہو تو صحیح ہو جاتا ہے نکاح اور لازم ہوتا ہے اس پر ہزار اور باطل ہوتا ہے زائد سو جب باطل کیا ہے انہوں نے زائد کو ساتھ اکراہ کے تو اصل نکاح بھی اکراہ سے باطل ہو گا اور اگر نکاح سے راضی ہو اور مہر پر مجبور کیا جائے تو مسئلہ اتفاقی ہوگا نکاح صحیح ہو گا اور دخول سے مہر معین لازم ہو گا اور اگر مجبور کیا جائے اوپر نکاح اور وطی کے تو نہ حد مارا جائے اور نہیں لازم ہے اس پر کوئی چیز اور اگر وطی کرے اختیار سے بغیر رضا نکاح کے تو حد مارا جائے۔ (فتح)

٦٤٣٢۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ قَزَعَةَ حَدَّثَنَا مَالِكٌ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ الْقَاسِمِ عَنْ أَبِيْهِ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ وَمُجَمِّعٍ ابْنَيْ يَزِيْدَ بْنِ جَارِيَةَ الْأَنْصَارِيِّ عَنْ خَنْسَآءَ بِنْتِ خِذَامٍ الْأَنْصَارِيَّةِ أَنَّ أَبَاهَا زَوَّجَهَا وَهِيَ ثَيِّبٌ فَكَرِهَتْ ذٰلِكَ فَأَتَتِ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَرَدَّ نِكَاحَهَا.

٦٤٣٢۔ حضرت خنساء رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ اس کے باپ نے اس کا نکاح کیا اور وہ شوہر دیدہ تھی سو اس نے نکاح کو برا جانا یعنی اس کا نکاح اس کے باپ نے جبرًا کر دیا سو وہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کا نکاح باطل کر دیا۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح نکاح میں گزر چکی ہے۔

٦٤٣٣۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يُوْسُفَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ عَنِ ابْنِ أَبِيْ مُلَيْكَةَ

٦٤٣٣۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ میں نے کہا یا حضرت! حکم طلب کیا جائے عورتوں سے ان کے نکاح میں؟

عَنْ أَبِیْ عَمْرٍو هُوَ ذَكْوَانُ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ يُسْتَأْمَرُ النِّسَآءُ فِي أَبْضَاعِهِنَّ قَالَ نَعَمْ قُلْتُ فَإِنَّ الْبِكْرَ تُسْتَأْمَرُ فَتَسْتَحْيِيْ فَتَسْكُتُ قَالَ سُكَاتُهَا إِذْنُهَا.

حضرت ﷺ نے فرمایا ہاں، میں نے کہا کہ کنواری سے اجازت مانگی جاتی ہے سو وہ شرماتی ہے اور چپ رہتی ہے حضرت ﷺ نے فرمایا اس کا چپ رہنا اس کی اجازت ہے۔

**فائدہ:** اور اس حدیث میں تقویت ہے پہلی حدیث کے مضمون کو اور ارشاد ہے طرف سلامتی کی عقد کے باطل کرنے سے اور نہیں خلاف ہے بیچ صحت جبر کرنے ولی کے چھوٹی نابالغ لڑکی پر یعنی اس کے ولی کو جائز ہے کہ جبرًا اس کا عقد کر دے اور اگر کنواری بالغ ہو تو اس میں خلاف ہے کما تقدم بیانه في النکاح.

بَابٌ إِذَا أُكْرِهَ حَتّٰى وَهَبَ عَبْدًا أَوْ بَاعَهُ لَمْ يَجُزْ وَقَالَ بَعْضُ النَّاسِ فَإِنْ نَذَرَ الْمُشْتَرِيْ فِيْهِ نَذْرًا فَهُوَ جَائِزٌ بِزَعْمِهِ وَكَذٰلِكَ إِنْ دَبَّرَهُ.

جب مجبور کیا جائے تاکہ غلام کو ہبہ کرے یا اس کو بیچے تو نہیں جائز ہے اور یہی قول ہے بعض لوگوں کا کہا اور اگر مشتری اس میں کوئی نذر کرے تو وہ جائز ہے اس کے گمان میں اور اسی طرح اگر مدبر کرے۔

**فائدہ:** نہیں جائز ہے یعنی یہ ہبہ اور بیع اور غلام باقی ہے اس کے ملک میں اور یہ جو کہا کہ اگر نذر مانے تو جائز ہے یعنی گزرنے والی ہے اس پر اور صحیح ہے بیع جو صادر ہونے والی ہے ساتھ اکراہ کے اور اسی طرح ہبہ بھی اور اس کے گمان میں یعنی ان کے نزدیک اور اسی طرح اگر مدبر کرے یعنی صحیح ہوتا ہے مدبر کرنا کہا ابن بطال نے کہ کوفے والے جمہور کے موافق ہیں کہ بیع مکرہ کی باطل ہے اور یہ تقاضا کرتا ہے کہ بیع ساتھ اکراہ کے نہیں نقل کرتی ہے ملک کو سو اگر اس کو تسلیم کریں تو باطل ہوگا قول ان کا کہ نذر مشتری کی اور بدر کرنا اس کا منع کرتا ہے اول کے تصرف کو بیچ اس کے اور اگر کہیں کہ وہ ملک کو نقل کرنے والا ہے تو پھر انہوں نے کیوں خاص کیا ہے اس کو ساتھ آزاد کرنے اور ہبہ کے سوائے غیر ان دونوں کے تصرفات سے کہا کرمانی نے کہ ذکر کیا ہے مشائخ نے کہ مراد ساتھ قول بخاری رحمہ اللہ کے ان بابوں میں بعض الناس سے حنفیہ ہیں اور اس کی غرض یہ ہے کہ انہوں نے تناقض کیا ہے اس واسطے کہ اگر بیع اکراہ کی نقل کرنے والی ہے ملک کی طرف مشتری کی تو صحیح ہوں گے سب تصرفات اس کے پس نہ خاص ہوگا تصرف ساتھ نذر اور تدبیر کے اور اگر کہیں کہ وہ ملک کو نقل نہیں کرتی تو نذر اور مدبر کرنا بھی صحیح نہ ہوگا اور اس میں تحکم ہے اور تخصیص بغیر تخصص کے کہا مہلب نے اجماع ہے علماء کا اس پر کہ بیع اور ہبہ اکراہ سے جائز نہیں اور ذکر کیا جاتا ہے ابو حنیفہ رحمہ اللہ سے کہ اگر آزاد کرے اس کو مشتری یا مدبر کرے تو جائز ہے اور اسی طرح موہوب لہ اور شاید اس نے اس کو بیع فاسد پر قیاس کیا ہے اس واسطے کہ انہوں نے کہا کہ تصرف مشتری کا بیع فاسد میں نافذ ہے۔ (فتح)

٦٤٣٤۔ حَدَّثَنَا أَبُو النُّعْمَانِ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ دِينَارٍ عَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ أَنَّ رَجُلًا مِنَ الْأَنْصَارِ دَبَّرَ مَمْلُوكًا وَلَمْ يَكُنْ لَّهُ مَالٌ غَيْرُهُ فَبَلَغَ ذٰلِكَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ مَنْ يَّشْتَرِيهِ مِنِّيْ فَاشْتَرَاهُ نُعَيْمُ بْنُ النَّحَّامِ بِثَمَانِ مِائَةِ دِرْهَمٍ قَالَ فَسَمِعْتُ جَابِرًا يَقُوْلُ عَبْدًا قِبْطِيًّا مَاتَ عَامَ أَوَّلَ.

۶۴۳۴۔ حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک انصاری مرد نے اپنے غلام کو مدبر کیا اور اس کے سوائے اس کے پاس اور کچھ مال نہ تھا تو یہ خبر حضرت ﷺ کو پہنچی سو فرمایا کون ہے جو اس کو مجھ سے خریدے؟ تو نعیم نے اس کو آٹھ سو درہم سے خریدا کہا سو میں نے جابر رضی اللہ عنہ سے سنا کہتا تھا کہ وہ قبطی غلام تھا اول سال میں میرا۔

**فائدہ:** کہا ابن بطال نے اور وجہ رد کی ساتھ اس کے قول مذکور پر یہ ہے کہ جب کہ اس غلام مدبر کے سوائے اس کے پاس کچھ مال نہ تھا تو اس کا مدبر کرنا حماقت اور سفاہت ہوگی اس کے فعل سے سو حضرت ﷺ نے اس کے اس فعل کو اس پر رد کیا اگرچہ ملک اس کی غلام کے واسطے صحیح تھی تو جو اس کو شرائے فاسد سے خریدے اور غلام کا اس کی ملک ہونا صحیح نہ ہو جب اس کو مدبر کرے یا آزاد کرے تو اولیٰ تر ہے کہ اس کے فعل کو رد کیا جائے اس سبب سے کہ اس کی ملک غلام کے واسطے صحیح نہیں ہوئی۔ (فتح)

بَابٌ مِنَ الْإِكْرَاهِ ﴿كُرْهًا﴾ وَ ﴿كَرْهًا﴾ وَاحِدٌ

باب ہے اکراہ سے کُرھا اور کَرھا ایک ہے

**فائدہ:** یعنی منجملہ اس چیز کے کہ وارد ہوئی ہے بیچ کراہیت اکراہ کے وہ چیز ہے جس کو آیت بغل گیر ہے اور وہ مذکور ہے اس میں ابن عباس رضی اللہ عنہما سے بیچ شان نزول آیت یاایھا الذین آمنوا، الخ کے۔

٦٤٣٥۔ حَدَّثَنَا حُسَيْنُ بْنُ مَنْصُوْرٍ حَدَّثَنَا أَسْبَاطُ بْنُ مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا الشَّيْبَانِيُّ سُلَيْمَانُ بْنُ فَيْرُوْزٍ عَنْ عِكْرِمَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ الشَّيْبَانِيُّ وَحَدَّثَنِيْ عَطَآءٌ أَبُو الْحَسَنِ السُّوَآئِيُّ وَلَا أَظُنُّهُ إِلَّا ذَكَرَهُ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا ﴿يَا أَيُّهَا الَّذِيْنَ آمَنُوْا لَا يَحِلُّ لَكُمْ أَنْ تَرِثُوا النِّسَآءَ كَرْهًا﴾ الْآيَةَ قَالَ كَانُوْا إِذَا مَاتَ الرَّجُلُ

۶۴۳۵۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ اس آیت کی تفسیر میں اے ایمان والو! نہیں حلال ہے تم کو یہ کہ وارث بنو عورتوں کے زبردستی آخر آیت تک، کہا ابن عباس رضی اللہ عنہما نے دستور تھا کہ جب مرد مر جاتا تو اس کے وارث اس کی عورت کے زیادہ حق دار ہوتے اگر ان میں سے بعض چاہتا تو اس سے نکاح کرتا اور اگر چاہتے تو اس کو کسی کے نکاح میں دیتے اور اگر چاہتے تو اس کو کسی کے نکاح میں نہ دیتے تو وہ اس کے زیادہ تر حق دار ہوتے اس کے گھر والوں سے سو یہ آیت اس

كَانَ أَوْلِيَآؤُهُ أَحَقَّ بِامْرَأَتِهِ إِنْ شَآءَ بَعْضُهُمْ تَزَوَّجَهَا وَإِنْ شَآءُوْا زَوَّجُوْهَا وَإِنْ شَآءُوْا لَمْ يُزَوِّجُوْهَا فَهُمْ أَحَقُّ بِهَا مِنْ أَهْلِهَا فَنَزَلَتْ هٰذِهِ الْآيَةُ فِيْ ذٰلِكَ.

بارے میں اُتری کہا مہلب نے اس سے مستفاد ہوتا ہے کہ جو کوئی بند رکھے عورت کو اس اُمید پر کہ مر جائے اور اس کا وارث بنے تو یہ اس کے واسطے حلال نہیں ساتھ نص قرآن کے اور نہیں لازم آتا نص سے اس کے نہ حلال ہونے پر یہ کہ نہ صحیح ہو میراث مرد کی اس عورت سے حکم ظاہر میں۔

بَابٌ إِذَا اسْتُكْرِهَتِ الْمَرْأَةُ عَلَى الزِّنَا فَلَا حَدَّ عَلَيْهَا فِيْ قَوْلِهِ تَعَالٰى ﴿وَمَنْ يُّكْرِهْهُنَّ فَإِنَّ اللّٰهَ مِنْ بَعْدِ إِكْرَاهِهِنَّ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ﴾.

جب مجبور کی جائے عورت زنا پر تو نہیں ہے اس پر کوئی حد واسطے قول اللہ تعالیٰ کے اور جو ان کو مجبور کرے یعنی بدکاری پر تو بے شک اللہ تعالیٰ بعد مجبور ہونے ان کے بخشنے والا ہے مہربان۔

**فائدہ:** یعنی ان عورتوں واسطے اور اشکال کیا گیا ہے معلق کرنا مغفرت کا ان کے واسطے اس واسطے کہ جو مجبور کی جائے زنا پر وہ گنہگار نہیں اور جواب دیا گیا ہے ساتھ اس کے کہ احتمال ہے کہ ہو اکراہ مذکور کم اس چیز سے کہ اعتبار کیا گیا ہے شرعاً سو بہت وقت کم ہوتا ہے اس حد سے جس کے ساتھ معذور رکھی جاتی ہے پس مناسب ہوا متعلق کرنا مغفرت کا کہا بیضاوی رحمۃ اللہ علیہ نے اکراہ نہیں منافی ہے مؤاخذہ کو میں کہتا ہوں یا ذکر مغفرت اور رحمت کا نہیں مستلزم ہے گناہ کے مقدم ہونے کو جیسا فرمایا: ﴿فَمَنِ اضْطُرَّ غَيْرَ بَاغٍ وَّلَا عَادٍ فَلَا إِثْمَ عَلَيْهِ إِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ﴾ کہا طیبی نے مستفاد ہوتی ہے اس سے وعید شدید اس کے واسطے جو ان کو مجبور کرے اور بیچ ذکر کرنے رحمت اور مغفرت کے تعریض ہے یعنی باز آؤ اے زبردستی کرنے والو! اس واسطے کہ جب وہ باوجود مجبور ہونے کے ماخوذ ہیں اگر اللہ تعالیٰ کی رحمت نہ ہوئی تو پھر تمہارا کیا حال ہوگا اور مناسبت اس کی واسطے ترجمہ کے یہ ہے کہ آیت میں دلالت ہے اس پر کہ جو عورت زنا پر مجبور کی جائے اس پر کچھ گناہ نہیں پس لازم آتا ہے اس سے کہ نہ واجب ہو اس پر حد۔ (فتح)

وَقَالَ اللَّيْثُ حَدَّثَنِيْ نَافِعٌ أَنَّ صَفِيَّةَ بِنْتَ أَبِيْ عُبَيْدٍ أَخْبَرَتْهُ أَنَّ عَبْدًا مِنْ رَّقِيْقِ الْإِمَارَةِ وَقَعَ عَلٰى وَلِيْدَةٍ مِّنَ الْخُمُسِ فَاسْتَكْرَهَهَا حَتّٰى اقْتَضَّهَا فَجَلَدَهُ عُمَرُ الْحَدَّ وَنَفَاهُ وَلَمْ يَجْلِدِ الْوَلِيْدَةَ مِنْ أَجْلِ أَنَّهُ اسْتَكْرَهَهَا قَالَ الزُّهْرِيُّ فِي الْأَمَةِ الْبِكْرِ يَفْتَرِعُهَا الْحُرُّ

حضرت صفیہ بنت ابی عبید رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ ایک غلام مال خلیفے کے غلاموں میں سے ایک لونڈی پر پڑا یعنی زنا کیا اس نے ایک لونڈی سے جو مال خمس غنیمت میں تھی جو متعلق ہوتا ہے ساتھ تصرف امام کے سو اس غلام نے اس لونڈی کو مجبور کیا یہاں تک کہ اس کی بکارت کو توڑا سو عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے اس کو حد میں کوڑے مارے اور شہر بدر کیا اور لونڈی کو کوڑے نہ مارے اس

يُقِيمُ ذٰلِكَ الْحَكَمُ مِنَ الْأَمَةِ الْعَذْرَآءِ بِقَدْرِ قِيْمَتِهَا وَيُجْلَدُ وَلَيْسَ فِي الْأَمَةِ الثَّيِّبِ فِيْ قَضَآءِ الْأَئِمَّةِ غُرْمٌ وَلٰكِنْ عَلَيْهِ الْحَدُّ.

سبب سے کہ اس نے اس سے جبرًا زنا کیا یعنی اس کو پچاس کوڑے مارے اور آدھا سال شہر بدر کیا اس واسطے کہ غلام کی حد آدھی ہے آزاد کی حد سے اور کہا زہری نے کنواری لونڈی میں کہ آزاد مرد اس کی بکارت کو دور کرے قیمت ڈالے منصف ثالث ازالہ بکارت کی لونڈی کنواری سے بقدر اس کی قیمت کے یعنی اس پر جو اس کی بکارت کو دور کرے یعنی لے حاکم زنا کرنے والے سے چٹی اس کی بکارت کی بہ نسبت اس کی قیمت کے یعنی تاوان اس کے نقص اور کمی کا اور وہ تفاوت ہے درمیان ہونے اس کے کنواری اور اس کو کوڑے مارے جائیں یعنی تا کہ نہ وہم کرے کوئی کہ تاوان بے پرواہ کرتا ہے حد سے اور نہیں ہے لونڈی شوہر دیدہ میں اماموں کے حکم میں جرمانہ لیکن مرد پر حد ہے۔

٦٤٣٦۔ حَدَّثَنَا أَبُو الْيَمَانِ حَدَّثَنَا شُعَيْبٌ حَدَّثَنَا أَبُو الزِّنَادِ عَنِ الْأَعْرَجِ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هَاجَرَ إِبْرَاهِيْمُ بِسَارَةَ دَخَلَ بِهَا قَرْيَةً فِيْهَا مَلِكٌ مِّنَ الْمُلُوْكِ أَوْ جَبَّارٌ مِّنَ الْجَبَابِرَةِ فَأَرْسَلَ إِلَيْهِ أَنْ أَرْسِلْ إِلَيَّ بِهَا فَأَرْسَلَ بِهَا فَقَامَ إِلَيْهَا فَقَامَتْ تَوَضَّأُ وَتُصَلِّيْ فَقَالَتِ اللّٰهُمَّ إِنْ كُنْتُ آمَنْتُ بِكَ وَبِرَسُوْلِكَ فَلَا تُسَلِّطْ عَلَيَّ الْكَافِرَ فَغُطَّ حَتّٰى رَكَضَ بِرِجْلِهِ.

٦٤٣٦۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہجرت کی ابراہیم علیہ السلام نے ساتھ سارہ کے اور اس کے ساتھ ایک گاؤں میں داخل ہوئے کہ اس میں ایک ظالم بادشاہ تھا تو اس نے ابراہیم علیہ السلام کو کہلا بھیجا کہ اس عورت کو میرے پاس بھیج دے سو وہ سارہ کی طرف اُٹھا یعنی بدکاری کی نیت سے تو سارہ نے اٹھ کر وضو کیا اور نماز پڑھی پھر کہا الٰہی! اگر میں ایمان لائی ہوں تیرا اور تیرے رسول کا یعنی اگر میں تیرے نزدیک مقبول الایمان ہوں تو اس کافر کو مجھ پر قابو نہ دے سو وہ بیہوش ہو کر گر پڑا یہاں تک کہ اپنا پاؤں ہلانے لگا۔

**فائدہ:** سارہ باوجود اس کے کہ ہر بدی سے معصوم تھیں نہیں ہے ملامت ان پر خلوت میں اس واسطے کہ وہ مجبور تھیں پس اسی طرح اگر کوئی مرد کسی عورت سے زبردستی زنا کرے تو عورت پر حد نہیں اور اگر مرد زنا پر مجبور کیا جائے کہ جمہور

کے نزدیک اس پر بھی حد نہیں اور کہا مالک رحمۃ اللہ علیہ اور ایک گروہ نے کہ اس پر حد ہے اس واسطے کہ نہیں منتشر ہوتا ہے مگر ساتھ لذت کے اور ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کسی سے کہ اس پر حد ہے اگر مجبور کرے اس کو غیر بادشاہ کا وخالفہ صاحباہ۔ (فتح)

**بَابُ يَمِيْنِ الرَّجُلِ لِصَاحِبِهِ إِنَّهُ أَخُوْهُ إِذَا خَافَ عَلَيْهِ الْقَتْلَ أَوْ نَحْوَهُ وَكَذٰلِكَ كُلُّ مُكْرَهٍ يَخَافُ فَإِنَّهُ يَذُبُّ عَنْهُ الْمَظَالِمَ وَيُقَاتِلُ دُوْنَهُ وَلَا يَخْذُلُهُ.**

قسم کھانا مرد کا اپنے ساتھی کے واسطے کہ وہ اس کا بھائی ہے جب کہ اس کو اس کے قتل ہونے کا خوف ہو یا مانند اس کی اور اسی طرح ہر مجبور جو خوف کرے سو بے شک وہ مسلمان اس سے مظالم کو دفع کرے اور لڑے آگے اس کے یعنی اس کی طرف سے اور نہ زائل کرے اس کو۔

**فائدہ:** کہا ابن بطال نے کہ مذہب مالک رحمۃ اللہ علیہ اور جمہور کا یہ ہے کہ جو زبردستی کیا جائے قسم پر کہ اگر قسم نہ کھائے تو اس کا بھائی مسلمان قتل ہوگا تو اس پر قسم کا کفارہ نہیں اور کہا کوفیوں نے کہ اس پر قسم کا کفارہ ہے اس واسطے کہ اس کو جائز تھا کہ توریہ کرے سو جب اس نے توریہ چھوڑا تو اس نے قصداً قسم کھائی پس حانث ہوگا اور جواب دیا ہے جمہور نے کہ جب وہ مجبور کیا گیا قسم پر تو اس کی نیت مخالف ہے واسطے قول حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے الاعمال بالنیات۔ (فتح)

**فَإِنْ قَاتَلَ دُوْنَ الْمَظْلُوْمِ فَلَا قَوَدَ عَلَيْهِ وَلَا قِصَاصَ**

یعنی پھر اگر مظلوم کی طرف سے لڑے تو نہیں ہے اس پر دیت اور نہ قصاص

**فائدہ:** اگر کوئی کسی مرد کی طرف سے لڑے جس کے قتل ہونے کا اس کو خوف ہو پھر اس کے آگے مارا جائے تو کیا واجب ہے دوسرے پر قصاص یا دیت اس میں اختلاف ہے ایک گروہ نے کہا کہ اس پر کوئی چیز نہیں واسطے حدیث مذکور کے اس واسطے کہ اس میں ہے ولا یسلمہ اور دوسری حدیث میں ہے کہ اپنے بھائی کی مدد کر اور ایک گروہ نے کہا کہ اس پر قصاص ہے اور یہ قول کوفیوں کا ہے اور ایک گروہ مالکیہ کا اور جواب دیا ہے انہوں نے حدیث سے ساتھ اس کے کہ اس میں بلانا ہے طرف مدد کی اور نہیں ہے اس میں اجازت قتل کی اور باوجہ قول ابن بطال کا ہے کہ جو قادر ہو اوپر خلاص کرنے ظالم کے متوجہ ہوتا ہے اس پر دفع کرنا ظلم کا ساتھ ہر چیز کے کہ ممکن ہو پھر جب اس سے ہٹا دے نہ قصد ہو ظالم کے قتل کا صرف قصد اس کا دفع کرنا ہو پھر اگر آئے دفع ظالم پر تو ہوگا خون اس کا معاف اور اس وقت نہیں فرق ہے بیچ دفع کرنے اس کے اپنے نفس سے یا غیر سے۔ (فتح)

**وَإِنْ قِيْلَ لَهٗ لَتَشْرَبَنَّ الْخَمْرَ أَوْ لَتَأْكُلَنَّ الْمَيْتَةَ أَوْ لَتَبِيْعَنَّ عَبْدَكَ أَوْ تُقِرُّ بِدَيْنٍ أَوْ تَهَبُ هِبَةً وَتَحُلُّ عُقْدَةً أَوْ لَنَقْتُلَنَّ أَبَاكَ أَوْ أَخَاكَ فِي الْإِسْلَامِ وَمَا أَشْبَهَ ذٰلِكَ**

اور اگر اس سے کہا جائے کہ تو شراب پی یا مردار کھا یا اپنا غلام بیچ ڈال یا دین کا اقرار کر یا کچھ چیز ہبہ کر یا گرہ کھول یا میں تیرے باپ یا بھائی مسلمان کو قتل کروں گا تو اس کو اس کی گنجائش ہے واسطے دلیل قول حضرت صلی اللہ علیہ وسلم

وَسِعَهُ ذٰلِكَ لِقَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمُسْلِمُ أَخُو الْمُسْلِمِ.

کے کہ مسلمان بھائی ہے مسلمان کا۔

**فائدہ:** کہا کرمانی نے کہ مراد ساتھ حل عقدہ کے فسخ کرنا ہے اس کا اور مقید کیا ہے بھائی کو ساتھ اسلام کے تا کہ شامل ہو قریب اور بعید کو وسعہ ذلك یعنی اس کو گناہ کرنے جائز ہیں تا کہ خلاص کرے اپنے باپ یا بھائی کو اور کہا ابن بطالیہ نے کہ مراد بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی یہ ہے کہ جو ڈرایا جائے ساتھ قتل اپنے باپ کے یا قتل بھائی مسلمان کے اگر نہ کرے کوئی چیز گناہوں سے یا اقرار کرے اپنے نفس پر قرض کا جو اس پر نہ ہو یا کوئی چیز کسی کو ہبہ کرے بغیر خوشی دل کے یا کوئی گرہ کھولے یعنی طلاق دے یا آزاد کرے بغیر اختیار کے تو اس کے واسطے جائز ہے کہ یہ سب گناہ کرے تا کہ اس کا باپ یا بھائی مسلمان قتل سے نجات پائے اور دلیل اس پر وہ حدیثیں ہیں جو اس کے بعد باب میں مذکور ہیں موصول اور معلق۔ (فتح)

وَقَالَ بَعْضُ النَّاسِ لَوْ قِيلَ لَهُ لَتَشْرَبَنَّ الْخَمْرَ أَوْ لَتَأْكُلَنَّ الْمَيْتَةَ أَوْ لَنَقْتُلَنَّ ابْنَكَ أَوْ أَبَاكَ أَوْ ذَا رَحِمٍ مُحَرَّمٍ لَمْ يَسَعْهُ لِأَنَّ هٰذَا لَيْسَ بِمُضْطَرٍّ ثُمَّ نَاقَضَ فَقَالَ إِنْ قِيلَ لَهُ لَنَقْتُلَنَّ أَبَاكَ أَوِ ابْنَكَ أَوْ لَتَبِيعَنَّ هٰذَا الْعَبْدَ أَوْ تُقِرُّ بِدَيْنٍ أَوْ تَهَبُ يَلْزَمُهُ فِي الْقِيَاسِ وَلٰكِنَّا نَسْتَحْسِنُ وَنَقُوْلُ الْبَيْعُ وَالْهِبَةُ وَكُلُّ عُقْدَةٍ فِي ذٰلِكَ بَاطِلٌ فَرَّقُوْا بَيْنَ كُلِّ ذِيْ رَحِمٍ مُحَرَّمٍ وَغَيْرِهِ بِغَيْرِ كِتَابٍ وَلَا سُنَّةٍ.

اور کہا بعض لوگوں نے کہ اگر اس سے کہا جائے کہ تو شراب پی یا مردار کھا یا میں قتل کروں گا تیرے بیٹے کو یا باپ کو یا قرابتی کو تو اس کو جائز نہیں اس واسطے کہ یہ مضطر نہیں پھر مناقضہ کیا سو کہا کہ اگر اس سے کہا جائے کہ البتہ میں قتل کروں گا تیرے باپ کو یا بیٹے کو یا اس غلام کو یا بیچ ڈال یا دین کا اقرار کر یا ہبہ کا تو لازم ہے اس کو یہ قیاس میں لیکن بہتر جانتے ہیں اور کہتے ہیں کہ بیع اور ہبہ اور ہر عقد اس میں باطل ہے فرق کیا ہے انہوں نے درمیان ہر محرم اور غیر اس کے بغیر کتاب اور سنت کے یعنی نہیں کتاب اور سنت میں وہ چیز جو دلالت کرے اوپر فرق کے درمیان دونوں کے۔

**فائدہ:** یعنی اگر کوئی ظالم کسی مرد کو قتل کرنے کا ارادہ کرے سو مثلا اس مرد کے بیٹے سے کہے کہ اگر تو شراب نہ پیے گا یا مردار نہ کھائے گا تو میں تیرے باپ کو قتل کر ڈالوں گا یا تیرے بیٹے یا قرابتی کو قتل کروں گا تو نہیں گنہگار ہوتا ہے نزدیک جمہور کے اور کہا ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے کہ گنہگار ہوتا ہے اس واسطے کہ نہیں ہے مضطر اور یہ جو کہا کہ انہوں نے فرق کیا ہے یعنی مذہب حنفیہ کا قرابتیوں میں برخلاف ان کے مذہب کے ہے اجنبی میں سو اگر کسی مرد سے کہا جائے کہ اس مرد اجنبی کو قتل کر یا یہ چیز بیچ ڈال اور وہ کرے تا کہ اس کو قتل سے بچائے تو لازم ہے اس کو بیع اور اگر یہ اس کو کہا

جائے اس کے قرابتی کے حق میں تو نہیں لازم آتا ہے اس کو جو اس نے عقد کیا اور حاصل اس کا یہ ہے کہ اصل ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا لزوم ہے سب میں واسطے قیاس کے لیکن مستثنیٰ ہے اس سے قرابتی بطور استحسان کے اور بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی رائے یہ ہے کہ نہیں فرق ہے اس میں درمیان قرابتی اور اجنبی کے واسطے حدیث مسلم کے ہر مسلمان بھائی ہے دوسرے مسلمان کا اور مراد ساتھ اس کے برادری اسلام کی ہے نہ نسب کی اسی واسطے شہادت لی ابراہیم علیہ السلام کے قول سے کہ یہ میری بہن ہے اور مراد بہن اسلام کی ہے ورنہ نکاح کرنا بہن سے ابراہیم علیہ السلام کے دین میں بھی حرام تھا اور یہ اخوت واجب کرتی ہے بھائی مسلمان کی حمایت کو اور دفع کرنے کو اس سے پس نہ لازم آئے گا اس کو جو عقد کیا اس نے اور نہیں گناہ اس پر اس چیز میں جو کھائے اور پے واسطے دفع کرنے کے اس سے تکلیف کو۔ (فتح)

وَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِبْرَاهِيْمُ لِامْرَأَتِهِ هٰذِهِ أُخْتِيْ وَذٰلِكَ فِي اللّٰهِ.

اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ابراہیم علیہ السلام نے اپنی بیوی کو کہا کہ یہ میری بہن ہے اور یہ اللہ تعالیٰ کے مقدمے میں ہے یعنی بسبب پہنچنے ان کے ساتھ اس کے طرف سلامتی کے اس چیز سے کہ ارادہ کیا تھا اس ظالم نے ان سے یا ان کی بیوی سے۔

وَقَالَ النَّخَعِيُّ إِذَا كَانَ الْمُسْتَحْلِفُ ظَالِمًا فَنِيَّةُ الْحَالِفِ وَإِنْ كَانَ مَظْلُوْمًا فَنِيَّةُ الْمُسْتَحْلِفِ.

اور کہا نخعی رحمۃ اللہ علیہ نے کہ جب قسم لینے والا ظالم ہو تو معتبر نیت قسم کھانے والے کی ہے اور اگر مظلوم ہو تو معتبر نیت قسم لینے والے کی ہے۔

**فائدہ:** کہا ابن بطال نے قول نخعی کا دلالت کرتا ہے کہ معتبر اس کے نزدیک نیت مظلوم کی ہے ہمیشہ اور یہی مذہب ہے مالک رحمۃ اللہ علیہ اور جمہور کا اور ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک معتبر نیت قسم کھانے والے کی ہے ہمیشہ اور مذہب شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا یہ ہے کہ اگر قسم حاکم کے پاس ہو تو قسم کا اعتبار حاکم کی نیت پر ہے اور وہ راجع ہے طرف نیت صاحب حق کی اور اگر غیر حکم میں ہو تو اعتبار قسم کھانے والے کی نیت کا ہے اور کہا ابن بطال نے کہ قسم لینے والے کا مظلوم ہونا اس صورت میں ہے کہ اس کے واسطے حق ہو کسی مرد کی طرف اور وہ انکار کرے اور اس کا کوئی گواہ نہ ہو پس اس سے قسم لے تو قسم کا اعتبار اسی کی نیت پر ہے یعنی جو وہ نیت کرے اس کے موافق قسم کھائے قسم کھانے والے کی نیت کا اعتبار نہیں سو نہیں فائدہ دیتا اس کو اس میں توریہ۔ (فتح)

٦٤٣٧۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ بُكَيْرٍ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ عُقَيْلٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ أَنَّ سَالِمًا أَخْبَرَهُ أَنَّ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ

۶۴۳۷۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ہر مسلمان بھائی ہے دوسرے مسلمان کا نہ اس پر ظلم کرتا ہے نہ اس کو ہلاکت میں ڈالتا ہے

عَنْهُمَا أَخْبَرَهُ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الْمُسْلِمُ أَخُو الْمُسْلِمِ لَا يَظْلِمُهُ وَلَا يُسْلِمُهُ وَمَنْ كَانَ فِيْ حَاجَةِ أَخِيْهِ كَانَ اللّٰهُ فِيْ حَاجَتِهِ.

اور جو اپنے بھائی کی حاجت روائی میں ہو تو اللہ تعالیٰ اس کی حاجت روائی میں ہوتا ہے۔

**فائدہ:** جب ایک مسلمان دوسرے مسلمان کا بھائی ٹھہرا تو اس پر ظلم کرنا یا اس کو بلا اور مصیبت میں پڑے رہنے دینا اس کی مدد نہ کرنا کسی طرح مناسب نہیں اور یہ جو کہا جو اپنے بھائی مسلمان کی حاجت روائی میں ہو یعنی آدمی ہر دم اللہ تعالیٰ کا محتاج ہے جو چاہے کہ اللہ تعالیٰ میرا مطلب پورا کرے اس کو لازم ہے کہ مقدور بھر اپنے بھائی مسلمان کا کام کاج کیا کرے اور اس کے واسطے سعد سفارش کیا کرے اور باقی شرح اس کی مظالم میں گزری۔ (فتح)

٦٤٣٨۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ الرَّحِيْمِ حَدَّثَنَا سَعِيْدُ بْنُ سُلَيْمَانَ حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ أَخْبَرَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ أَبِيْ بَكْرِ بْنِ أَنَسٍ عَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ انْصُرْ أَخَاكَ ظَالِمًا أَوْ مَظْلُوْمًا فَقَالَ رَجُلٌ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ أَنْصُرُهُ إِذَا كَانَ مَظْلُوْمًا أَفَرَأَيْتَ إِذَا كَانَ ظَالِمًا كَيْفَ أَنْصُرُهُ قَالَ تَحْجُزُهُ أَوْ تَمْنَعُهُ مِنَ الظُّلْمِ فَإِنَّ ذٰلِكَ نَصْرُهُ.

٦٤٣٨۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مدد کر اپنے بھائی مسلمان کی ظالم ہو یا مظلوم تو ایک مرد نے کہا یا حضرت! اس کی مدد کروں گا جب کہ وہ مظلوم ہوگا بھلا یہ تو بتلایئے کہ اگر وہ ظالم ہو تو کیونکر اس کی مدد کروں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اس کو ظلم سے روک یہی اس کی مددگاری ہے۔

**فائدہ:** ایک روایت میں ہے کہ اگر مظلوم ہو تو اس کا حق اس کو دلوا اور اگر ظالم ہو تو اس کو ظلم سے روک۔ (فتح)

❀......❀......❀

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## كِتَابُ الْحِيَلِ کتاب ہے بیچ بیان حیلوں کے

**فائدہ:** حیلہ اس کو کہتے ہیں کہ پہنچا جائے ساتھ اس کے طرف مقصود کی ساتھ طریق خفی کے اور وہ علماء کے نزدیک کئی قسم پر ہے سو اگر پہنچے ساتھ اس کے طریق مباح سے طریق ابطال حق کی یا اثبات باطل کی تو وہ حرام ہے یا طرف اثبات حق کی یا باطل کی تو وہ واجب ہے یا مستحب ہے اور اگر پہنچے ساتھ اس کے طریق مباح سے طرف سلامتی کی واقع ہونے سے مکروہ میں تو وہ مستحب ہے یا مباح ہے یا طرف ترک مندوب کی تو وہ مکروہ ہے اور البتہ واقع ہوا ہے اختلاف درمیان اماموں کے قسم اول میں کہ کیا صحیح ہے مطلق اور نافذ ہوتی ہے ظاہر اور باطن میں یا باطل ہے مطلق یا صحیح ہے ساتھ گناہ کے اور جو اس کو جائز رکھتا ہے اس کے واسطے دلیلیں بہت ہیں منجملہ اُن کے قول اللہ تعالیٰ کا ہے ﴿وَخُذْ بِيَدِكَ ضِغْثًا فَاضْرِبْ بِهِ وَلَا تَحْنَثْ﴾ اور عمل کیا حضرت ﷺ نے ساتھ اس کے ضعیف کے حق میں جس نے زنا کیا تھا اور منجملہ اس کے قول اللہ تعالیٰ کا ہے ﴿وَمَنْ يَتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا﴾ اور حیلوں میں جگہ نکلنے کی ہے تنگی کے مقاموں سے اور اسی قبیل سے ہے مشروع ہونا انشاء اللہ تعالیٰ کہنے کا اس واسطے کہ اس میں خلاصی ہے حانث ہونے سے اور اسی طرح سب شرطیں اس واسطے کہ ان میں سلامتی ہے واقع ہونے سے حرج میں اور منجملہ ان کے ہے حدیث ابوسعید رضی اللہ عنہ اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کے کہ بیچ مائل کھجور کو درہموں سے پھر درہموں سے عمدہ کھجور خریدے اور جو اس کو باطل کہتا ہے اس کی دلیل قصہ اصحاب سبت کا ہے اور یہودیوں کا چربی کو پگھلا کر بیچنا اور اس کی قیمت کھانا اور حدیث لعن محلل اور محلل لہ کی اور اصل اختلاف علماء کا اس بات میں ہے کہ کیا معتبر عقود کے لفظوں میں ان کے لفظ ہیں یا ان کے معنی سو جو اول کے ساتھ قائل ہے اس نے حیلوں کو جائز رکھا ہے پھر اختلاف ہے بعضوں نے تو کہا کہ ظاہر باطن نافذ ہوتے ہیں اور بعضوں نے کہا کہ ظاہر نافذ ہوتے ہیں نہ باطن اور جو دوسرے ان کے معنوں کے ساتھ قائل ہے وہ ان کو باطل کہتا ہے اور نہیں جائز رکھتا ہے اس سے مگر اس چیز کو جس میں لفظ معنی کے موافق ہو جس پر قرائن حالی دلالت کریں اور البتہ مشہور ہوا ہے کہ حنفیہ حیلوں کے ساتھ قائل ہیں اس واسطے کہ ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ نے اس میں کتاب لکھی ہے لیکن معروف ان کی بہت اماموں سے تقیید عمل کرنے کی ساتھ ان کی ہے بقصد حق کے اور کہا صاحب محیط نے کہ اصل حیلوں میں یہ قول اللہ تعالیٰ کا ہے ﴿وَخُذْ بِيَدِكَ ضِغْثًا فَاضْرِبْ بِهِ وَلَا تَحْنَثْ﴾ یعنی پکڑ اپنے ہاتھ میں چھڑیوں کا مٹھا اور قسم میں جھوٹا نہ ہو اور ضابطہ اس کا یہ ہے کہ اگر ہو واسطے بھاگنے کے حرام سے اور دور

ہونے کے گناہوں سے تو خوب ہے اور اگر کسی مسلمان کے حق باطل کرنے کے واسطے ہو تو وہ بہتر نہیں بلکہ وہ گناہ اور تعدی ہے۔ (فتح)

بَابٌ فِي تَرْكِ الْحِيَلِ — باب ہے بیچ ترک کرنے حیلوں کے

**فائدہ:** کہا ابن منیر نے کہ داخل کیا ہے بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے ترک کو ترجمہ میں تا کہ نہ وہم پیدا ہو یعنی پہلے ترجمہ سے جائز ہونا حیلوں کا، میں کہتا ہوں اور سوائے اس کے کچھ نہیں کہ پہلے اس نے حیلے کو مطلق چھوڑا ہے واسطے اشارہ کرنے کے اس طرف کہ حیلوں سے بعض حیلہ جائز ہے پس نہ ترک کیا جائے مطلق۔ (مطلق)

وَأَنَّ لِكُلِّ امْرِيءٍ مَّا نَوٰى فِي الْأَيْمَانِ وَغَيْرِهَا — اور ہر ایک مرد کے واسطے وہی ہے جو اس نے نیت کی قسموں وغیرہ میں

**فائدہ:** یہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی فقاہت ہے نہ حدیث سے کہا ابن منیر نے کہ گنجائش اور فراخی کی ہے بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے بیچ استنباط کے اور مشہور نزدیک اماموں کے حمل کرنا حدیث کا ہے عبادات پر سو حمل کیا ہے اس کو بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے عبادات اور معاملات دونوں پر اور تابع ہوا ہے مالک رحمۃ اللہ علیہ کے بیچ سد ذرائع کے اور اعتبار مقاصد کے سو اگر فاسد ہو لفظ اور صحیح ہو قصد تو لغو کیا جائے لفظ اور عمل کیا جائے ساتھ قصد کے تصحیح میں یا ابطال میں کہا اور استدلال کرنا اس حدیث سے اوپر سد ذرائع کے اور باطل کرنے حیلوں کے قوی دلائل سے ہے اور وجہ تعمیم کی یہ ہے کہ محذوف مقدر اعتبار ہے سو معنی اعتبار کے عبادات میں کافی ہونا ان کا ہے اور بیان مراتب ان کے کا اور معاملات میں اور اسی طرح قسمیں رد کرنا طرف قصد کی اور گزر چکا ہے اول کتاب میں تصریح کرنا بخاری رحمۃ اللہ علیہ کا ساتھ داخل ہونے سب احکام کے اس حدیث میں۔

٦٤٣٩۔ حَدَّثَنَا أَبُو النُّعْمَانِ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيدٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ إِبْرَاهِيمَ عَنْ عَلْقَمَةَ بْنِ وَقَّاصٍ قَالَ سَمِعْتُ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ يَخْطُبُ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ يَا أَيُّهَا النَّاسُ إِنَّمَا الْأَعْمَالُ بِالنِّيَّةِ وَإِنَّمَا لِامْرِيءٍ مَّا نَوٰى فَمَنْ كَانَتْ هِجْرَتُهُ إِلَى اللّٰهِ وَرَسُولِهِ فَهِجْرَتُهُ إِلَى اللّٰهِ وَرَسُولِهِ وَمَنْ هَاجَرَ إِلَى دُنْيَا يُصِيبُهَا أَوْ

٦٤٣٩۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا فرماتے تھے کہ اے لوگو! عملوں کا اعتبار نیتوں سے ہے اور ہر ایک مرد کے واسطے وہی ہے جو اس نے نیت کی یعنی کوئی عمل بغیر نیت کے ٹھیک نہیں سو جس کی ہجرت اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کے واسطے ہوئی تو اس کی ہجرت اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کے واسطے ہو چکی ہے یعنی اس کا ثواب پائے گا اور جس کی ہجرت دنیا کے واسطے ہوئی کہ اس کو پائے یا کسی عورت کے واسطے کہ اس سے نکاح کرے تو اس کی ہجرت اسی کی طرف ہوئی جس کے واسطے اس نے ہجرت کی

امْرَأَةٍ يَتَزَوَّجُهَا فَهِجْرَتُهُ إِلَى مَا هَاجَرَ إِلَيْهِ. یعنی دنیا اور عورت۔

**فائدہ:** اس کا مفہوم یہ ہے کہ جو کچھ نیت کرے اس کو کچھ حاصل نہیں ہوتا اور وارد ہوتا ہے اس پر جو غیر کی طرف سے حج کی نیت کرے اور خود حج نہ کیا ہو اس واسطے کہ وہ خود اس کی طرف سے صحیح ہوتا ہے اور فرض اس کے سر سے ساقط ہو جاتا ہے ساتھ اس حج کے نزدیک شافعی رحمہ اللہ اور احمد رحمہ اللہ اور اسحاق رحمہ اللہ اور اوزاعی رحمہ اللہ کے اور کہا باقی لوگوں نے کہ صحیح ہوتا ہے غیر کی طرف سے اور نہیں ساقط ہوتا ہے حج فرض اس کے سر سے اس واسطے کہ اس نے نیت کی اور دلیل پہلے قول کے قصہ شبرمہ کا ہے کہ فرمایا اول اپنی طرف سے حج کر پھر شبرمہ کی طرف سے حج کر اور جواب دیا ہے انہوں نے کہ حج مستثنیٰ ہے باقی عبادات سے اسی واسطے حج فاسد میں گزرنے کا حکم ہے نہ اس کے قید میں اور مستثنیٰ ہے عموم حدیث سے وہ چیز جو حاصل ہو فضل الٰہی کی جہت سے ساتھ قصد کے بغیر عمل کے جیسے کہ بیمار کے واسطے اجر حاصل ہوتا ہے اس کی بیماری کے سبب سے صبر پر واسطے ثابت ہونے حدیثوں کے ساتھ اس کے اور اسی طرح مستثنیٰ ہے اس سے وہ شخص جس کے واسطے کوئی درد ہو اور وہ بیماری کے سبب اس کے کرنے سے عاجز ہو کہ اس کا ثواب اس کے واسطے لکھا جاتا ہے اگرچہ اس کو عمل نہ کرے اور استدلال کیا ہے ساتھ اس کے جو قائل ہے ساتھ باطل کرنے حیلوں کے اور جو قائل ہے ساتھ عمل کرنے ان کے کے اس واسطے کہ مرجع دونوں فریق کا عامل کی نیت کی طرف سے ہے اور اس کا ضابطہ یہ ہے کہ اگر اس میں مثلاً مظلوم کی خلاصی ہو تو وہ حیلہ درست ہے اور اگر اس میں حق کا فوت ہونا ہو تو وہ مذموم ہے اور شافعی رحمہ اللہ نے کہا کہ ایسا حیلہ مکروہ ہے اور بعض شافعیہ نے کہا کہ مکروہ تنزیہی ہے اور اکثر محققین نے کہا کہ وہ مکروہ تحریمی ہے اور گنہگار ہوتا ہے نیت سے اور دلالت کرتا ہے اس پر یہ قول حضرت ﷺ کا کہ ہر مرد کے واسطے وہی ہے جو اس نے نیت کی سو جو نیت کرے ساتھ عقد نکاح کی تحلیل کی وہ محلل ہوگا اور داخل ہوگا وعید لعنت میں اور نہیں خلاصی کرتی ہے اس کو صورت نکاح کی اور ہر چیز جس کے ساتھ قصد کیا جائے سرانجام دینا اس چیز کا جو اللہ تعالیٰ نے حلال کی یا برعکس تو وہ گناہ ہے اور استدلال کیا گیا ہے ساتھ اس کے اس پر کہ نہیں صحیح ہے عبادت کافر سے اور نہ دیوانے سے اس واسطے کہ وہ اہل عبادت سے نہیں اور اوپر ساقط ہونے قصاص کے شبہ عمد میں اس واسطے کہ اس کا قصد قتل کا نہیں ہوتا اور اوپر نہ مؤاخذہ مخطی اور ناسی اور مکرہ کے طلاق اور عتاق میں اور جو دونوں کی مانند ہے اور استدلال کیا گیا ہے ساتھ اس کے اس پر کہ قسم کا اعتبار قسم لینے والے کی نیت پر ہے اور بعضوں نے اس کو برعکس کیا ہے اور استدلال کیا ہے انہوں نے ساتھ حدیث مسلم کے کہ قسم کا اعتبار قسم لینے والے کی نیت پر ہے اور حمل کیا ہے اس کو شافعی رحمہ اللہ نے حاکم پر اور استدلال کیا گیا ہے ساتھ اس کے اوپر سد ذرائع کے اور اعتبار مقاصد کے ساتھ قرائن کے یہ قول مالک رحمہ اللہ کا ہے اور اس میں اختلاف ہے کہ اگر مسبوق ایک رکعت امام کے ساتھ پائے تو اس کو جماعت کا ثواب ملتا ہے یا نہیں اور اگر دن کے درمیان نفلی روزے کی نیت کرے تو اس کو سارے دن کے

روزے کا ثواب ملتا ہے یا جس وقت سے نیت کرے اور اگر جمعہ کا وقت دوسری رکعت کے اول میں خارج ہو جائے تو تو کیا جمعہ کامل کیا جائے یا ظہر کی نماز اور کیا خود بخود پلٹ جاتا ہے یا تجدید نیت کی حاجت ہے اور اگر مسبوق مثلاً اعتدال ثانی کو پائے تو جمعہ کی نیت کرے یا ظہر کی تو ان سب مسئلوں میں اختلاف ہے بعض کہتے ہیں کہ ثواب ملتا ہے اور بعض کہتے ہیں نہیں۔ (فتح)

## بَابٌ فِي الصَّلَاةِ

## باب ہے بیچ داخل ہونے حیلے کے نماز میں

٦٤٤٠ـ حَدَّثَنِيْ إِسْحَاقُ بْنُ نَصْرٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ عَنْ مَعْمَرٍ عَنْ هَمَّامٍ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَقْبَلُ اللَّهُ صَلَاةَ أَحَدِكُمْ إِذَا أَحْدَثَ حَتَّى يَتَوَضَّأَ.

۶۴۴۰۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نہیں قبول کرتا اللہ تعالیٰ نماز کسی کی جب کہ بے وضوء ہو یہاں تک کہ وضوء کرتے۔

**فائدہ**: اس حدیث کی شرح کتاب الطہارت میں گزری کہا ابن بطال نے اس میں رد ہے اس شخص پر جو کہتا ہے کہ جو اخیر قعدے میں گوز مارے اس کی نماز صحیح ہے اس واسطے کہ وہ اس کی ضد کو لایا ہے اور تعقب کیا گیا ہے اس کا ساتھ اس کے کہ حدث نماز کے درمیان میں اس کے واسطے مفسد ہے سو وہ مانند جماع کی ہے حج میں کہ اگر اس کے درمیان عارض ہو تو اس کو فاسد کر دیتا ہے اور اسی طرح اس کے آخر میں اور کہا ابن حزم رحمہ اللہ نے کہ اگر طہارت یقینی ہو یا حدث یقینی ہو سو جس کی حقیقت ثابت ہو اس کو حیلے سے نفی کرنا اس کو باطل کرتا ہے اور جس کی حقیقت منتفی ہو تو اس کو حیلے سے ثابت کرنا اس کا باطل کرنا ہے اور کہا ابن منیر نے اشارہ کیا ہے بخاری رحمہ اللہ نے ساتھ اس باب کے طرف رد کرنے کی اس شخص پر جو قائل ہے ساتھ صحیح ہونے نماز اس شخص کی کے جو گوز مارے اخیر قعدے میں اور اس کا گوز مارنا اس کے سلام پھیرنے کی طرح ہے ساتھ اس طرح کے کہ یہ حیلہ ہے واسطے صحیح کرنے نماز کے ساتھ حدث کے اور اس کی تقریر یوں ہے کہ بخاری رحمہ اللہ نے بنا کی ہے اس پر کہ نماز سے نکلنا رکن ہے اس کا پس نہیں صحیح ہے ساتھ حدث کے اور جو اس کو صحیح کہتا ہے اس کی رائے یہ ہے کہ نماز سے نکلنا اس کی ضد ہے پس صحیح ہے ساتھ حدث کے اور جب یہ بات مقرر ہوئی تو ضروری ہے تحقیق ہونا اس بات کا کہ سلام رکن داخل ہے نماز میں نہ ضد اس کی اور استدلال کیا ہے اس نے جو اس کے رکن ہونے کا قائل ہو ساتھ اس کے کہ وہ تحریم کے مقابلے میں واقع ہوئی ہے اس حدیث میں **تحریمها التکبیر و تحلیلها التسلیم** اور جب اس کی پہلی طرف رکن ہے تو اس کی آخری طرف بھی رکن ہو گی اور تائید کرتا ہے اس کی یہ کہ سلام عبادات کی جنس سے ہے اس واسطے کہ وہ اللہ تعالیٰ کا ذکر ہے اور اس کے بندوں کے واسطے دعا ہے سو نہ قائم ہو گا حدث فاحش مقام ذکر نیک کے اور صرف حنفیہ ہی نے کہا ہے کہ سلام واجب

انتظام رہا اگرچہ ان کی بعض مدت میں ملک کے انتظام میں کچھ قصور واقع ہوا اور یہ نسبت استقامت کی نہایت قلیل اور نادر ہے، واللہ اعلم۔ (فتح)

بَابُ إِخْرَاجِ الْخُصُوْمِ وَأَهْلِ الرِّيَبِ مِنَ الْبُيُوْتِ بَعْدَ الْمَعْرِفَةِ وَقَدْ أَخْرَجَ عُمَرُ أُخْتَ أَبِىْ بَكْرٍ حِيْنَ نَاحَتْ.

نکالنا جھگڑنے والوں اور شک والوں کا گھروں سے بعد معرفت کے اور البتہ نکالا عمر رضی اللہ عنہ نے ابو بکر رضی اللہ عنہ کی بہن کو جب کہ اس نے نوحہ کیا۔

فائدہ: یہ باب اور اثر اور حدیث کتاب الاشخاص میں گزر چکے ہیں۔

٦٦٨٣۔ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيْلُ حَدَّثَنِىْ مَالِكٌ عَنْ أَبِى الزِّنَادِ عَنِ الْأَعْرَجِ عَنْ أَبِىْ هُرَيْرَةَ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ وَالَّذِىْ نَفْسِىْ بِيَدِهٖ لَقَدْ هَمَمْتُ أَنْ آمُرَ بِحَطَبٍ يُحْتَطَبُ ثُمَّ آمُرَ بِالصَّلَاةِ فَيُؤَذَّنَ لَهَا ثُمَّ آمُرَ رَجُلًا فَيَؤُمَّ النَّاسَ ثُمَّ أُخَالِفَ إِلٰى رِجَالٍ فَأُحَرِّقَ عَلَيْهِمْ بُيُوْتَهُمْ وَالَّذِىْ نَفْسِىْ بِيَدِهٖ لَوْ يَعْلَمُ أَحَدُكُمْ أَنَّهٗ يَجِدُ عَرْقًا سَمِيْنًا أَوْ مِرْمَاتَيْنِ حَسَنَتَيْنِ لَشَهِدَ الْعِشَآءَ. قَالَ مُحَمَّدُ بْنُ يُوْسُفَ قَالَ يُوْنُسُ قَالَ مُحَمَّدُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ أَبُوْ عَبْدِ اللّٰهِ مِرْمَاةٌ مَا بَيْنَ ظِلْفِ الشَّاةِ مِنَ اللَّحْمِ مِثْلَ مِنْسَاةٍ وَمِيْضَاةٍ الْمِيْمُ مَخْفُوْضَةٌ.

٦٦٨٣۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قسم ہے اس کی جس کے قابو میں میری جان ہے کہ البتہ میں نے ارادہ کیا کہ حکم کروں لکڑیوں کا کہ جمع کی جائیں پھر حکم کروں نماز کا اس کے واسطے اذان دی جائے پھر حکم کروں کسی مرد کو کہ لوگوں کو جماعت سے نماز پڑھائے پھر میں ان مردوں کی طرف جاؤں جو جماعت میں نہیں آتے سو ان کے گھر ان پر جلا دوں اور قسم ہے اللہ کی جس کے قابو میں میری جان ہے اگر کوئی جانے کہ وہ پائے گا موٹی ہڈی یا دو کھر بکری کے عمدہ تو البتہ حاضر ہو عشاء کی نماز میں، کہا ابو عبداللہ رحمہ اللہ نے مرماۃ وہ گوشت ہے جو بکری کے کھر کے درمیان ہو مثل وزن منساۃ کی اور میضاۃ کی ساتھ زیر میم کے۔

فائدہ: اور جب جماعت کے تارک کو گھر سے نکالنا اور اس کا گھر جلانا جائز ہے تو خصوم وغیرہ کا گھر سے نکالنا بطریق اولیٰ جائز ہوگا۔

بَابٌ هَلْ لِلْإِمَامِ أَنْ يَّمْنَعَ الْمُجْرِمِيْنَ وَأَهْلَ الْمَعْصِيَةِ مِنَ الْكَلَامِ مَعَهٗ وَالزِّيَارَةِ وَنَحْوِهٖ.

کیا جائز ہے امام کے واسطے یہ کہ منع کرے گنہگاروں کو اور نافرمانی کرنے والوں کو اپنے ساتھ کلام کرنے سے اور زیارت اور مانند اس کی سے۔

فائدہ: اہل المعصیۃ عطف عام کا ہے خاص پر۔

٦٦٨٤۔ حَدَّثَنِيْ يَحْيَى بْنُ بُكَيْرٍ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ عُقَيْلٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ كَعْبِ بْنِ مَالِكٍ أَنَّ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ كَعْبِ بْنِ مَالِكٍ وَكَانَ قَائِدَ كَعْبٍ مِّنْ بَنِيْهِ حِيْنَ عَمِيَ قَالَ سَمِعْتُ كَعْبَ بْنَ مَالِكٍ قَالَ لَمَّا تَخَلَّفَ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ غَزْوَةِ تَبُوْكَ فَذَكَرَ حَدِيْثَهٗ وَنَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمُسْلِمِيْنَ عَنْ كَلَامِنَا فَلَبِثْنَا عَلٰى ذٰلِكَ خَمْسِيْنَ لَيْلَةً وَآذَنَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِتَوْبَةِ اللّٰهِ عَلَيْنَا.

٦٦٨۴۔ حضرت عبداللہ بن کعب رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ وہ کعب رضی اللہ عنہ کا کھینچنے والا تھا ان کی اولاد سے جب کہ وہ اندھے ہو گئے کہا سنا میں نے کعب رضی اللہ عنہ سے کہا جب کہ جنگ تبوک میں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے پیچھے رہا پھر ذکر کی حدیث اپنی اور منع کیا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مسلمانوں کو ہماری کلام سے سو ٹھہرے ہم اسی حال پر پچاس راتیں اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خبر دی ساتھ توبہ قبول کرنے اللہ کے اوپر ہمارے۔

فائدہ: اور مطابقت حدیث کی باب سے ظاہر ہے۔

❀......❀......❀

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## كِتَابُ التَّمَنِّيْ

کتاب ہے بیچ بیان تمنا اور آرزو کرنے کے

**فائدہ:** تمنی ایک ارادہ ہے جو متعلق ہوتا ہے ساتھ آئندہ زمانے کے سوا گر خیر میں ہو بغیر اس کے کہ متعلق ہو جسم سے تو وہ مطلوب ہے ورنہ مذموم ہے اور بعضوں نے کہا کہ تمنی اور ترجی میں عموم خصوص ہے کہ ترجی ممکن چیز میں ہے اور تمنی عام تر ہے۔ (فتح)

### بَابُ مَا جَآءَ فِي التَّمَنِّيْ وَمَنْ تَمَنَّى الشَّهَادَةَ

جو آیا ہے تمنی میں اور جو آرزو کرتا ہے شہادت کی

٦٦٨٥۔ حَدَّثَنَا سَعِيْدُ بْنُ عُفَيْرٍ حَدَّثَنِي اللَّيْثُ حَدَّثَنِيْ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ خَالِدٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ أَبِيْ سَلَمَةَ وَسَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ أَنَّ أَبَا هُرَيْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ لَوْلَا أَنَّ رِجَالًا يَكْرَهُوْنَ أَنْ يَّتَخَلَّفُوْا بَعْدِيْ وَلَا أَجِدُ مَا أَحْمِلُهُمْ مَا تَخَلَّفْتُ لَوَدِدْتُ أَنِّيْ أُقْتَلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ثُمَّ أُحْيَا ثُمَّ أُقْتَلُ ثُمَّ أُحْيَا ثُمَّ أُقْتَلُ ثُمَّ أُحْيَا ثُمَّ أُقْتَلُ.

٦٦٨٥۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا فرماتے تھے قسم ہے اس کی جس کے قابو میں میری جان ہے اگر یہ خیال نہ ہوتا کہ لوگ مجھ سے پیچھے رہنے کو برا جانتے ہیں اور میرے پاس سواری موجود نہیں جس پر ان کو سوار کروں تو میں کسی لشکر کا ساتھ نہ چھوڑتا البتہ دوست رکھتا ہوں کہ اللہ کی راہ میں مارا جاؤں پھر زندہ کیا جاؤں پھر مارا جاؤں پھر زندہ کیا جاؤں پھر مارا جاؤں پھر زندہ کیا جاؤں پھر مارا جاؤں چار بار۔

**فائدہ:** اور مقصود حدیث سے یہ قول حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے کہ میں دوست رکھتا ہوں کہ اللہ کی راہ میں مارا جاؤں پھر زندہ کیا جاؤں اور وددت ودات سے ہے اور اس کے معنی ہیں ارادہ وقوع شے کا اوپر وجہ مخصوص کے اور راغب نے کہا کہ ود محبت شے کی ہے اور اس کے حاصل ہونے کی آرزو کرنا۔ (فتح)

٦٦٨٦۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ يُوْسُفَ أَخْبَرَنَا مَالِكٌ عَنْ أَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْأَعْرَجِ

٦٦٨٦۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قسم ہے اس کی جس کے قابو میں میری جان ہے

عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ وَدِدْتُّ أَنِّيْ أُقَاتِلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَأُقْتَلُ ثُمَّ أُحْيَا ثُمَّ أُقْتَلُ ثُمَّ أُحْيَا ثُمَّ أُقْتَلُ فَكَانَ أَبُوْ هُرَيْرَةَ يَقُوْلُهُنَّ ثَلَاثًا أَشْهَدُ بِاللّٰهِ.

میں دوست رکھتا ہوں کہ اللہ کی راہ میں لڑوں سو مارا جاؤں پھر زندہ کیا جاؤں پھر مارا جاؤں پھر زندہ کیا جاؤں پھر مارا جاؤں سو ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے تھے کہ یہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے تین بار فرمایا میں اللہ کے واسطے گواہی دیتا ہوں۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح جہاد میں گزر چکی ہے۔

## بَابُ تَمَنِّي الْخَيْرِ

## باب ہے بیچ بیان آرزو کرنے خیر کے

**فائدہ:** یہ باب عام تر ہے پہلے باب سے اس واسطے کہ اللہ کی راہ میں لڑنا منجملہ خیر سے ہے اور اشارہ کیا ساتھ اس کے اس طرف کہ تمنا مطلوب نہیں بند کی گئی ہے طلب شہادت میں۔

وَقَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَوْ كَانَ لِيْ أُحُدٌ ذَهَبًا

اور بیچ فرمانے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے کہ اگر میرے واسطے اُحد کا پہاڑ سونا ہوتا

٦٦٨٧ـ حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ بْنُ نَصْرٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ عَنْ مَعْمَرٍ عَنْ هَمَّامٍ سَمِعَ أَبَا هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَوْ كَانَ عِنْدِيْ أُحُدٌ ذَهَبًا لَأَحْبَبْتُ أَنْ لَّا يَأْتِيَ عَلَيَّ ثَلَاثٌ وَعِنْدِيْ مِنْهُ دِيْنَارٌ لَيْسَ شَيْءٌ أَرْصُدُهٗ فِيْ دَيْنٍ عَلَيَّ أَجِدُ مَنْ يَّقْبَلُهٗ.

٦٦٨٧ـ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر میرے پاس اُحد کا پہاڑ سونا ہوتا تو البتہ میں چاہتا کہ تین راتیں نہ گزریں اور میرے پاس اس میں سے ایک اشرفی ہوتی کہ پاؤں میں جو اس کو قبول کرے مگر وہ چیز جو قرض ادا کرنے کے واسطے رکھوں جو مجھ پر ہو۔

**فائدہ:** اور مقصود حدیث سے یہ قول حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے احببت۔

## بَابُ قَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَوِ اسْتَقْبَلْتُ مِنْ أَمْرِيْ مَا اسْتَدْبَرْتُ

## باب ہے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اس قول کے بیان میں کہ اگر میں اپنا حال آگے سے جانتا جو پیچھے جانا

٦٦٨٨ـ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ بُكَيْرٍ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ عُقَيْلٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ حَدَّثَنِيْ عُرْوَةُ أَنَّ عَائِشَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَوِ اسْتَقْبَلْتُ مِنْ أَمْرِيْ مَا اسْتَدْبَرْتُ مَا سُقْتُ الْهَدْيَ

٦٦٨٨ـ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر میں اپنا حال آگے سے جانتا جو پیچھے جانا تو قربانی کو اپنے ساتھ نہ ہانک لاتا اور لوگوں کے ساتھ احرام اتارتا جب کہ انہوں نے احرام اتارا۔

وَلَحَلَلْتُ مَعَ النَّاسِ حِيْنَ حَلُّوْا.

٦٦٨٩۔ حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ عُمَرَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ عَنْ حَبِيْبٍ عَنْ عَطَآءٍ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ كُنَّا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَبَّيْنَا بِالْحَجِّ وَقَدِمْنَا مَكَّةَ لِأَرْبَعٍ خَلَوْنَ مِنْ ذِي الْحِجَّةِ فَأَمَرَنَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ نَطُوْفَ بِالْبَيْتِ وَبِالصَّفَا وَالْمَرْوَةِ وَأَنْ نَّجْعَلَهَا عُمْرَةً وَنَحِلَّ إِلَّا مَنْ كَانَ مَعَهُ هَدْيٌ قَالَ وَلَمْ يَكُنْ مَعَ أَحَدٍ مِّنَّا هَدْيٌ غَيْرَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَطَلْحَةَ وَجَآءَ عَلِيٌّ مِّنَ الْيَمَنِ مَعَهُ الْهَدْيُ فَقَالَ أَهْلَلْتُ بِمَا أَهَلَّ بِهٖ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالُوْا نَنْطَلِقُ إِلٰى مِنًى وَذَكَرُ أَحَدِنَا يَقْطُرُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنِّيْ لَوِ اسْتَقْبَلْتُ مِنْ أَمْرِيْ مَا اسْتَدْبَرْتُ مَا أَهْدَيْتُ وَلَوْلَا أَنَّ مَعِيَ الْهَدْيَ لَحَلَلْتُ قَالَ وَلَقِيَهُ سُرَاقَةُ وَهُوَ يَرْمِيْ جَمْرَةَ الْعَقَبَةِ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ أَلَنَا هٰذِهٖ خَاصَّةً قَالَ لَا بَلْ لِأَبَدٍ قَالَ وَكَانَتْ عَائِشَةُ قَدِمَتْ مَعَهُ مَكَّةَ وَهِيَ حَائِضٌ فَأَمَرَهَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ تَنْسُكَ الْمَنَاسِكَ كُلَّهَا غَيْرَ أَنَّهَا لَا تَطُوْفُ وَلَا تُصَلِّيْ حَتّٰى تَطْهُرَ فَلَمَّا نَزَلُوا الْبَطْحَآءَ قَالَتْ عَائِشَةُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ أَتَنْطَلِقُوْنَ بِحَجَّةٍ وَّعُمْرَةٍ وَّأَنْطَلِقُ بِحَجَّةٍ قَالَ

٦٦٨٩۔ حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ہم حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھے یعنی حجۃ الوداع میں سو ہم نے حج کا احرام باندھا اور لبیک کہی اور ہم ذی حج کے چوتھی تاریخ کو مکے میں پہنچے سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو حکم کیا کہ خانے کعبے اور صفا مروہ کا طواف کر کے احرام اتار ڈالیں اور اس کو عمرہ ٹھہرائیں مگر جس کے ساتھ قربانی ہو وہ احرام نہ اتارے اور ہم میں سے کسی کے ساتھ قربانی نہ تھی سوائے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اور اور طلحہ رضی اللہ عنہ کے اور علی رضی اللہ عنہ یمن سے آئے اور ان کے ساتھ بھی قربانی تھی سو کہا کہ میں نے احرام باندھا جو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے احرام باندھا تو اصحاب نے کہا کہ ہم منیٰ کو چلیں گے اور ہمارے ذکر کی منی ٹپکتی ہو گی یعنی تازہ جماع کر کے احرام باندھیں گے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر میں اپنا حال آگے سے جانتا جو پیچھے جانا تو قربانی کو اپنے ساتھ نہ لاتا اور اگر میرے ساتھ قربانی نہ ہوتی تو میں احرام اتار ڈالتا کہا اور سراقہ رضی اللہ عنہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ملا اور حالانکہ آپ جمرہ عقبہ کو کنکریاں مارتے تھے تو اس نے کہا یا حضرت! کیا یہ ہمارے ہی واسطے خاص ہے یعنی حج کے مہینوں میں عمرہ کرنا یا حج کو عمرہ کے ساتھ فسخ کرنا؟ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہیں بلکہ ہمیشہ کے واسطے یہی حکم ہے اور عائشہ رضی اللہ عنہا مکے میں آئیں اور ان کو حیض ہوا تھا تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو حکم کیا کہ حج کی سب عبادتیں ادا کریں لیکن خانے کعبے کا طواف نہ کریں اور نہ نماز پڑھیں یہاں تک کہ حیض سے پاک ہوں سو جب بطحاء میں اترے تو عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا یا حضرت! کیا تم چلتے ہو حج اور عمرے دونوں کے ساتھ اور میں فقط حج کے ساتھ جاؤں گی پھر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم

ثُمَّ أَمَرَ عَبْدَ الرَّحْمٰنِ بْنَ أَبِیْ بَكْرٍ الصِّدِّيْقِ أَنْ يَّنْطَلِقَ مَعَهَا إِلَى التَّنْعِيْمِ فَاعْتَمَرَتْ عُمْرَةً فِیْ ذِی الْحَجَّةِ بَعْدَ أَيَّامِ الْحَجِّ.

نے ان کے بھائی عبدالرحمن رضی اللہ عنہ کو حکم کیا کہ عائشہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ تنعیم کی طرف جائے جو حرم مکہ سے باہر ہے تو عائشہ رضی اللہ عنہا نے عمرہ ادا کیا ذی الحجہ میں بعد حج کے دنوں سے۔

**فائدہ:** اور مطابقت حدیث کی ترجمہ سے ظاہر ہے۔

## بَابُ قَوْلِهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْتَ كَذَا وَكَذَا

## باب ہے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اس قول کے بیان میں کاش کہ ایسا ہوتا اور ایسا ہوتا

**فائدہ:** لیت تمنی کا حرف ہے اکثر محال چیز کے ساتھ متعلق ہوتا ہے اور ممکن کے ساتھ کم۔ (فتح)

٦٦٩٠۔ حَدَّثَنَا خَالِدُ بْنُ مَخْلَدٍ حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ بِلَالٍ حَدَّثَنِیْ يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ سَمِعْتُ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ عَامِرِ بْنِ رَبِيْعَةَ قَالَ قَالَتْ عَائِشَةُ أَرِقَ النَّبِیُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ لَيْلَةٍ فَقَالَ لَيْتَ رَجُلًا صَالِحًا مِنْ أَصْحَابِیْ يَحْرُسُنِی اللَّيْلَةَ إِذْ سَمِعْنَا صَوْتَ السِّلَاحِ قَالَ مَنْ هٰذَا قَالَ سَعْدٌ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ جِئْتُ أَحْرُسُكَ فَنَامَ النَّبِیُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى سَمِعْنَا غَطِيْطَهُ قَالَ أَبُوْ عَبْدِ اللّٰهِ وَقَالَتْ عَائِشَةُ قَالَ بِلَالٌ أَلَا لَيْتَ شِعْرِیْ هَلْ أَبِيْتَنَّ لَيْلَةً بِوَادٍ وَحَوْلِیْ إِذْخِرٌ وَجَلِيْلٌ فَأَخْبَرْتُ النَّبِیَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

٦٦٩٠۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ ایک رات حضرت صلی اللہ علیہ وسلم بے خواب رہے سونے کا موقع نہ ملا پھر فرمایا کہ کاش کوئی نیک مرد میرے اصحاب میں سے آج کی رات میری نگہبانی کرے کہ اچانک ہم نے ہتھیاروں کی آواز سنی فرمایا یہ کون ہے؟ میں نے کہا سعد ہے یا حضرت! میں آپ کی نگہبانی کے واسطے آیا ہوں تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سوئے یہاں تک کہ ہم نے آپ کے خراٹے سنے اور عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ بلال رضی اللہ عنہ نے کہا کہ کاش مجھ کو علم ہوتا کہ کیا میں رات کاٹوں گا اس میدان میں کہ اور میرے گرد اذخر اور جلیل ہو یعنی کے میں تو میں نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو خبر دی۔

**فائدہ:** ترمذی نے عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت کی ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نگہبانی کرواتے تھے پھر جب یہ آیت اتری ﴿وَاللّٰهُ يَعْصِمُكَ مِنَ النَّاسِ﴾ تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے نگہبانی کروانی چھوڑ دی اور موضع دلالت کی قول عائشہ رضی اللہ عنہا کا ہے کہ میں نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو خبر دی۔

## بَابُ تَمَنِّی الْقُرْآنِ وَالْعِلْمِ

## قرآن اور علم کی آرزو کرنا

٦٦٩١۔ حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ أَبِیْ شَيْبَةَ حَدَّثَنَا

٦٦٩١۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم

جَرِيْرٌ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ أَبِيْ صَالِحٍ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَحَاسُدَ إِلَّا فِي اثْنَتَيْنِ رَجُلٌ آتَاهُ اللهُ الْقُرْآنَ فَهُوَ يَتْلُوْهُ آنَاءَ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ يَقُوْلُ لَوْ أُوْتِيْتُ مِثْلَ مَا أُوْتِيَ هٰذَا لَفَعَلْتُ كَمَا يَفْعَلُ وَرَجُلٌ آتَاهُ اللهُ مَالًا يُنْفِقُهُ فِيْ حَقِّهِ فَيَقُوْلُ لَوْ أُوْتِيْتُ مِثْلَ مَا أُوْتِيَ لَفَعَلْتُ كَمَا يَفْعَلُ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ حَدَّثَنَا جَرِيْرٌ بِهٰذَا.

نے فرمایا کہ حسد کرنا لائق نہیں مگر دو آدمیوں میں ایک تو وہ مرد جس کو اللہ نے قرآن دیا ہے سو وہ اس کو رات اور دن کی ساعتوں میں پڑھا کرتا ہے تو وہ کہے کہ اگر مجھ کو بھی قرآن آتا یا توفیق ہوتی جیسے اس کو ہے تو میں بھی کرتا جیسے یہ کرتا ہے دوسرا وہ مرد جس کو اللہ نے مال دیا ہے اور وہ اس کو بجا خرچ کیا کرتا ہے تو وہ یوں کہے کہ اگر مجھ کو مال دیا جاتا جیسا اس کو دیا گیا تو میں بھی کرتا جیسا یہ کرتا ہے۔

**فائدہ:** اور یہ حدیث ظاہر ہے بیچ تمنی کرنے قرآن کے اور علم بھی حکم میں اس کے ساتھ ملحق ہے اور جائز ہے آرزو کرنا اس چیز کی جو غیر کے ساتھ متعلق نہ ہو یعنی اس قسم سے کہ مباح ہے بنا بر اس کی پس نہ تمنی کرنے سے مخصوص ہے ساتھ اس کے کہ حسد اور بغض کا باعث ہو۔ (فتح)

## بَابُ مَا يُكْرَهُ مِنَ التَّمَنِّيْ

## جو مکروہ ہے تمنی کرنا

وَقَوْلِ اللهِ تَعَالٰى ﴿وَلَا تَتَمَنَّوْا مَا فَضَّلَ اللهُ بِهٖ بَعْضَكُمْ عَلٰى بَعْضٍ لِلرِّجَالِ نَصِيْبٌ مِّمَّا اكْتَسَبُوْا وَلِلنِّسَآءِ نَصِيْبٌ مِّمَّا اكْتَسَبْنَ وَاسْأَلُوا اللهَ مِنْ فَضْلِهٖ إِنَّ اللهَ كَانَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمًا﴾.

اور اللہ نے فرمایا کہ نہ آرزو کرو جو فضیلت دی اللہ نے ساتھ اس کے بعضوں کو بعض پر آخر آیت تک

٦٦٩٢۔ حَدَّثَنَا حَسَنُ بْنُ الرَّبِيْعِ حَدَّثَنَا أَبُو الْأَحْوَصِ عَنْ عَاصِمٍ عَنِ النَّضْرِ بْنِ أَنَسٍ قَالَ قَالَ أَنَسٌ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ لَوْلَا أَنِّيْ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ لَا تَتَمَنَّوُا الْمَوْتَ لَتَمَنَّيْتُ.

٦٦٩٢۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اگر میں نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے نہ سنا ہوتا فرماتے تھے کہ نہ آرزو کیا کرو مرنے کی تو البتہ میں مرنے کی آرزو کرتا۔

٦٦٩٣۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ حَدَّثَنَا عَبْدَةُ عَنِ ابْنِ أَبِيْ خَالِدٍ عَنْ قَيْسٍ قَالَ أَتَيْنَا خَبَّابَ بْنَ الْأَرَتِّ نَعُوْدُهٗ وَقَدِ اكْتَوٰى سَبْعًا فَقَالَ

٦٦٩٣۔ حضرت قیس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم خباب رضی اللہ عنہ کی بیمار پرسی کو گئے اور اس نے اپنے بدن پر سات داغ لگوائے تھے سو اس نے کہا کہ اگر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو موت

لَوْلَا أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهَانَا أَنْ نَّدْعُوَ بِالْمَوْتِ لَدَعَوْتُ بِهٖ.

کی دعا کرنے سے منع نہ کیا ہوتا تو میں موت کی دعا کرتا۔

٦٦٩٤۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ يُوْسُفَ أَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ أَبِيْ عُبَيْدٍ اسْمُهٗ سَعْدُ بْنُ عُبَيْدٍ مَوْلٰى عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ أَزْهَرَ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَتَمَنّٰى أَحَدُكُمُ الْمَوْتَ إِمَّا مُحْسِنًا فَلَعَلَّهٗ يَزْدَادُ وَإِمَّا مُسِيْئًا فَلَعَلَّهٗ يَسْتَعْتِبُ. قَالَ اَبُوْعَبْدِ اللّٰهِ اَبُوْ عُبَيْدٍ اِسْمُهٗ سَعْدُ بْنُ عُبَيْدٍ مَوْلٰى عَبْدِ الرَّحْمٰنِ ابْنِ اَزْهَرَ.

۶۶۹۴۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نہ آرزو کرے تم میں سے کوئی موت کی اگر نیک ہے تو شاید نیک عمل زیادہ کرے اور اگر بد ہے تو شاید توبہ کرے۔

**فائدہ:** ان سب حدیثوں میں زجر ہے موت کی آرزو کرنے سے اور حدیثوں اور آیت کے درمیان مناسبت میں خفا ہے مگر یہ کہ ارادہ کیا ہو کہ مکروہ تمنا سے وہ جنس اس چیز کی ہے کہ دلالت کرتی ہے اس پر یہ آیت اور جس پر دلالت کرتی ہے حدیث اور حاصل آیت کا زجر ہے حسد سے اور حاصل حدیث اول کا ترغیب ہے صبر پر سو جب تمنی موت سے منع کیا گیا تو ہوگا امر ساتھ صبر کے مصیبت پر جو اس پر اترے اور جمع کرتا ہے آیت اور حدیث کو رغبت دلانا رضا پر اور ماننا اللہ کے حکم کو اور حکمت بیچ منع ہونے آرزو موت کے یہ ہے کہ موت مانگنا اپنے وقت سے پہلے ایک قسم اعتراض ہے اور مقابلہ ہے تقدیر کا اگرچہ عمر نہ کم ہوتی ہے نہ زیادہ سو موت کی آرزو کرنا نہیں تاثیر کرتا اس کے زیادہ ہونے میں اور نہ کم ہونے میں لیکن وہ ایک امر ہے کہ اس سے پوشیدہ کیا گیا ہے اور ایک حدیث میں اتنا زیادہ ہے کہ اگر موت مانگنے کی ضرورت ہو تو یوں مانگے کہ الٰہی! مجھ کو زندہ رکھ جب تک زندگی میرے حق میں بہتر ہو اور موت دے جب میرے حق میں موت بہتر ہو اور یہ جو فرمایا کہ اگر نیک ہو تو نیک عمل زیادہ کرے گا الخ تو ظاہر حدیث کا یہ ہے کہ مکلف کا حال ان دونوں حالتوں میں بند ہے اور تیسری قسم باقی ہے اور وہ یہ کہ اس کے نیک اور بد عمل ملے ہوئے ہوں پس یا تو بدستور رہے گا اوپر اس کے اور یا نیکی زیادہ کرے گا یا بدی زیادہ کرے گا یا نیک ہوگا تو بد ہو جائے گا یا بد ہوگا تو زیادہ بدی کرے گا اور جواب یہ ہے کہ حدیث محمول ہے اکثر اوقات پر یعنی غالب حال مسلمانوں کا یہی ہوتا ہے خاص کر مخاطب اس کے ساتھ اصحاب تھے اور البتہ میرے دل میں گزرا کہ حدیث کے معنی یہ ہیں کہ اس میں اشارہ ہے طرف رشک کرنے محسن کے اپنے احسان سے اور ڈرانا ہے بد کا اس کی بدی سے یعنی جو نیک ہو وہ

موت کی آرزو نہ کرے اور بدستور رہے اپنی نیکی پر اور زیادہ کرے نیک عمل اور جو بدکار ہو وہ بھی موت کی آرزو نہ کرے اور باز رہے بدی سے تاکہ اپنی بدی پر نہ مرے پس ہوگا خطرے پر اور باقی تقسیم بھی اس میں داخل ہے۔ (فتح)

**بَابُ قَوْلِ الرَّجُلِ لَوْلَا اللّٰهُ مَا اهْتَدَيْنَا** کہنا مرد کا کہ اگر اللہ کی رحمت نہ ہوتی تو ہم دین کی راہ نہ پاتے

**فائدہ:** یہ اشارہ ہے طرف روایت مختصر کی جو روایت کی ہے خندق کھودنے کے باب میں۔

**٦٦٩٥۔ حَدَّثَنَا عَبْدَانُ أَخْبَرَنِي أَبِي عَنْ شُعْبَةَ حَدَّثَنَا أَبُوْ إِسْحَاقَ عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَنْقُلُ مَعَنَا التُّرَابَ يَوْمَ الْأَحْزَابِ وَلَقَدْ رَأَيْتُهُ وَارَى التُّرَابُ بَيَاضَ بَطْنِهٖ يَقُوْلُ لَوْلَا أَنْتَ مَا اهْتَدَيْنَا نَحْنُ وَلَا تَصَدَّقْنَا وَلَا صَلَّيْنَا فَأَنْزِلَنْ سَكِيْنَةً عَلَيْنَا إِنَّ الْأُلٰى وَرُبَّمَا قَالَ الْمَلَا قَدْ بَغَوْا عَلَيْنَا إِذَا أَرَادُوْا فِتْنَةً أَبَيْنَا أَبَيْنَا يَرْفَعُ بِهَا صَوْتَهٗ.**

٦٦٩٥۔ حضرت براء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم جنگ خندق کے دن ہمارے ساتھ مٹی اٹھاتے تھے اور البتہ میں نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ مٹی نے آپ کا پیٹ چھپایا تھا فرماتے تھے کہ اگر اللہ کی رحمت نہ ہوتی تو ہم دین کی راہ نہ پاتے اور نہ صدقہ دیتے اور نہ نماز پڑھتے سو اتار دے تسکین کو ہم پر اور مشرکوں نے البتہ ہم پر زیادتی کی ہے اور جب وہ فساد کا ارادہ کرتے ہیں تو ہم ان کی بات کو نہیں مانتے اپنی آواز کو اس کے ساتھ بلند کرتے تھے۔

**فائدہ:** اور یہ کلمہ لولا کا عرب کے نزدیک منع ہوتی ہے اس کے ساتھ ایک چیز واسطے وجود غیر کے پس معنی لولا اللہ ما اهتدينا کے کہ ہماری ہدایت اللہ کی طرف سے ہے اور مناسبت حدیث کی باب سے یہ ہے کہ جب معلق کیا جائے ساتھ اس صیغے کے قول حق تو نہیں منع ہوتا ہے برخلاف اس کے کہ معلق کیا جائے ساتھ اس کے جو حق نہ ہو مثلا کوئی شخص کوئی چیز کرے پس واقع ہو گناہ میں سو کہے کہ اگر میں ایسا نہ کرتا تو ایسا نہ ہوتا پس اگر اس کو تحقیق معلوم ہو کہ جو اللہ نے اس کی تقدیر میں لکھا ہے وہ ضرور ہونے والا ہے برابر ہے کہ کرتا یا نہ کرتا تو اس کا قول اور اعتقاد نوبت پہنچاتا ہے طرف تکذیب تقدیر کی۔ (فتح)

**بَابُ كَرَاهِيَةِ تَمَنِّيْ لِقَاءِ الْعَدُوِّ وَرَوَاهُ الْأَعْرَجُ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.** دشمن کے ملنے کی آرزو کرنا مکروہ ہے روایت کیا ہے اس کو اعرج نے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے

**فائدہ:** پہلے گزر چکا ہے کہ شہادت کی آرزو کرنا جائز ہے اور ظاہر ان دونوں کے درمیان تعارض ہے اس واسطے کہ شہید ہونے کی آرزو محبوب ہے پس کیوں منع کیا گیا ہے دشمن کے ملنے سے اور حالانکہ وہ پہنچاتا ہے طرف محبوب کی

اور جواب یہ ہے کہ حاصل ہونا شہادت کا خاص تر ہے ملنے سے واسطے امکان تحصیل کرنے شہادت کے باوجود نصرت اسلام کے حاصل دوام عزت اس کی کے ساتھ توڑنے کفار کے اور دشمن سے ملنا کبھی پہنچاتا ہے طرف عکس اس کے کی پس منع کیا گیا اس کی آرزو کرنے سے اور نہیں مخالف ہے شہادت کی آرزو کرنے کو اور یا شاید کراہت خاص ہے ساتھ اس کے جس کو اعتماد ہو اپنی قوت پر اور خود پسند ہو۔ (فتح)

٦٦٩٦۔ حَدَّثَنِیْ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا مُعَاوِیَةُ بْنُ عَمْرٍو حَدَّثَنَا أَبُوْ إِسْحَاقَ عَنْ مُوْسَى بْنِ عُقْبَةَ عَنْ سَالِمٍ أَبِی النَّضْرِ مَوْلٰى عُمَرَ بْنِ عُبَيْدِ اللّٰهِ وَكَانَ كَاتِبًا لَهٗ قَالَ كَتَبَ إِلَيْهِ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ أَبِیْ أَوْفٰى فَقَرَأْتُهٗ فَإِذَا فِيْهِ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا تَتَمَنَّوْا لِقَآءَ الْعَدُوِّ وَسَلُوا اللّٰهَ الْعَافِيَةَ.

٦٦٩٦۔ حضرت سالم رضی اللہ عنہ غلام آزاد عمر بن عبید اللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے اور وہ عمر رضی اللہ عنہ کا کاتب تھا کہ عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہ نے اس کی طرف لکھا تو میں نے اس کو پڑھا سو اچانک اس میں لکھا تھا کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نہ آرزو کیا کرو دشمن سے ملنے کی یعنی لڑائی کے وقت اور اللہ تعالیٰ سے عافیت مانگو۔

**فائدہ:** یہ جو کہا کہ اللہ سے عافیت مانگو تو اس واسطے کہ دعا کرنا ساتھ تحصیل کرنے امور اخروی کے بغل گیر ہے ایمان بالغیب کو باوجود اس کے کہ اس میں ظاہر کرنا محتاجی کا طرف اللہ کی اور اس کے آگے ذلیل ہونا اور دعا کرنا ساتھ تحصیل امور دنیاوی کے واسطے محتاج ہونے داعی کے ہے طرف ان کی سو کبھی وہ مقدر ہوتی ہے ساتھ دعا کرنے کے سو ہر سبب اور مسبب مقدر ہے بخلاف دعا موت کے کہ نہیں ہے اس میں کوئی مصلحت ظاہرہ بلکہ اس میں مفسدہ ہے اور وہ طلب کرنا نعمت زندگی دور کرنے کو اور جو اس پر مرتب ہوتا ہے فوائد سے خاص کر جب کہ مومن ہو اس واسطے کہ بدستور رہنا ایمان کا افضل عملوں سے ہے۔ (فتح)

## بَابُ مَا يَجُوْزُ مِنَ اللَّوْ — جو جائز ہے لو سے

**فائدہ:** مراد یہ ہے کہ جو جائز ہے قول اس شخص کے سے جو راضی ہو ساتھ قضاء اللہ کے اگر یوں ہوتا تو البتہ یوں ہوتا یعنی لو کا کلمہ کسی امر میں کہنا جائز ہے یا نہیں کلمہ لو کا واسطے معلق کرنے دوسری چیز کے ہے ساتھ اول کے زمانہ ماضی میں سو دلالت کرے گا اوپر انتفاء اول کے اس واسطے کہ اگر ثابت ہوتا تو لازم آتا ثبوت ثانی کا اس واسطے کہ وہ واسطے ثبوت ثانی کے ہے بر تقدیر اول کے سو جب ہوا اول لازم واسطے ثانی کے تو دلالت کرے گا اوپر منع ہونے ثانی کے واسطے منع ہونے اول کے واسطے ضرورت منفی ہونے ملزوم کے اور اگر اول دوسرے کو لازم نہ ہو تو نہ دلالت کرے گا مگر مجرد شرط پر۔ (فتح)

وَقَوْلِهٖ تَعَالٰی ﴿لَوْ اَنَّ لِیْ بِکُمْ قُوَّۃً﴾ اور قول اللہ تعالیٰ کا کہ لوط علیہ السلام نے کہا کہ اگر مجھ کو تمہارے مقابلے کی قوت ہوتی تو البتہ میں تم کو منع کرتا اس فساد سے جو تم لائے ہو۔

**فائدہ:** اور مراد لوط علیہ السلام کی قوت آدمیوں کی تھی ورنہ وہ جانتے تھے کہ ان کے واسطے اللہ سے رکن سخت ہے لیکن وہ چلے ظاہر پر اور یہ آیت بغل گیر ہے اس کو کہ جب مومن بد کام دیکھے جس کے دور کرنے پر قادر نہ ہو تو افسوس کرے اوپر کم ہونے اس شخص کے جو اس کے دفع پر اس کی مدد کرے اور تمنا کرے اس کے وجود کے واسطے حرص کرنے کے اپنے رب کی طاعت پر اور گھبرانے کے بدستور رہنے گناہ کے اسے اور اسی واسطے واجب ہے کہ اپنی زبان سے انکار کرے پھر دل سے جب کہ طاقت دفع کی نہ ہو اور اشارہ کیا ہے بخاری رحمہ اللہ نے ساتھ قول اپنے کے مایجوز من اللو طرف اس کی کہ دراصل وہ جائز نہیں مگر جو اس سے مستثنیٰ ہے اور اشارہ کیا ہے ساتھ اس قول کے بخاری رحمہ اللہ نے طرف اس حدیث کے جو مسلم اور نسائی اور ابن ماجہ وغیرہ نے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مومن قوی اللہ کے نزدیک بہتر اور پیارا ہے مومن ضعیف اور سست سے اور ہر ایماندار میں بہتری ہے اور حرص کرتا رہ اس کام پر جو تجھ کو فائدے دے اور نہ تھک اور اگر تجھ کو کوئی مصیبت پہنچے تو یوں کہہ کہ یہ اللہ نے مقدر کیا تھا اور جو اللہ نے چاہا سو کیا اور بچ اگر کہنے سے اس واسطے کہ اگر کہنا شیطانی کام کا دروازہ کھولتا ہے یعنی یوں نہ کہو کہ اگر میں ایسا ایسا کام کرتا تو ایسا ایسا ہوتا اور کہا طبری نے کہ تطبیق درمیان اس نہی کے اور ان حدیثوں کے جو جواز پر دلالت کرتی ہیں یہ ہے کہ نہی مخصوص ہے ساتھ جزم کرنے کے فعل سے جو نہیں واقع ہوا یعنی نہ کہے کسی چیز کے واسطے کہ اگر میں یوں کرتا تو البتہ ضرور ہوتی بغیر اس کے کہ تیرے دل میں مشیت الٰہی کی شرط ہو اور جو وارد ہوا ہے قول لو سے محمول ہے اس پر جب کہ اس کا قائل یقین کرنے والا ہو ساتھ شرط مذکور کے اور وہ شرط اللہ کی مشیت کی ہے کہ اگر اللہ چاہتا تو واقع ہوتی اور یہ کہ نہیں واقع ہوتی ہے کوئی چیز مگر اللہ کی مشیت اور اس کے ارادے سے اور وہ مانند قول ابو بکر رضی اللہ عنہ کے کی ہے غار میں کہ اگر کوئی ان میں اپنا قدم اٹھائے تو ہم کو دیکھ پائے باوجود یقین اس بات کے کہ اللہ ان کی آنکھوں کو ان دونوں سے بند کرنے پر قادر ہے لیکن وہ چلے بحکم عادت ظاہر کے اور ان کو یقین تھا کہ اگر انہوں نے قدم اٹھایا تو نہ دیکھ سکیں گے ان دونوں کو مگر اللہ کی مشیت سے اور کہا عیاض نے کہ جو سمجھا جاتا ہے بخاری رحمہ اللہ کے ترجمہ سے اور ان حدیثوں سے جو باب میں ذکر کیں یہ ہے کہ جائز ہے استعمال کرنا لو اور لولا کا اس چیز میں کہ ہو استقبال کے واسطے اس چیز سے کہ اس کا فعل وجود غیر کے واسطے ہے اور وہ باب لو سے ہے اس واسطے کہ نہیں داخل کی اس نے باب میں مگر وہ چیز جو استقبال کے واسطے ہے اور جو حق صحیح یقینی ہے برخلاف ماضی کے یا جس میں اعتراض ہے غیب پر اور تقدیر سابق پر اور نہی تو صرف اس جگہ ہے کہ کہے اس کو اعتقاد کر کے لازم طور سے اور یہ کہ

اگر ہو کرتا اس کو قطعاً وہ مصیبت نہ پہنچتی جو پہنچی اور بہر حال جو اللہ کی مشیت کی شرط کرے اور یہ کہ اگر اللہ کا ارادہ نہ ہوتا تو وہ چیز واقع نہ ہوتی تو یہ اس قسم سے نہیں ہے اور میرے نزدیک معنی حدیث کے یہ ہیں کہ نہی اپنے ظاہر اور عموم پر ہے لیکن وہ نہی تنزیہی ہے اور دلالت کرتا ہے اس پر قول حضرت ﷺ کا کہ لو شیطان کے کام کی چابی ہے یعنی ڈالتا ہے دل میں معارضہ تقدیر کا اور تعاقب کیا ہے اس کا نووی رحمہ اللہ نے ساتھ اس کے کہ لو کا استعمال ماضی میں بھی آیا ہے مثل قول اس کے کی کہ اگر گھر میں اپنا حال آگے سے جانتا، الخ پس ظاہر یہ ہے کہ نہی اس کے اطلاق سے ہے اس چیز میں کہ اس میں فائدہ نہ ہو اور بہر حال اگر کہے اس کو بطور افسوس کرنے کے اس چیز پر جو اس سے فوت ہوئی اللہ کی بندگی سے یا اس پر جو دشوار ہو اوپر اس کے تو اس کا کوئی ڈر نہیں اور اسی پر محمول ہے اکثر استعمال اس کا جو موجود ہے حدیثوں میں کہا قرطبی نے مفہم میں کہ مراد مسلم کی حدیث سے یہ ہے کہ مقدر چیز کے واقع ہونے کے بعد متعین یہ ہے کہ اس کو قبول کرے اور مقدر کے ساتھ راضی ہو اور جو چیز فوت ہو چکی ہو اور واقع ہو چکی ہو اس کی طرف التفات نہ کرے اور اگر فوت شدہ چیز میں فکر کرے اور کہے کہ اگر میں ایسا کرتا تو ایسا ہوتا تو شیطان کے وسوسے اس کے دل میں آتے ہیں سو ہمیشہ اس کے دل میں وسوسے آیا کرتے ہیں یہاں تک کہ نوبت پہنچاتے ہیں اس کو طرف صریح خسارے کی پس معارضہ کرتا ہے تو ہم تدبیر سے سابق تقدیر کا اور یہ عمل شیطان کا ہے جس کے اسباب لانے سے منع کیا گیا ہے ساتھ قول حضرت ﷺ کے کہ نہ کہو لو اس واسطے کہ لو شیطان کے کام کی چابی ہے اور یہ مراد نہیں کہ لو کا کلمہ مطلق زبان سے نہ بولے اس واسطے کہ حضرت ﷺ نے اس کو چند حدیثوں میں بولا ہے لیکن محل نہی کا اس کے اطلاق سے تو فقط اس چیز میں ہے کہ بطور مقابلے تقدیر کے بولا جائے باوجود اس اعتقاد کے کہ اگر یہ مانع اٹھ جاتا تو البتہ واقع ہوتا برخلاف مقدور کے نہ جب کہ خبر دے ساتھ مانع کے اس جہت سے کہ متعلق ہے ساتھ اس کے فائدہ مستقبل میں اس واسطے کہ ایسے اگر کے جائز ہونے میں کچھ اختلاف نہیں اور نہیں ہے اس میں شیطان کے کام کی چابی اور نہ وہ تحریم کی طرف نوبت پہنچاتا ہے اور بخاری رحمہ اللہ نے اس باب میں نو حدیثیں ذکر کی ہیں بعض میں بولنا ہے ساتھ لو کے اور بعض میں ساتھ لولا کے سو پہلی اور دوسری اور تیسری اور چھٹی اور آٹھویں اور نویں حدیث میں تو لو ہے اور باقی حدیثوں میں لولا ہے۔ (فتح)

٦٦٩٧۔ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ حَدَّثَنَا أَبُو الزِّنَادِ عَنِ الْقَاسِمِ بْنِ مُحَمَّدٍ قَالَ ذَكَرَ ابْنُ عَبَّاسٍ الْمُتَلَاعِنَيْنِ فَقَالَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ شَدَّادٍ أَهِيَ الَّتِيْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَوْ كُنْتُ

٦٦٩٧۔ حضرت قاسم سے روایت ہے کہ ذکر کیا ابن عباس رضی اللہ عنہما نے دو لعان کرنے والوں کو تو عبداللہ بن شداد نے کہا کہ کیا وہ عورت وہی ہے جس کے حق میں حضرت ﷺ نے فرمایا تھا کہ اگر ہوتا میں سنگسار کرنے والا کسی عورت کو بغیر گواہوں کے؟ کہا ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہ نہیں بلکہ یہ وہ عورت ہے کہ ظاہر کیا تھا

رَاجِمًا امْرَأَةً مِنْ غَيْرِ بَيِّنَةٍ قَالَ لَا تِلْكَ امْرَأَةٌ أَعْلَنَتْ.

اس نے اس بدی کو اسلام میں اور خوف نہ کیا۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح لعان میں گزر چکی ہے اور مراد اس سے یہ قول ہے کہ اگر میں ہوتا سنگسار کرنے والا کسی کو بغیر گواہوں کے۔ (فتح)

٦٦٩٨۔ حَدَّثَنَا عَلِيٌّ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ قَالَ عَمْرٌو حَدَّثَنَا عَطَآءٌ قَالَ أَعْتَمَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالْعِشَآءِ فَخَرَجَ عُمَرُ فَقَالَ الصَّلَاةَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ رَقَدَ النِّسَآءُ وَالصِّبْيَانُ فَخَرَجَ وَرَأْسُهٗ يَقْطُرُ يَقُوْلُ لَوْلَا أَنْ أَشُقَّ عَلٰى أُمَّتِىْ أَوْ عَلَى النَّاسِ وَقَالَ سُفْيَانُ أَيْضًا عَلٰى أُمَّتِىْ لَأَمَرْتُهُمْ بِالصَّلَاةِ هٰذِهِ السَّاعَةَ قَالَ ابْنُ جُرَيْجٍ عَنْ عَطَآءٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَخَّرَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هٰذِهِ الصَّلَاةَ فَجَآءَ عُمَرُ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ رَقَدَ النِّسَآءُ وَالْوِلْدَانُ فَخَرَجَ وَهُوَ يَمْسَحُ الْمَآءَ عَنْ شِقِّهٖ يَقُوْلُ إِنَّهٗ لَلْوَقْتُ لَوْلَا أَنْ أَشُقَّ عَلٰى أُمَّتِىْ وَقَالَ عَمْرٌو حَدَّثَنَا عَطَآءٌ لَيْسَ فِيْهِ ابْنُ عَبَّاسٍ أَمَّا عَمْرٌو فَقَالَ رَأْسُهٗ يَقْطُرُ وَقَالَ ابْنُ جُرَيْجٍ يَمْسَحُ الْمَآءَ عَنْ شِقِّهٖ وَقَالَ عَمْرٌو لَوْلَا أَنْ أَشُقَّ عَلٰى أُمَّتِىْ وَقَالَ ابْنُ جُرَيْجٍ إِنَّهٗ لَلْوَقْتُ لَوْلَا أَنْ أَشُقَّ عَلٰى أُمَّتِىْ وَقَالَ إِبْرَاهِيْمُ بْنُ الْمُنْذِرِ حَدَّثَنَا مَعْنٌ حَدَّثَنِىْ مُحَمَّدُ بْنُ مُسْلِمٍ عَنْ عَمْرٍو عَنْ عَطَآءٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

٦٦٩٨۔ حضرت عطاء رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے ایک رات عشاء کی نماز میں دیر کی تو عمر فاروق رضی اللہ عنہ نکلے تو کہا یا حضرت! نماز پڑھیے عورتیں اور لڑکے سو گئے سو حضرت ﷺ باہر تشریف لائے اور آپ کے سر سے پانی ٹپکتا تھا فرماتے تھے کہ اگر میں اپنی امت پر یا یوں فرمایا کہ لوگوں پر اور سفیان نے بھی کہا اپنی امت پر مشکل نہ جانتا تو البتہ ان کو واجب کر کے حکم کرتا کہ عشاء کی نماز اسی وقت میں پڑھا کریں، کہا ابن جریج نے عطاء سے اس نے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے کہ حضرت ﷺ نے عشاء کی نماز میں ایک رات دیر کی سو عمر فاروق رضی اللہ عنہ آئے ار کہا یا حضرت! عورتیں اور لڑکے سو گئے سو حضرت ﷺ باہر تشریف لائے اور حالانکہ اپنے سر کی ایک طرف سے پانی نچوڑتے تھے فرماتے تھے بے شک یہ وقت ہے فضیلت کا اور اگر میں اپنی امت پر دشوار نہ جانتا اور کہا عمرو نے کہ حدیث بیان کی ہم سے عطاء نے نہیں ہے اس میں ابن عباس رضی اللہ عنہما اور عمرو نے تو کہا کہ حضرت ﷺ کے سر سے پانی ٹپکتا تھا اور ابن جریج نے کہا کہ سر سے پانی نچوڑتے تھے اور کہا عمرو نے اگر میری امت پر دشوار نہ ہوتا اور کہا ابن جریج نے البتہ وہ وقت ہے اگر میں اپنی امت پر مشکل نہ جانتا اور کہا ابن ابراہیم نے یعنی روایت کیا ہے اس کو محمد بن مسلم نے عمرو سے عطاء سے موصول ساتھ ذکر ابن عباس رضی اللہ عنہما کے بیچ اس کے۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح نماز میں گزر چکی ہے۔

٦٦٩٩ـ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ بُكَيْرٍ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ جَعْفَرِ بْنِ رَبِيعَةَ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ سَمِعْتُ أَبَا هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَوْلَا أَنْ أَشُقَّ عَلٰى أُمَّتِىْ لَأَمَرْتُهُمْ بِالسِّوَاكِ.

٦٦٩٩ـ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر میں اپنی امت پر دشوار اور کٹھن نہ جانتا تو البتہ میں ان کو واجب کر کے مسواک کا حکم کرتا یعنی نماز پنجگانہ میں۔

٦٧٠٠ـ حَدَّثَنَا عَيَّاشُ بْنُ الْوَلِيْدِ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْأَعْلٰى حَدَّثَنَا حُمَيْدٌ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ وَاصَلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ آخِرَ الشَّهْرِ وَوَاصَلَ أُنَاسٌ مِّنَ النَّاسِ فَبَلَغَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لَوْ مُدَّ بِيَ الشَّهْرُ لَوَاصَلْتُ وِصَالًا يَدَعُ الْمُتَعَمِّقُوْنَ تَعَمُّقَهُمْ إِنِّىْ لَسْتُ مِثْلَكُمْ إِنِّىْ أَظَلُّ يُطْعِمُنِىْ رَبِّىْ وَيَسْقِيْنِ. تَابَعَهُ سُلَيْمَانُ بْنُ مُغِيْرَةَ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ أَنَسٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

٦٧٠٠ـ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک بار حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے آخر ماہ رمضان میں وصال کے روزے رکھے اور بعض اصحاب نے بھی آپ کے ساتھ وصال کے روزے رکھے یہ خبر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو پہنچی تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر رمضان کا مہینہ مجھ پر دراز ہو جاتا تو میں برابر وصال کے روزے اتنے رکھتا جاتا کہ چھوڑ دیتے شدت سے عبادت کرنے والے اپنی شدت کو یعنی لوگ عاجز ہو کر وصال کرنا چھوڑ دیتے بے شک میں تمہاری طرح نہیں ہوں بے شک میرا رب مجھ کو کھلاتا ہے اور پلاتا ہے۔

**فائدہ:** وصال کا روزہ یہ ہے کہ دو روز یا زیادہ برابر روزہ رکھے اور رات کو بھی نہ کھائے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اصحاب کو اس روزے سے منع کیا اصحاب نے کہا کہ آپ جو وصال کا روزہ رکھتے ہیں اس کا کیا سبب ہے؟ تب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ حدیث فرمائی یعنی مجھ کو اپنی طرح نہ سمجھو مجھ کو اللہ کھلاتا پلاتا ہے اور اس حدیث کی شرح روزے میں گزر چکی ہے۔

٦٧٠١ـ حَدَّثَنَا أَبُو الْيَمَانِ أَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ وَقَالَ اللَّيْثُ حَدَّثَنِىْ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ خَالِدٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ أَنَّ سَعِيْدَ بْنَ الْمُسَيَّبِ أَخْبَرَهُ أَنَّ أَبَا هُرَيْرَةَ قَالَ نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

٦٧٠١ـ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے وصال کے روزے سے منع فرمایا تو اصحاب نے کہا کہ آپ وصال کا روزہ رکھتے ہیں؟ یعنی اس کا کیا سبب ہے؟ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم میں سے کون میرے برابر ہے؟ میں رات کاٹتا ہوں میرا رب مجھ کو کھلاتا پلاتا ہے سو جب

وَسَلَّمَ عَنِ الْوِصَالِ قَالُوْا فَإِنَّكَ تُوَاصِلُ قَالَ أَيُّكُمْ مِثْلِيْ إِنِّيْ أَبِيْتُ يُطْعِمُنِيْ رَبِّيْ وَيَسْقِيْنِ فَلَمَّا أَبَوْا أَنْ يَّنْتَهُوْا وَاصَلَ بِهِمْ يَوْمًا ثُمَّ يَوْمًا ثُمَّ رَأَوُا الْهِلَالَ فَقَالَ لَوْ تَأَخَّرَ لَزِدْتُكُمْ كَالْمُنَكِّلِ لَهُمْ.

انہوں نے باز رہنے سے انکار کیا تو حضرت ﷺ نے ان کے ساتھ وصال کا روزہ رکھا پھر ایک روزہ رکھا یعنی دو روز برابر وصال کا روزہ رکھا پھر لوگوں نے ہلال کو دیکھا سو فرمایا کہ اگر رمضان کا مہینہ زیادہ ہو جاتا تو میں وصال کا روزہ زیادہ کرتا جیسے ان کو سزا دینے والے تھے۔

٦٧٠٢۔ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ حَدَّثَنَا أَبُو الْأَحْوَصِ حَدَّثَنَا أَشْعَثُ عَنِ الْأَسْوَدِ بْنِ يَزِيْدَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ سَأَلْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الْجَدْرِ أَمِنَ الْبَيْتِ هُوَ قَالَ نَعَمْ قُلْتُ فَمَا لَهُمْ لَمْ يُدْخِلُوْهُ فِي الْبَيْتِ قَالَ إِنَّ قَوْمَكِ قَصَّرَتْ بِهِمُ النَّفَقَةُ قُلْتُ فَمَا شَأْنُ بَابِهِ مُرْتَفِعًا قَالَ فَعَلَ ذَاكِ قَوْمُكِ لِيُدْخِلُوْا مَنْ شَاءُوْا وَيَمْنَعُوْا مَنْ شَاءُوْا وَلَوْلَا أَنَّ قَوْمَكِ حَدِيْثٌ عَهْدُهُمْ بِالْجَاهِلِيَّةِ فَأَخَافُ أَنْ تُنْكِرَ قُلُوْبُهُمْ أَنْ أُدْخِلَ الْجَدْرَ فِي الْبَيْتِ وَأَنْ أُلْصِقَ بَابَهُ فِي الْأَرْضِ.

٦٧٠٢۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ میں نے حضرت ﷺ سے پوچھا کہ کیا حطیم کعبے میں ہے؟ حضرت ﷺ نے فرمایا ہاں میں نے کہا ان کو کیا ہوا انہوں نے اس کو کعبے میں داخل نہ کیا؟ فرمایا کہ تیری قوم کے پاس خرچ نہیں رہا تھا میں نے کہا کیا حال ہے اس کے دروازے کا اونچا ہے؟ فرمایا کہ تیری قوم نے یہ کام اس واسطے کیا تھا کہ جس کو چاہیں اندر داخل کریں اور جس کو چاہیں منع کریں اور اگر تیری قوم کے کفر کا زمانہ قریب نہ ہوتا تو سو میں ڈرتا ہوں کہ ان کے دل میں رنج ہو تو میں حطیم کو کعبے میں داخل کرتا اور اس کا دروازہ زمین کے ساتھ ملاتا۔

**فائدہ:** کفر کے زمانے میں کفار قریش نے کعبہ بنایا تھا تو خرچ کی کمی سے حضرت ابراہیم علیہ السلام کی قدیم بنیاد سے شمال کی طرف جدھر حطیم ہے سات ہاتھ کو کم کر دیا حضرت ﷺ نے اس کو دوبارہ اس واسطے نہ بنوایا کہ قریش نو مسلم تھے ان کو رنج ہوتا کہ پیغمبر نے ہماری بنائی عمارت کو مٹایا شاید اسلام سے پھر جاتے۔

٦٧٠٣۔ حَدَّثَنَا أَبُو الْيَمَانِ أَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ حَدَّثَنَا أَبُو الزِّنَادِ عَنِ الْأَعْرَجِ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَوْلَا الْهِجْرَةُ لَكُنْتُ امْرَأً مِنَ الْأَنْصَارِ وَلَوْ سَلَكَ النَّاسُ وَادِيًا وَسَلَكَتِ الْأَنْصَارُ وَادِيًا أَوْ شِعْبًا لَسَلَكْتُ وَادِيَ

٦٧٠٣۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا اگر ہجرت نہ ہوتی تو میں انصاریوں میں سے ایک مرد ہوتا یعنی اصحاب مجھ کو ایسے پسند خاطر ہیں کہ اگر ہجرت کی صفت مجھ میں نہ ہوتی تو میں اپنی ذات کو انصاریوں میں شمار کرتا اور اگر انصار چلتے کسی میدان میں یا پہاڑ کے کسی درے میں تو میں انصار کے میدان میں یا انصار

الْأَنْصَارِ أَوْ شِعْبَ الْأَنْصَارِ.

کے راہ میں چلتا۔

٦٧٠٤ـ حَدَّثَنَا مُوْسٰى حَدَّثَنَا وُهَيْبٌ عَنْ عَمْرِو بْنِ يَحْيٰى عَنْ عَبَّادِ بْنِ تَمِيْمٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ زَيْدٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَوْلَا الْهِجْرَةُ لَكُنْتُ امْرَأً مِنَ الْأَنْصَارِ وَلَوْ سَلَكَ النَّاسُ وَادِيًا أَوْ شِعْبًا لَسَلَكْتُ وَادِيَ الْأَنْصَارِ وَشِعْبَهَا تَابَعَهُ أَبُو التَّيَّاحِ عَنْ أَنَسٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الشِّعْبِ.

۶۷۰۴۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر ہجرت نہ ہوتی تو میں انصاریوں میں سے ایک مرد ہوتا یعنی اصحاب مجھ کو ایسے پسند خاطر ہیں کہ اگر ہجرت کی صفت مجھ میں نہ ہوتی تو میں اپنی ذات کو انصاریوں میں شمار کرتا اور اگر انصار چلتے کسی میدان میں یا پہاڑ کے کسی درے میں تو میں انصار کے میدان میں یا انصار کے راہ میں چلتا۔

**فائدہ:** کہا سبکی کبیر نے کہ مقصود بخاری رحمہ اللہ کا اس باب سے اور اس کی حدیث سے یہ ہے کہ لو یعنی اگر کہنا مطلق مکروہ نہیں اور سوائے اس کے کچھ نہیں کہ مکروہ تو مخصوص چیز میں ہے لیا جاتا ہے یہ اس کے قول من اللو سے پس اشارہ کیا طرف تبعیض کی اور وارد ہونے اس کے سے صحیح حدیثوں میں، میں کہتا ہوں کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حرص کرتا رہ اس پر جو تجھ کو نفع دے اور پھر فرمایا کہ بچ اگر کہنے سے تو اس میں اشارہ ہے کہ لو مذموم دو قسم پر ہے ایک قسم حال میں ہے جب تک فعل خیر کا ممکن ہو سو نہ چھوڑے بسبب گم ہونے اور چیز کے سو تو نہ کہے کہ اگر اس طرح موجود ہوتا تو میں اس طرح کرتا باوجود قادر ہونے اس کے اس کے کرنے پر اگرچہ یہ موجود نہ ہوتا بلکہ کرے چیز کو اور حرص کرے اس کے نہ فوت ہونے پر دوسری قسم یہ ہے کہ فوت ہو اس سے کوئی امر دنیا کے امر سے سو نہ مشغول کرے اپنے نفس کو ساتھ افسوس کرنے کے اوپر اس کے اس واسطے کہ اس میں اعتراض ہے تقدیر پر پس ذم راجح ہے اس چیز میں کہ رجوع کرتی ہے حال میں طرف قصور کی اور اس چیز میں کہ رجوع کرتی ہے ماضی میں طرف اعتراض کی تقدیر پر۔ (فتح)

❀......❀......❀

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## كِتَابُ اَخْبَارِ الْاٰحَادِ

کتاب ہے بیچ بیان ان حدیثوں کے جو خبر واحد ہیں

بَابُ مَا جَآءَ فِيْ إِجَازَةِ خَبَرِ الْوَاحِدِ الصَّدُوْقِ فِي الْاَذَانِ وَالصَّلَاةِ وَالصَّوْمِ وَالْفَرَآئِضِ وَالْاَحْكَامِ.

جو چیز کہ آئی ہے بیچ قبول کرنے خبر واحد صدوق کے یعنی جو بڑا سچا ہو بیچ اذان کے اور نماز کے اور روزے کے اور فرائض اور احکام کے۔

**فائدہ**: مراد ساتھ اجازت خبر واحد کے یہ ہے کہ عمل کرنا ساتھ اس کے اور قائل ہونا ساتھ اس کے کہ وہ حجت ہے اور مراد ساتھ واحد کے اس جگہ حقیقۃً ایک ہے اور بہر حال اہل اصول کی اصطلاح میں پس مراد ساتھ اس کے وہ خبر ہے جو متواتر نہ ہو عام تر اس سے کہ مشہور ہو یا واحد اور مقصود اس باب سے رد کرنا ہے اس شخص پر جو کہتا ہے کہ نہیں حجت پکڑی جاتی ہے ساتھ حدیث کے مگر جب کہ روایت کریں اس کو ایک سے زیادہ تا کہ ہو جائے مانند گواہی کی اور لازم آتا ہے اس سے رد کرنا اس شخص پر جو شرط کرتا ہے چار کو یا زیادہ کو سو بعضوں سے منقول ہے کہ شرط ہے بیچ قبول ہونے خبر واحد کے یہ کہ روایت کریں اس کو تین آدمی تین سے ابتدا سے انتہا تک اور بعضوں نے کہا کہ شرط ہے روایت کرنا پانچ کا پانچ سے اور بعضوں نے کہا کہ سات کا سات سے اور شاید یہ لوگ قائل ہیں کہ عدد مذکور تواتر کا فائدہ دیتا ہے اور بعضوں نے کہا کہ شرط ہے ہونا دو کا دو سے انتہا تک اور صدوق کی قید ہونا ضروری ہے ورنہ مقابل اس کا اور وہ کذوب ہے بالاتفاق حجت نہیں اور بہر حال جس کا حال معلوم نہ ہو وہ تیسری قسم ہے جائز ہے حجت پکڑنا ساتھ اس کے اگر قوت پا جائے اور عطف فرائض کا صوم پر عطف عام کا ہے خاص پر اور ان کو خاص کر ذکر کیا اہتمام کے واسطے اور تا معلوم ہو کہ وہ عملیات میں ہے نہ اعتقادیات میں اور مراد ساتھ قبول خبر واحد کے اذان میں یہ ہے کہ جب وہ امین ہو اور اذان دے تو ضامن ہو جاتا ہے دخول وقت کا پس جائز ہے نماز اس وقت کی اور نماز میں خبر دار کرنا ہے ساتھ جہت قبلے کے اور روزے میں خبر دار کرنا ہے ساتھ طلوع فجر کے یا غروب آفتاب کے اور احکام عطف عام کا ہے خاص پر اس واسطے کہ فرائض ایک فرد ہیں احکام کا۔ (فتح)

وَقَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى ﴿فَلَوْلَا نَفَرَ مِنْ كُلِّ فِرْقَةٍ مِّنْهُمْ طَآئِفَةٌ لِّيَتَفَقَّهُوْا فِي الدِّيْنِ

اور اللہ نے فرمایا سو کیوں نہ نکلے ہر فرقہ میں سے ان کے ایک گروہ تا کہ سمجھ پیدا کریں دین میں اور تا کہ خبر

وَلِيُنْذِرُوْا قَوْمَهُمْ إِذَا رَجَعُوْا إِلَيْهِمْ لَعَلَّهُمْ يَحْذَرُوْنَ﴾ وَيُسَمَّى الرَّجُلُ طَآئِفَةً لِقَوْلِهِ تَعَالٰى ﴿وَإِنْ طَآئِفَتَانِ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اقْتَتَلُوْا﴾ فَلَوِ اقْتَتَلَ رَجُلَانِ دَخَلَ فِيْ مَعْنَى الْآيَةِ وَقَوْلُهُ تَعَالٰى ﴿إِنْ جَآءَ كُمْ فَاسِقٌ بِنَبَإٍ فَتَبَيَّنُوْا﴾ وَكَيْفَ بَعَثَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أُمَرَآئَهُ وَاحِدًا بَعْدَ وَاحِدٍ فَإِنْ سَهَا أَحَدٌ مِّنْهُمْ رُدَّ إِلَى السُّنَّةِ.

پہنچائیں اپنی قوم کو جب پھر آئیں ان کی طرف شاید کہ وہ ڈریں اور نام رکھا جاتا ہے ایک مرد کا طائفہ واسطے قول اللہ تعالیٰ کے اور اگر مسلمانوں میں سے دوگروہ باہم لڑیں سو اگر دو مرد لڑیں تو آیت کے معنی میں داخل ہوں گے اور اللہ نے فرمایا کہ اگر کوئی فاسق تمہارے پاس خبر لائے تو تحقیق کرو تا کہ نہ جا پڑو کسی قوم پر بے علمی سے اور کس طرح بھیجا حضرت ﷺ نے اپنے امیروں کو ایک کو بعد ایک کے اور اگر کوئی ان میں چوک گیا تو رد کیا گیا طرف سنت کی۔

**فائدہ:** یہ جو کہا فلولا نفر الخ تو مراد بخاری رحمہ اللہ کی اس سے یہ ہے کہ لفظ طائفہ کا شامل ہے ایک کو اور زیادہ کو اور نہیں خاص ہے ساتھ عدد معین کے اور یہ منقول ہے ابن عباس رضی اللہ عنہما اور مجاہد اور نخعی اور عطاء اور عکرمہ وغیرہ سے اور اسی طرح دلالت قول اللہ تعالیٰ سے ﴿وَإِنْ طَآئِفَتَانِ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ﴾ اور یہی منقول ہے مجاہد سے اور یہ جو اللہ نے فرمایا کہ اگر کوئی فاسق خبر لائے، الخ تو وجہ دلالت اس کی لی جاتی ہے مفہوم شرط اور صفت سے اس واسطے کہ وہ دونوں چاہتے ہیں خبر واحد کے قبول کرنے کو اور یہ دلیل وارد کی جاتی ہے واسطے قوی ہونے کے نہ واسطے استقلال کے اور نیز اماموں نے حجت پکڑی ہے ساتھ آیتوں اور حدیثوں کے جو مذکور ہیں باب میں اور مانع کی حجت یہ ہے کہ نہیں فائدہ دیتی ہے خبر واحد مگر ظن کا اور جواب یہ ہے کہ مجموع ان کا فائدہ دیتا ہے قطع کا مانند تواتر معنوی کے اور البتہ عام ہوا ہے عمل اصحاب اور تابعین کا ساتھ خبر واحد کے بغیر انکار کے پس یہ تقاضا کرتا ہے ان کے اتفاق کو اوپر قبول کرنے خبر واحد کے اور مراد ساتھ بھیجنے حضرت ﷺ کے ایک کو بعد ایک کے تعدد وجہات کا ہے جن کی طرف بھیجے جاتے تھے ساتھ تعدد ان لوگوں کے جو بھیجے جاتے تھے اور حمل کیا ہے اس کو کرمانی نے ظاہر پر سو کہا کہ فائدہ بھیجنے دوسرے کا بعد اول کے یہ ہے کہ تا کہ پھیرے اس کو طرف حق کی بعد بھول جانے اس کے اور نہیں نکلتی ساتھ اس کے ہونے اس کے سے خبر واحد اور یہ استدلال قوی ہے واسطے ثابت ہونے خبر واحد کے حضرت ﷺ کے فعل سے اس واسطے کہ اگر خبر واحد کا قبول کرنا کافی نہ ہوتا تو حضرت ﷺ کے بھیجنے کے کوئی معنی نہ تھے اور تائید کی اس کی شافعی رحمہ اللہ نے اس حدیث سے کہ جو لوگ اس وقت حاضر ہیں وہ غائب لوگوں کو یہ حکم پہنچائیں اور یہ حدیث بخاری اور مسلم میں ہے اور ساتھ اس حدیث کے کہ تر و تازہ کرے اللہ اس مرد کو جو میری حدیث سنے پھر ہو بہو اس کو پہنچائے اور یہ سنن میں ہے اور حدیثیں ظاہر ہیں اس میں کہ ان میں سے ہر شہر والے اپنے حاکم کی طرف جھگڑا فیصل کروانے جاتے تھے اور اپنے

حاکم کی خبر کو قبول کرتے تھے اور اس پر اعتماد کرتے تھے بغیر التفات کے طرف قرینے کی اور باب کی حدیثوں میں بہت دلائل ہیں اس قسم سے اور حجت پکڑی ہے بعض اماموں نے ساتھ اس آیت کے ﴿یَآیُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَآ اُنْزِلَ اِلَیْكَ مِنْ رَّبِّكَ﴾ باوجود اس کے کہ حضرت ﷺ سب لوگوں کی طرف پیغمبر ہیں اور واجب ہے حضرت ﷺ پر ان کو اللہ کا حکم پہنچانا سو اگر خبر واحد کی مقبول نہ ہوتی تو البتہ مشکل ہوتا پہنچانا شریعت کا سب لوگوں کو بداہۃً اس واسطے کہ حضرت ﷺ کو سب لوگوں کے ساتھ روبرو خطاب کرنا دشوار ہے اور اسی طرح مشکل ہے بھیجنا عدد تواتر کا طرف ان کی اور یہ مسلک جید ہے جوڑا گیا ہے ساتھ اس چیز کے کہ حجت پکڑی ہے ساتھ اس کے شافعی رحمہ اللہ پھر بخاری رحمہ اللہ نے اور بعض اصحاب سے جو منقول ہے کہ انہوں نے خبر واحد کے قبول کرنے میں توقف کیا تو یہ یا تو شک کے وقت ہے اور یا وقت معارضہ دلیل قطعی کے اور عقل دلیل یہ ہے کہ حضرت ﷺ احکام پہنچانے کے واسطے بھیجے گئے ہیں اور صدق خبر واحد کا ممکن ہے پس واجب ہے عمل ساتھ اس کے احتیاط کے واسطے اور اصابت ظن کی ساتھ خبر واحد صدوق کے غالب ہے اور واقع ہونا خطا کا اس میں نادر ہے پس نہ ترک کی جائے گی مصلحت غالبہ نادر مفسدے کے خوف سے اور بعض حنفیوں نے رد کیا ہے اس خبر واحد کو جو قرآن پر زائد ہو اور تعقب کیا گیا ہے ان کا ساتھ اس کے کہ قبول کیا ہے انہوں نے خبر واحد کو بیچ وجوب غسل مرفق کے وضو میں اور حاصل ہونے عموم اس کے ساتھ خبر واحد کے مانند نصاب سرقہ کی اور رد کیا ہے اس کو بعضوں نے ساتھ اس چیز کے کہ عام ہو ساتھ اس کے آزمائش یعنی جو کام مکرر ہوتا رہے اور تعقب کیا گیا ہے ساتھ اس کے کہ انہوں نے عمل کیا ہے ساتھ اس کے عام آزمائش میں مانند واجب کرنے وضو کے ساتھ قہقہہ کے نماز میں اور ساتھ قے اور نکسیر کے اور یہ سب مبسوط ہے فقہ میں۔

۶۷۰۵۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰی حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَهَّابِ حَدَّثَنَا أَیُّوْبُ عَنْ أَبِیْ قِلَابَةَ حَدَّثَنَا مَالِكُ بْنُ الْحُوَیْرِثِ قَالَ أَتَیْنَا النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَنَحْنُ شَبَبَةٌ مُتَقَارِبُوْنَ فَأَقَمْنَا عِنْدَهٗ عِشْرِیْنَ لَیْلَةً وَکَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ رَفِیْقًا فَلَمَّا ظَنَّ أَنَّا قَدِ اشْتَهَیْنَا أَهْلَنَا أَوْ قَدِ اشْتَقْنَا سَأَلَنَا عَمَّنْ تَرَکْنَا بَعْدَنَا فَأَخْبَرْنَاهُ قَالَ ارْجِعُوْا إِلٰی أَهْلِیْکُمْ فَأَقِیْمُوْا فِیْهِمْ وَعَلِّمُوْهُمْ وَمُرُوْهُمْ وَذَکَرَ أَشْیَآءَ أَحْفَظُهَا

۶۷۰۵۔ حضرت مالک بن حویرث رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم حضرت ﷺ کے پاس آئے اور ہم نوجوان قریب العمر تھے سو ہم حضرت ﷺ کے پاس بیس دن رہے اور حضرت ﷺ نرم دل تھے سو حضرت ﷺ نے گمان کیا کہ ہم کو اپنے گھر والوں کی خواہش ہے یا ہم مشتاق ہیں تو ہم سے ہمارے پچھلوں کا حال پوچھا ہم نے حضرت ﷺ کو خبر دی فرمایا پلٹ جاؤ اپنے گھر والوں کی طرف اور ان میں رہو اور ان کو احکام سکھلاؤ اور ان کو حکم کرو اور ذکر کیں بہت چیزیں جو مجھ کو یاد ہیں یا یاد نہیں اور نماز پڑھو جیسا تم نے مجھ کو نماز پڑھتے دیکھا اور جب نماز کا وقت آئے تو چاہیے کہ کوئی تم میں سے

أَوْ لَا أَحْفَظُهَا وَصَلُّوا كَمَا رَأَيْتُمُونِي أُصَلِّي فَإِذَا حَضَرَتِ الصَّلَاةُ فَلْيُؤَذِّنْ لَكُمْ أَحَدُكُمْ وَلْيَؤُمَّكُمْ أَكْبَرُكُمْ.

اذان دے اور جو تم میں بڑا ہو وہ امام بنے۔

**فائدہ:** یہ جو کہا کہ ان کو حکم کرو تو مراد ساتھ اس کے عام تر ہے ضد نہی سے اس واسطے کہ منع کرنا چیز سے امر ہے ساتھ فعل خلاف اس کی کے اتفاق اور عطف امر کا تعلیم پر واسطے خاص تر ہونے اس کے ہے اس سے اور مراد مامور سے وہ چیز ہے جو دوسری روایت میں آئی ہے کہ حکم کرنا ان کو کہ نماز پڑھیں ایسی فلانے وقت میں اور نماز ایسی فلانے وقت میں اور وقتوں کا ذکر مشہور ہونے کے سبب سے نہیں کیا اور یہ جو فرمایا کہ نماز پڑھو جیسا تم نے مجھ کو نماز پڑھتے دیکھا یعنی منجملہ ان چیزوں کے کہ ابوقلابہ نے ان کو مالک سے یاد رکھا یہ قول حضرت ﷺ کا ہے کہا ابن دقیق العید نے کہ استدلال کیا ہے بہت فقہاء نے بہت جگہوں میں اوپر وجوب کے ساتھ فعل کے سمیت اس قول کے کہ نماز پڑھو جیسا تم نے مجھ کو نماز پڑھتے دیکھا اور جب لیا جائے اس کو باوجود قطع نظر کے اس کے سبب اور سیاق سے تو معلوم ہوتا ہے کہ یہ سب امت کے واسطے خطاب ہے ساتھ اس کے کہ نماز پڑھا کریں جیسے حضرت ﷺ نے نماز پڑھی پس قوی ہوگا استدلال ساتھ اس کے ہر فعل پر جو ثابت ہوا کہ حضرت ﷺ نے اس کو نماز میں کیا لیکن یہ خطاب تو صرف مالک اور اس کے ساتھیوں کے واسطے واقع ہوا ہے ہاں سب امت ان کو اس حکم میں شریک ہیں بشرطیکہ ثابت ہو استمرار حضرت ﷺ کا اس چیز کے فعل پر جس سے استدلال کیا گیا ہے ہمیشہ تاکہ داخل ہو نیچے امر کے اور ان میں سے بعض چیزوں پر تو حضرت ﷺ کا استمرار کرنا قطعی ہی ثابت ہو چکا ہے اور بہر حال وہ چیز کہ نہیں دلالت کرتی ہے دلیل ہے اوپر وجود اس کے ان نمازوں میں کہ تعلق پکڑا ہے امر نے ساتھ واقع کرنے نماز کے اوپر صفت ان کی کے تو اس کو یہ امر شامل نہیں ہے اور موضع ترجمہ کی یہ ہے کہ جب نماز کا وقت آئے تو چاہیے کہ کوئی اذان دے۔ (فتح)

٦٧٠٦۔ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ عَنْ يَحْيَى عَنِ التَّيْمِيِّ عَنْ أَبِي عُثْمَانَ عَنِ ابْنِ مَسْعُودٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَمْنَعَنَّ أَحَدَكُمْ أَذَانُ بِلَالٍ مِّنْ سَحُوْرِهٖ فَإِنَّهُ يُؤَذِّنُ أَوْ قَالَ يُنَادِي لِيَرْجِعَ قَائِمَكُمْ وَيُنَبِّهَ نَائِمَكُمْ وَلَيْسَ الْفَجْرُ أَنْ يَّقُولَ هٰكَذَا وَجَمَعَ يَحْيَى كَفَّيْهِ حَتّٰى يَقُولَ هٰكَذَا وَمَدَّ يَحْيَى إِصْبَعَيْهِ السَّبَّابَتَيْنِ.

٦٧٠٦۔ ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ نہ روکے کسی کو بلال رضی اللہ عنہ کی اذان اس کی سحری کھانے سے اس واسطے کہ وہ اذان دیتا ہے رات سے تاکہ تم میں سے جو نماز تہجد پڑھتا ہو وہ آرام کر لے اور جو سوتا ہو وہ نماز اور سحری کھانے کے واسطے جاگے اور فجر کا وقت وہ نہیں جو اس طرح اشارہ کرے اور یحییٰ اس حدیث کے راوی نے اپنی دونوں ہتھیلیاں ملا کر اونچا کر کے دکھلایا یعنی جو لمبی اونچی روشنی اول ہوتی ہے اس کا نام صبح نہیں حضرت ﷺ نے

أَسْنَانُ الْإِبِلِ وَإِذَا فِيْهَا الْمَدِيْنَةُ حَرَمٌ مِّنْ عَيْرٍ إِلٰى كَذَا فَمَنْ أَحْدَثَ فِيْهَا حَدَثًا فَعَلَيْهِ لَعْنَةُ اللّٰهِ وَالْمَلَائِكَةِ وَالنَّاسِ أَجْمَعِيْنَ لَا يَقْبَلُ اللّٰهُ مِنْهُ صَرْفًا وَّلَا عَدْلًا وَإِذَا فِيْهِ ذِمَّةُ الْمُسْلِمِيْنَ وَاحِدَةٌ يَسْعٰى بِهَا أَدْنَاهُمْ فَمَنْ أَخْفَرَ مُسْلِمًا فَعَلَيْهِ لَعْنَةُ اللّٰهِ وَالْمَلَائِكَةِ وَالنَّاسِ أَجْمَعِيْنَ لَا يَقْبَلُ اللّٰهُ مِنْهُ صَرْفًا وَّلَا عَدْلًا وَإِذَا فِيْهَا مَنْ وَّالٰى قَوْمًا بِغَيْرِ إِذْنِ مَوَالِيْهِ فَعَلَيْهِ لَعْنَةُ اللّٰهِ وَالْمَلَائِكَةِ وَالنَّاسِ أَجْمَعِيْنَ لَا يَقْبَلُ اللّٰهُ مِنْهُ صَرْفًا وَّلَا عَدْلًا.

اس میں لکھا تھا کہ مدینہ حرام ہے عیر کے پہاڑ سے فلانے پہاڑ تک یعنی ثور کے پہاڑ تک سو جو اس میں کوئی بدعت نکالے تو اس پر اللہ کی اور فرشتوں کی اور سب آدمیوں کی لعنت ہے اللہ نہ قبول کرے گا اس سے قیامت کے دن نہ نفل عبادت کو نہ فرض اور اچانک اس میں لکھا تھا کہ مسلمانوں کی امان ایک ہے ادنیٰ مسلمان بھی امان میں کوشش کرے سو جو کسی مسلمان کی امان کو توڑے تو اس پر اللہ کی اور فرشتوں کی اور سب آدمیوں کی لعنت ہے نہ قبول کرے گا اس سے اللہ قیامت کے دن نفل عبادت کو نہ فرض کو اور جو کسی قوم سے دوستی کرے اجازت اپنے مالکوں اور سرداروں کے تو اس پر بھی اللہ کی اور فرشتوں کی اور سب مسلمانوں کی لعنت ہے نہ قبول کرے گا اللہ اس سے نفل عبادت کو اور نہ فرض کو۔

**فائدہ:** یعنی جیسے مکے کے حرم میں زیادتی اور بے ادبی درست نہیں ویسے ہی مدینے کے حرم میں بھی اور اگر مسلمانوں سے ادنیٰ سے ادنیٰ مسلمان کسی کافر کو پناہ دے تو سب مسلمانوں پر اس کی رعایت واجب ہوگی جو اس کی امان کو توڑے اس پر لعنت ہے اور پہلے گزر چکا ہے کہ اس کاغذ میں ان حکموں کے سوا اور احکام بھی تھے قصاص اور عفو وغیرہ سے اور غرض وارد کرنے اس حدیث کے سے اس جگہ لعنت کرنا ہے اس پر جو مدینے میں بدعت نکالے اس واسطے کہ اگرچہ حدیث میں مدینے کی قید ہے لیکن حکم عام ہے اس میں اور اس کے غیر میں جب کہ ہوں دین کے متعلقات سے۔ (فتح)

٦٧٥٧۔ حَدَّثَنَا عُمَرُ بْنُ حَفْصٍ حَدَّثَنَا أَبِيْ حَدَّثَنَا الْأَعْمَشُ حَدَّثَنَا مُسْلِمٌ عَنْ مَسْرُوْقٍ قَالَ قَالَتْ عَائِشَةُ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا صَنَعَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ شَيْئًا تَرَخَّصَ فِيْهِ وَتَنَزَّهَ عَنْهُ قَوْمٌ فَبَلَغَ ذٰلِكَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَحَمِدَ اللّٰهَ وَأَثْنٰى عَلَيْهِ ثُمَّ قَالَ مَا بَالُ أَقْوَامٍ يَتَنَزَّهُوْنَ عَنِ الشَّيْءِ أَصْنَعُهُ فَوَاللّٰهِ إِنِّيْ أَعْلَمُهُمْ

٦٧٥٧۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے کوئی کام کیا اور لوگوں کو اس کی اجازت دی اور بعض لوگوں نے اس کو ہلکا جانا اور اس کے کرنے میں تامل کیا یہ خبر حضرت ﷺ کو پہنچی حضرت ﷺ نے خطبہ پڑھا اور اللہ کی حمد اور تعریف کی پھر فرمایا کہ کیا حال ہے ان لوگوں کا جو آپ کو دور کھینچتے ہیں اس چیز سے جو میں کرتا ہوں سو قسم ہے اللہ کی کہ بے شک میں ان سے زیادہ تر جانتا ہوں اللہ کو اور میں ان کی نسبت اللہ سے نہایت خوفناک ہوں۔

بِاللّٰهِ وَأَشَدُّهُمْ لَهٗ خَشْيَةً.

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح کتاب الادب میں گزری اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جس چیز کی شرع میں اجازت اور رخصت ہے اس کو ہلکا جاننا یا خلاف تقویٰ اور پرہیز گاری کے سمجھنا درست نہیں اور مراد اس سے اس جگہ یہ ہے کہ خیر اور بھلائی حضرت ﷺ کی پیروی میں ہے برابر ہے کہ عزیمت ہو یا رخصت اور استعمال کرنا رخصت کا ساتھ قصد اتباع حضرت ﷺ کے اس جگہ میں کہ وارد ہوئی ہے اولیٰ ہے استعمال کرنے عزیمت یعنی اولویت کے سے بلکہ اکثر اوقات استعمال کرنا عزیمت کا اس وقت مرجوح ہوتا ہے جیسے کہ سفر میں پوری نماز پڑھنا اکثر اوقات مذموم ہوتا ہے جب کہ ہو بطور اعراض کے سنت سے جیسے موزوں پر مسح نہ کرنا اور اشارہ کیا ہے ابن بطال نے کہ جس چیز سے لوگوں نے آپ کو دور کھینچا تھا وہ بوسہ لینا ہے روزے دار کے واسطے اور بعضوں نے کہا کہ شاید سفر میں روزہ نہ رکھنا تھا اور نقل کیا ہے ابن تین نے داؤدی سے کہ دور رکھنا اپنے آپ کو اس چیز سے جس کی حضرت ﷺ نے رخصت دی بڑا گناہ ہے اس واسطے کہ وہ اپنے آپ کو حضرت ﷺ سے زیادہ تر پرہیز گار دیکھتا ہے اور یہ الحاد ہے میں کہتا ہوں نہیں شک ہے اس کے ملحد ہونے میں جو یہ اعتقاد رکھے لیکن جن لوگوں کی طرف حدیث میں اشارہ ہے ان لوگوں نے اس کی یہ علت بیان کی ہے کہ اللہ نے حضرت ﷺ کے اگلے پچھلے گناہ بخش دیے تھے سو جب کسی چیز کی رخصت دیں تو نہ ہوں گے غیر کے برابر جس کی مغفرت نہیں ہوئی سو محتاج ہوگا جس کی مغفرت نہیں ہوئی اس طرف کہ اولویت کے لے تا کہ نجات پائے سو حضرت ﷺ نے ان کو بتلایا کہ اگرچہ اللہ نے آپ کو بخش دیا ہے لیکن وہ باوجود اس کے بہ نسبت ان کی اللہ سے نہایت ڈرنے والے ہیں اور ان سے زیادہ پرہیز گار ہیں سو جو کام کہ حضرت ﷺ کریں عزیمت سے ہو یا رخصت سے سو وہ اس میں نہایت خوف اور تقویٰ میں ہیں یہ نہیں کہ گناہ معاف ہو جانے سے عمل کرنا چھوڑ دیں اور عمل کرنے کی کچھ حاجت نہ رہے بلکہ عمل کرتے تھے تا کہ اللہ کی شکر گزاری کریں سو جب کسی چیز کی رخصت دیں تو سوائے اس کے کچھ نہیں کہ واسطے اعانت کے ہے عزیمت پر تا کہ اس کو خوش دلی سے کرے اور یہ جو فرمایا اعلمهم تو یہ اشارہ ہے طرف قوت علمیہ کی اور یہ جو کہا کہ میں زیادہ ڈرنے والا ہوں اللہ سے تو یہ اشارہ ہے طرف قوت عملی کی یعنی میں اعلم ہوں ان میں ساتھ فضل کے اور اولیٰ ہوں ساتھ عمل کے۔ (فتح)

٦٧٥٨۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مُقَاتِلٍ أَخْبَرَنَا وَكِيعٌ أَخْبَرَنَا نَافِعُ بْنُ عُمَرَ عَنِ ابْنِ أَبِي مُلَيْكَةَ قَالَ كَادَ الْخَيِّرَانِ أَنْ يَهْلِكَا أَبُو بَكْرٍ وَعُمَرُ لَمَّا قَدِمَ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَفْدُ بَنِي تَمِيمٍ أَشَارَ أَحَدُهُمَا

٦٧٥٨۔ حضرت ابن ابی ملیکہ سے روایت ہے کہ قریب تھے کہ دو برگزیدہ نیک مرد ہلاک ہوں یعنی ابوبکر رضی اللہ عنہ اور عمر رضی اللہ عنہ جب قوم بنی تمیم کے ایلچی حضرت ﷺ کے پاس آئے تو دونوں میں سے ایک نے اقرع کی طرف اشارہ کیا کہ سرداری کے لائق یہ ہے اور دوسرے نے اس کے غیر کی

بِالْأَقْرَعِ بْنِ حَابِسٍ التَّمِيمِيِّ الْحَنْظَلِيِّ أَخِيْ بَنِيْ مُجَاشِعٍ وَأَشَارَ الْآخَرُ بِغَيْرِهِ فَقَالَ أَبُوْ بَكْرٍ لِعُمَرَ إِنَّمَا أَرَدْتَ خِلَافِيْ فَقَالَ عُمَرُ مَا أَرَدْتُ خِلَافَكَ فَارْتَفَعَتْ أَصْوَاتُهُمَا عِنْدَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَنَزَلَتْ ﴿يَا أَيُّهَا الَّذِيْنَ آمَنُوْا لَا تَرْفَعُوْا أَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِيِّ﴾ إِلٰى قَوْلِهِ ﴿عَظِيْمٌ﴾ قَالَ ابْنُ أَبِيْ مُلَيْكَةَ قَالَ ابْنُ الزُّبَيْرِ فَكَانَ عُمَرُ بَعْدُ وَلَمْ يَذْكُرْ ذٰلِكَ عَنْ أَبِيْهِ يَعْنِيْ أَبَا بَكْرٍ إِذَا حَدَّثَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِحَدِيْثٍ حَدَّثَهُ كَأَخِي السِّرَارِ لَمْ يُسْمِعْهُ حَتّٰى يَسْتَفْهِمَهُ.

طرف اشارہ کیا تو ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے کہا کہ تو نے میری مخالفت کا ارادہ کیا ہے تو عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں نے تیری مخالفت نہیں کرنا چاہی سو دونوں کی آواز بلند ہوئی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس تو یہ آیت اتری اے ایمان والو! نہ کرو اونچی اپنی آواز پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی آواز سے عظیم تک کہا ابن ابی ملیکہ نے کہ ابن زبیر نے کہا کہ اس کے بعد عمر رضی اللہ عنہ کا دستور تھا کہ جب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے کوئی بات کرتے تو آہستہ کرتے جیسے کوئی کان میں بات کرتا ہے اور اپنی آواز کو نہایت پست کرتے یہاں تک کہ بعض بات کے استفہام کی حاجت پڑتی تو پست آواز ہونے کے سبب سے سمجھ بھی نہ آتی۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح تفسیر میں گزری اور مقصود اس سے قول اللہ تعالیٰ کا ہے سورہ کے اول میں ﴿لَا تُقَدِّمُوْا بَيْنَ يَدَيِ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهِ﴾ اور اس جگہ سے ظاہر ہوگی مناسبت اس ترجمہ میں۔ (فتح)

۶۷۵۹۔ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيْلُ حَدَّثَنِيْ مَالِكٌ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ أَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ أُمِّ الْمُؤْمِنِيْنَ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ فِيْ مَرَضِهِ مُرُوْا أَبَا بَكْرٍ يُصَلِّيْ بِالنَّاسِ قَالَتْ عَائِشَةُ قُلْتُ إِنَّ أَبَا بَكْرٍ إِذَا قَامَ فِيْ مَقَامِكَ لَمْ يُسْمِعِ النَّاسَ مِنَ الْبُكَاءِ فَمُرْ عُمَرَ فَلْيُصَلِّ لِلنَّاسِ فَقَالَ مُرُوْا أَبَا بَكْرٍ فَلْيُصَلِّ بِالنَّاسِ فَقَالَتْ عَائِشَةُ فَقُلْتُ لِحَفْصَةَ قُوْلِيْ إِنَّ أَبَا بَكْرٍ إِذَا قَامَ فِيْ مَقَامِكَ لَمْ يُسْمِعِ النَّاسَ مِنَ الْبُكَاءِ فَمُرْ عُمَرَ فَلْيُصَلِّ بِالنَّاسِ فَفَعَلَتْ حَفْصَةُ

۶۷۵۹۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مرض الموت میں فرمایا کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ سے کہو لوگوں کو نماز پڑھائے عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا میں نے کہا یا حضرت! ابوبکر رضی اللہ عنہ نرم دل ہے جب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مقام میں نماز پڑھانے کو کھڑا ہوگا تو رونے لگے کا قرآن کی آواز لوگ نہ سنیں گے رونے کے سبب سے سو عمر رضی اللہ عنہ کو فرمایئے کہ لوگوں کو نماز پڑھائے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ سے کہو لوگوں کو نماز پڑھائے عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ میں نے حفصہ رضی اللہ عنہا سے کہا کہ تو کہہ کہ جب ابوبکر رضی اللہ عنہ آپ کے مقام میں کھڑا ہوگا تو لوگ قرآن کی آواز نہ سن سکیں گے رونے کے سبب سے سو عمر رضی اللہ عنہ کو فرمایئے کہ لوگوں کو نماز پڑھائے حفصہ رضی اللہ عنہا نے

فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّكُنَّ لَأَنْتُنَّ صَوَاحِبُ يُوْسُفَ مُرُوْا أَبَا بَكْرٍ فَلْيُصَلِّ لِلنَّاسِ فَقَالَتْ حَفْصَةُ لِعَائِشَةَ مَا كُنْتُ لِأُصِيْبَ مِنْكِ خَيْرًا.

حضرت ﷺ سے کہا حضرت ﷺ نے فرمایا کہ بے شک تم یوسف علیہ السلام کے ساتھ والی عورتوں کی طرح ہو یعنی کیوں خلاف نمائی کرتی ہو ابوبکر رضی اللہ عنہ سے کہو کہ لوگوں کو امام بن کے نماز پڑھائیں تو حفصہ رضی اللہ عنہا نے عائشہ رضی اللہ عنہا سے کہا کہ نہیں میں کہ تجھ سے نیکی پاؤں یعنی تجھ سے میں نے کبھی بھلا نیکی نہ پائی۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح امامت میں گزری اور مقصود اس سے بیان کرنا مخالفت کی مذمت کا ہے۔

٦٧٦٠۔ حَدَّثَنَا آدَمُ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ أَبِيْ ذِئْبٍ حَدَّثَنَا الزُّهْرِيُّ عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ السَّاعِدِيِّ قَالَ جَآءَ عُوَيْمِرٌ الْعَجْلَانِيُّ إِلٰى عَاصِمِ بْنِ عَدِيٍّ فَقَالَ أَرَأَيْتَ رَجُلًا وَجَدَ مَعَ امْرَأَتِهِ رَجُلًا فَيَقْتُلُهُ أَتَقْتُلُوْنَهُ بِهِ سَلْ لِيْ يَا عَاصِمُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَأَلَهُ فَكَرِهَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمَسَائِلَ وَعَابَهَا فَرَجَعَ عَاصِمٌ فَأَخْبَرَهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَرِهَ الْمَسَائِلَ فَقَالَ عُوَيْمِرٌ وَاللّٰهِ لَآتِيَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَجَآءَ وَقَدْ أَنْزَلَ اللّٰهُ تَعَالَى الْقُرْآنَ خَلْفَ عَاصِمٍ فَقَالَ لَهُ قَدْ أَنْزَلَ اللّٰهُ فِيْكُمْ قُرْآنًا فَدَعَا بِهِمَا فَتَقَدَّمَا فَتَلَاعَنَا ثُمَّ قَالَ عُوَيْمِرٌ كَذَبْتُ عَلَيْهَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ إِنْ أَمْسَكْتُهَا فَفَارَقَهَا وَلَمْ يَأْمُرْهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِفِرَاقِهَا فَجَرَتِ السُّنَّةُ فِي الْمُتَلَاعِنَيْنِ وَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ انْظُرُوْهَا فَإِنْ جَآءَتْ بِهِ أَحْمَرَ

٦٧٦٠۔ حضرت سہل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ عویمر رضی اللہ عنہ عاصم رضی اللہ عنہ کے پاس آیا سو کہا بھلا بتلا تو کہ اگر کوئی اپنی عورت کے ساتھ اجنبی مرد کو حرام کرتے پائے اور اس کو قتل کر ڈالے تو کیا تم اس کو اس کے قصاص میں قتل کرو گے؟ اے عاصم! میرے واسطے حضرت ﷺ سے پوچھ، اس نے حضرت ﷺ سے پوچھا سو حضرت ﷺ نے اس سوال کو برا جانا اور اس کو عیب کیا سو اس نے اس کو خبر دی کہ حضرت ﷺ اس سوال کو برا جانا تو عویمر رضی اللہ عنہ نے کہا قسم ہے اللہ کی البتہ میں خود حضرت ﷺ کے پاس جاؤں گا سو وہ آیا سو اللہ نے عاصم رضی اللہ عنہ کے بعد قرآن اُتارا سو حضرت ﷺ نے اس سے فرمایا کہ البتہ اللہ نے تیرے حق میں قرآن اتارا سو حضرت ﷺ نے دونوں مرد اور عورت کو بلایا دونوں نے لعان کیا پھر عویمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ یا حضرت! اگر میں اس کو اپنے پاس رکھوں تو میں نے اس پر جھوٹ بولا سو اس نے عورت کو جدا کیا اور حضرت ﷺ نے اس کو جدا کرنے کا حکم نہ کیا سو جاری ہوئی یہ سنت دو لعان کرنے والوں میں کہ جو لعان کریں ان کا یہی حکم ہے اور حضرت ﷺ نے فرمایا کہ دیکھتے رہو اس عورت کو کہ اگر وہ جنے لڑکا سرخ رنگ پست قد بھنی کی طرح یعنی پتلا تو میں نہیں گمان کرتا اس کو مگر کہ اس

قَصِيْرًا مِثْلَ وَحَرَةٍ فَلا أُرَاهُ إِلَّا قَدْ كَذَبَ وَإِنْ جَآءَتْ بِهٖ أَسْحَمَ أَعْيَنَ ذَا أَلْيَتَيْنِ فَلا أُحْسِبُ إِلَّا قَدْ صَدَقَ عَلَيْهَا فَجَآءَتْ بِهٖ عَلَى الْأَمْرِ الْمَكْرُوْهِ.

نے اس پر جھوٹ بولا اور اگر وہ عورت جنے لڑکا سیاہ رنگ کشادہ آنکھ والا موٹی رانوں والا تو میں نہیں گمان کرتا مگر کہ اس نے اس عورت پر سچ کہا سو اس عورت نے لڑکا جانا مکروہ شکل پر یعنی زانی کی شکل پر۔

**فائدہ:** بھنی ایک کیڑا ہے سرخ رنگ پتلا اور لمبا ہوتا ہے اس حدیث کی شرح لعان میں گزری اور غرض اس سے یہ قول ہے کہ حضرت ﷺ نے اس سوال کو برا جانا۔

٦٧٦١ـ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ يُوْسُفَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ حَدَّثَنِيْ عُقَيْلٌ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ أَخْبَرَنِيْ مَالِكُ بْنُ أَوْسٍ النَّصْرِيُّ وَكَانَ مُحَمَّدُ بْنُ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ ذَكَرَ لِيْ ذِكْرًا مِنْ ذٰلِكَ فَدَخَلْتُ عَلٰى مَالِكٍ فَسَأَلْتُهُ فَقَالَ انْطَلَقْتُ حَتّٰى أَدْخُلَ عَلٰى عُمَرَ أَتَاهُ حَاجِبُهُ يَرْفَا فَقَالَ هَلْ لَكَ فِيْ عُثْمَانَ وَعَبْدِ الرَّحْمٰنِ وَالزُّبَيْرِ وَسَعْدٍ يَسْتَأْذِنُوْنَ قَالَ نَعَمْ فَدَخَلُوْا فَسَلَّمُوْا وَجَلَسُوْا فَقَالَ هَلْ لَكَ فِيْ عَلِيٍّ وَعَبَّاسٍ فَأَذِنَ لَهُمَا قَالَ الْعَبَّاسُ يَا أَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ اقْضِ بَيْنِيْ وَبَيْنَ الظَّالِمِ اسْتَبَّا فَقَالَ الرَّهْطُ عُثْمَانُ وَأَصْحَابُهُ يَا أَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ اقْضِ بَيْنَهُمَا وَأَرِحْ أَحَدَهُمَا مِنَ الْآخَرِ فَقَالَ اتَّئِدُوْا أَنْشُدُكُمْ بِاللّٰهِ الَّذِيْ بِإِذْنِهٖ تَقُوْمُ السَّمَآءُ وَالْأَرْضُ هَلْ تَعْلَمُوْنَ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا نُوْرَثُ مَا تَرَكْنَا صَدَقَةٌ يُرِيْدُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَفْسَهُ قَالَ الرَّهْطُ قَدْ قَالَ

٦٧٦١ـ حضرت مالک بن اوس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں چلا تا کہ عمر رضی اللہ عنہ پر داخل ہوں، عمر فاروق رضی اللہ عنہ کا دربان جس کا نام یرفا تھا آیا تو اس نے کہا کہ کیا تجھ کو حاجت ہے عثمان اور عبدالرحمٰن اور زبیر اور سعد رضی اللہ عنہم میں کہ اندر آنے کی اجازت مانگتے ہیں؟ عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے کہا ہاں سو وہ اندر آئے اور سلام کر کے بیٹھ گئے پھر دربان نے کہا کہ کیا تجھ کو علی اور عباس رضی اللہ عنہما کی حاجت ہے کہ اجازت مانگتے ہیں؟ عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے ان کو بھی اجازت دی کہا عباس رضی اللہ عنہ نے اے امیر المؤمنین! میرے اور اس ظالم یعنی علی رضی اللہ عنہ کے درمیان حکم کر کہ دونوں نے آپس میں جھگڑا کیا ہے تو کہا جماعت نے یعنی عثمان رضی اللہ عنہ اور اس کے ساتھیوں نے کہ اے امیر المؤمنین! ان کے درمیان حکم کر اور ایک دوسرے کو آرام دے عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے کہا ٹھہرو مہلت لو میں تم کو قسم دیتا ہوں اس اللہ کی جس کے حکم سے آسمان اور زمین قائم ہیں بھلا تم جانتے ہو کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ ہم پیغمبر لوگ میراث نہیں چھوڑتے ہمارے مال کا کوئی وارث نہیں ہوتا جو ہم نے چھوڑا وہ اللہ کی راہ میں صدقہ ہے مراد حضرت ﷺ کی یہ تھی کہ میرا کوئی وارث نہیں ہوگا جماعت نے کہا کہ البتہ حضرت ﷺ نے یہ فرمایا ہے پھر عمر فاروق رضی اللہ عنہ عباس رضی اللہ عنہ اور علی رضی اللہ عنہ پر

ذٰلِكَ فَأَقْبَلَ عُمَرُ عَلٰى عَلِيٍّ وَّعَبَّاسٍ فَقَالَ أَنْشُدُكُمَا بِاللّٰهِ هَلْ تَعْلَمَانِ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ ذٰلِكَ قَالَا نَعَمْ قَالَ عُمَرُ فَإِنِّيْ مُحَدِّثُكُمْ عَنْ هٰذَا الْأَمْرِ إِنَّ اللّٰهَ كَانَ خَصَّ رَسُوْلَهٗ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ هٰذَا الْمَالِ بِشَيْءٍ لَّمْ يُعْطِهٖ أَحَدًا غَيْرَهٗ فَإِنَّ اللّٰهَ يَقُوْلُ ﴿مَا أَفَآءَ اللّٰهُ عَلٰى رَسُوْلِهٖ مِنْهُمْ فَمَا أَوْجَفْتُمْ﴾ اَلْآيَةَ فَكَانَتْ هٰذِهٖ خَالِصَةً لِّرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ وَاللّٰهِ مَا احْتَازَهَا دُوْنَكُمْ وَلَا اسْتَأْثَرَ بِهَا عَلَيْكُمْ وَقَدْ أَعْطَاكُمُوْهَا وَبَثَّهَا فِيْكُمْ حَتّٰى بَقِيَ مِنْهَا هٰذَا الْمَالُ وَكَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُنْفِقُ عَلٰى أَهْلِهٖ نَفَقَةَ سَنَتِهِمْ مِّنْ هٰذَا الْمَالِ ثُمَّ يَأْخُذُ مَا بَقِيَ فَيَجْعَلُهٗ مَجْعَلَ مَالِ اللّٰهِ فَعَمِلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِذٰلِكَ حَيَاتَهٗ أَنْشُدُكُمْ بِاللّٰهِ هَلْ تَعْلَمُوْنَ ذٰلِكَ فَقَالُوْا نَعَمْ ثُمَّ قَالَ لِعَلِيٍّ وَّعَبَّاسٍ أَنْشُدُكُمَا اللّٰهَ هَلْ تَعْلَمَانِ ذٰلِكَ قَالَا نَعَمْ ثُمَّ تَوَفَّى اللّٰهُ نَبِيَّهٗ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ أَبُوْ بَكْرٍ أَنَا وَلِيُّ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَبَضَهَا أَبُوْ بَكْرٍ فَعَمِلَ فِيْهَا بِمَا عَمِلَ فِيْهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَنْتُمَا حِيْنَئِذٍ وَّأَقْبَلَ عَلٰى عَلِيٍّ وَّعَبَّاسٍ تَزْعُمَانِ أَنَّ أَبَا بَكْرٍ فِيْهَا

متوجہ ہوئے سو کہا کہ میں تم کو اللہ کی قسم دیتا ہوں کہ کیا تم جانتے ہو کہ حضرت ﷺ نے یہ فرمایا ہے؟ دونوں نے کہا ہاں کہا عمر رضی اللہ عنہ نے کہ میں تم سے بیان کرتا ہوں قصہ اس امر کا بے شک اللہ نے اپنے رسول کو خاص کیا تھا اس مال میں ساتھ اس چیز کے کہ آپ کے سوائے کسی کو نہ دی اللہ نے فرمایا کہ جو عطا کیا اللہ نے اپنے رسول پر اموال بنی نضیر سے سو تم نے نہیں دوڑائے اس پر گھوڑے اور نہ اونٹ یعنی بغیر لڑائی کے ہاتھ لگا سو یہ مال خالص حضرت ﷺ کے واسطے تھا یعنی اس میں مسلمانوں کا حق نہ تھا جیسا مال غنیمت میں ہوتا ہے پھر قسم ہے اللہ کی نہ جمع کیا اس کو حضرت ﷺ نے سوائے تمہارے اور نہ ترجیح دی کسی کو ساتھ اس کے اوپر تمہارے اور البتہ حضرت ﷺ نے وہ مال تم کو دیا اور تم میں تقسیم کر دیا یہاں تک کہ باقی رہا اس سے یہ مال اور حضرت ﷺ اپنے گھر والوں کو اس مال سے سال بھر کا خرچ دیا کرتے تھے پھر باقی کو لیتے اور بیت المال میں ڈالتے اور مسلمانوں کی بہتریوں میں خرچ ہوتا سو حضرت ﷺ نے مرتے دم تک یہی عمل کیا میں تم کو اللہ کی قسم دیتا ہوں کیا تم اس کو جانتے ہو؟ انہوں نے کہا ہاں پھر علی رضی اللہ عنہ اور عباس رضی اللہ عنہ سے کہا کہ میں تم دونوں کو قسم دیتا ہوں اللہ کی کیا تم اس کو جانتے ہو؟ دونوں نے کہا ہاں پھر اللہ نے اپنے پیغمبر ﷺ کی روح قبض کی تو ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں ہوں والی حضرت ﷺ کا سو قبضے میں کیا اس کو ابوبکر رضی اللہ عنہ نے سو جو حضرت ﷺ اس مال میں کرتے تھے وہی ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کیا پھر علی رضی اللہ عنہ اور عباس رضی اللہ عنہ پر متوجہ ہوئے اور کہا کہ تم دونوں اس وقت گمان کرتے تھے کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ اس میں ایسا ہے یعنی ہم کو ہمارا حصہ نہیں دیتا اور

كَذَا وَاللّٰهُ يَعْلَمُ أَنَّهُ فِيهَا صَادِقٌ بَارٌّ رَاشِدٌ تَابِعٌ لِلْحَقِّ ثُمَّ تَوَفَّى اللّٰهُ أَبَا بَكْرٍ فَقُلْتُ أَنَا وَلِيُّ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَبِيْ بَكْرٍ فَقَبَضْتُهَا سَنَتَيْنِ أَعْمَلُ فِيْهَا بِمَا عَمِلَ بِهٖ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَبُوْ بَكْرٍ ثُمَّ جِئْتُمَانِيْ وَكَلِمَتُكُمَا عَلٰى كَلِمَةٍ وَّاحِدَةٍ وَأَمْرُكُمَا جَمِيْعٌ جِئْتَنِيْ تَسْأَلُنِيْ نَصِيْبَكَ مِنِ ابْنِ أَخِيْكَ وَأَتَانِيْ هٰذَا يَسْأَلُنِيْ نَصِيْبَ امْرَأَتِهٖ مِنْ أَبِيْهَا فَقُلْتُ إِنْ شِئْتُمَا دَفَعْتُهَا إِلَيْكُمَا عَلٰى أَنَّ عَلَيْكُمَا عَهْدَ اللّٰهِ وَمِيْثَاقَهٗ لَتَعْمَلَانِ فِيْهَا بِمَا عَمِلَ بِهٖ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَبِمَا عَمِلَ فِيْهَا أَبُوْ بَكْرٍ وَبِمَا عَمِلْتُ فِيْهَا مُنْذُ وَلِيْتُهَا وَإِلَّا فَلَا تُكَلِّمَانِيْ فِيْهَا فَقُلْتُمَا ادْفَعْهَا إِلَيْنَا بِذٰلِكَ فَدَفَعْتُهَا إِلَيْكُمَا بِذٰلِكَ أَنْشُدُكُمْ بِاللّٰهِ هَلْ دَفَعْتُهَا إِلَيْهِمَا بِذٰلِكَ قَالَ الرَّهْطُ نَعَمْ فَأَقْبَلَ عَلٰى عَلِيٍّ وَّعَبَّاسٍ فَقَالَ أَنْشُدُكُمَا بِاللّٰهِ هَلْ دَفَعْتُهَا إِلَيْكُمَا بِذٰلِكَ قَالَا نَعَمْ قَالَ أَفَتَلْتَمِسَانِ مِنِّيْ قَضَآءً غَيْرَ ذٰلِكَ فَوَالَّذِيْ بِإِذْنِهٖ تَقُوْمُ السَّمَآءُ وَالْأَرْضُ لَا أَقْضِيْ فِيْهَا قَضَآءً غَيْرَ ذٰلِكَ حَتّٰى تَقُوْمَ السَّاعَةُ فَإِنْ عَجَزْتُمَا عَنْهَا فَادْفَعَاهَا إِلَيَّ فَأَنَا أَكْفِيْكُمَاهَا.

اللہ جانتا ہے کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ اس میں سچا نیکوکار راہ یاب حق کے تابع تھا پھر اللہ نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کی روح قبض کی تو میں نے کہا کہ میں ہوں خلیفہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا اور ابوبکر رضی اللہ عنہ کا سو میں نے اس کو دو سال قبضے میں کیا جو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور ابوبکر رضی اللہ عنہ اس مال میں کرتے تھے وہی میں کرتا پھر دونوں میرے پاس آئے اور تم دونوں کی بات ایک تھی اور تمہارا امر اکٹھا تھا تو مجھ سے اپنا حصہ اپنے بھتیجے کی میراث سے مانگتا تھا اور یہ مجھ سے اپنی عورت کا حصہ اپنے باپ کی میراث سے مانگتا تھا سو میں نے کہا کہ اگر تم چاہو تو میں اس کو تمہارے حوالے کرتا ہوں یہاں تک کہ تم پر اللہ کا عہد و پیمان ہے کہ تم دونوں اس میں کرو جو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس میں کیا اور جو ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اس میں کیا اور جو میں نے اس میں کیا جب سے میں اس کا متولی ہوں نہیں تو مجھ سے اس بارے میں کلام نہ کرو تو تم دونوں نے کہا کہ اس کو ہمارے حوالے کر اس شرط پر تو میں نے تم کو دیا اس شرط پر میں تم کو اللہ کی قسم دیتا ہوں کہ کیا میں نے ان کو ان کے حوالے اس شرط سے کیا تھا جماعت نے کہا ہاں پھر متوجہ ہوئے عمر فاروق رضی اللہ عنہ علی رضی اللہ عنہ اور عباس رضی اللہ عنہ پر اور کہا کہ میں تم کو اللہ کی قسم دیتا ہوں کہ کیا میں نے اس کو تمہارے حوالے اس شرط سے کیا تھا؟ دونوں نے کہا ہاں، عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے کہا سو کیا تم مجھ سے اس کے سوائے اور حکم طلب کرتے ہو سو قسم ہے اس کی جس کے حکم سے زمین اور آسمان قائم ہیں کہ میں اس میں اس کے سوائے کوئی حکم نہیں کروں گا یہاں تک کہ قیامت قائم ہو اور اگر تم اس سے عاجز ہوئے تو اس کو میرے حوالے کرو کہ میں اس کو تم سے کفایت کروں گا۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح فرض الخمس میں گزری اور مقصود اس سے بیان کراہت تنازع کا ہے اور دلالت کرتا ہے اس پر قول عثمان رضی اللہ عنہ کا اور ان کے ساتھیوں کا کہ اے امیر المؤمنین! ان کے درمیان حکم کر اور ایک کو دوسرے سے راحت دی اس واسطے کہ گمان یہ ہے کہ دونوں نے جھگڑا نہیں کیا مگر کہ ہر ایک کے واسطے سند تھی کہ حق اس کے ہاتھ میں ہے سوائے دوسرے کے تو اس نے دونوں کے درمیان جھگڑے تک نوبت پہنچائی پھر جھگڑا فیصل کروانے کی طرف کہ اگر جھگڑا نہ ہوتا تو لائق ساتھ دونوں کے خلاف اس کا تھا اور یہ جو کہا استبا یعنی نسبت کیا ہر ایک نے دوسرے کو اس طرف کہ اس نے اس پر ظلم کیا اور یہ جو عباس رضی اللہ عنہ نے کہا اس ظالم کے درمیان تو یہ مراد نہیں کہ علی رضی اللہ عنہ لوگوں پر ظلم کرتے تھے اور سوائے اس کے کچھ نہیں کہ مراد عباس رضی اللہ عنہ کی خاص اس قصے میں تھی اور یہ مراد نہیں کہ علی رضی اللہ عنہ نے عباس رضی اللہ عنہ کو گالی دی اور نہ عباس رضی اللہ عنہ نے علی رضی اللہ عنہ کو گالی دی اس واسطے کہ عباس رضی اللہ عنہ علی رضی اللہ عنہ کی فضیلت کو جانتے تھے اور بعضوں نے کہا کہ مراد عباس رضی اللہ عنہ کی ظاہر لفظ کا نہیں بلکہ مراد اس سے زجر ہے اور بعضوں نے کہا کہ یہ کلمہ غصے کے وقت بولا جاتا ہے اور اس کی حقیقت مراد نہیں ہوتی اور بعضوں نے کہا کہ ظلم رکھنا چیز کا ہے اپنی غیر جگہ میں پس شامل ہوگا بڑے گناہ کو اور خصلت مباح کو جو عرف میں اس کے لائق نہ ہو اور محمول ہے یہ ظلم اخیر معنی پر اور کہا ابن بطال نے کہ باب کی حدیثوں میں وہ چیز ہے جو ترجمہ باندھا ہے ساتھ اس کے مکروہ ہونے خصومت اور تنازع کے سے واسطے اشارہ کرنے کے طرف مذمت اس شخص کی جو بدستور رہا وصال کے روزے پر اور نہی کے اور واسطے اشارہ کرنے علی رضی اللہ عنہ کے طرف مذمت اس شخص کی جو اس کے حق میں مبالغہ اور زیادتی کرے پس دعویٰ کرے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو خاص کیا ہے ساتھ چند امروں کے دیانت سے جیسے کہ شیعہ لوگ گمان کرتے ہیں اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اشارہ کیا اس شخص کی مذمت کی طرف جو سختی کرے اس میں جس کی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم رخصت دی اور بنی تمیم کے قصے میں مذمت ہے جھگڑے کی جو نوبت پہنچائے طرف خصومت کی اور ایک نے دوسرے کو نسبت کیا کہ وہ اس کی مخالفت کا قصد کرتا ہے اور اس میں اشارہ ہے اس کی طرف کہ مذموم ہے ہر وہ حالت جو پھوٹ اور دشمنی کی طرف نوبت پہنچائے۔ (فتح)

بَابُ إِثْمِ مَنْ آوٰی مُحْدِثًا رَوَاهُ عَلِيٌّ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

گناہ اس کا جو بدعت نکالنے والے کو جگہ دے روایت کیا ہے اس کو علی رضی اللہ عنہ نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے

**فائدہ:** یہ حدیث علی رضی اللہ عنہ کی پہلی گزر چکی ہے۔

٦٧٦٢۔ حَدَّثَنَا مُوْسَى بْنُ إِسْمَاعِيْلَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَاحِدِ حَدَّثَنَا عَاصِمٌ قَالَ قُلْتُ لِأَنَسٍ أَحَرَّمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

٦٧٦٢۔ حضرت عاصم سے روایت ہے کہ میں نے انس رضی اللہ عنہ سے کہا کہ کیا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینے کو حرام کیا ہے؟ اس نے کہا ہاں جو عیر اور ثور کے درمیان ہے اس کا درخت نہ کاٹا

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمَدِيْنَةَ قَالَ نَعَمْ مَا بَيْنَ كَذَا إِلٰى كَذَا لَا يُقْطَعُ شَجَرُهَا مَنْ أَحْدَثَ فِيْهَا حَدَثًا فَعَلَيْهِ لَعْنَةُ اللّٰهِ وَالْمَلَائِكَةِ وَالنَّاسِ أَجْمَعِيْنَ قَالَ عَاصِمٌ فَأَخْبَرَنِيْ مُوْسَى بْنُ أَنَسٍ أَنَّهُ قَالَ أَوْ آوٰى مُحْدِثًا.

جائے جو اس میں کوئی بدعت نکالے تو اس پر اللہ کی اور فرشتوں کی اور سب آدمیوں کی لعنت ہے اور دوسری روایت میں اتنا زیادہ ہے یا بدعت نکالنے والے کو جگہ دے۔

**فائدہ:** یہ حدیث دلالت کرتی ہے اس پر کہ مدینے کے سوائے اور جگہ کا یہ حکم اور یہ وعید اس کے غیر کے حق میں نہیں اگرچہ جو گنہگار کو جگہ دے وہ گناہ میں اس کے ساتھ شریک ہوتا ہے لیکن خاص مدینے کو اس واسطے ذکر کیا کہ وہ حضرت ﷺ کا وطن ہے اور وہیں سے سب زمین میں اسلام پھیلا سو اس کو زیادہ فضیلت ہے اس کے غیر پر۔ (فتح)

## بَابُ مَا يُذْكَرُ مِنْ ذَمِّ الرَّأْيِ وَتَكَلُّفِ الْقِيَاسِ

جو ذکر کیا جاتا ہے ذم رائے سے اور تکلف قیاس سے

**فائدہ:** ذم رائے سے یعنی اپنی رائے سے فتویٰ دینا اور وہ صادق ہے اس پر جو نص کے موافق ہو اور جو اس کے مخالف نہ ہو اور مذموم اس سے وہ ہے کہ اس کے برخلاف نص موجود ہو اور یہ جو کہا من تو س میں اشارہ ہے کہ بعض فتویٰ رائے سے دینا مذموم نہیں یعنی جب کہ نہ پائی جائے نص کتاب سے یا سنت سے یا اجماع سے اور یہ جو کہا تکلف قیاس سے یعنی جب کہ تینوں چیزوں مذکورہ سے کوئی چیز نہ پائے اور قیاس کی حاجت پڑے تو نہ تکلف کرے اس میں بلکہ استعمال کرے اس کو اس کے اوضاع پر اور نہ تعسف کرے بیچ ثابت کرنے علت جامع کے جو ارکان قیاس سے ہے بلکہ جب علت جامع واضح نہ ہو تو چاہیے کہ تمسک کرے ساتھ اباحت اصلی کے یعنی اباحت اصلی کی دلیل سے اس کو مباح کہے اور داخل ہے تکلف قیاس میں جب کہ استعمال کرے اس کو اس کے اوضاع پر وقت موجود ہونے نص کے اور اسی طرح داخل ہے اس میں جب کہ پائے نص اور اس کی مخالفت کرے اور تاویل کرے اس کی مخالفت کے واسطے تاویل بعید اور سخت مذمت ہے اس میں اس شخص کی جو مدد کرے اپنے امام کی جس کی وہ تقلید کرتا ہے باوجود اس احتمال کے کہ اس کے امام کو اس نص پر اطلاع نہ ہوئی ہو۔ (فتح)

وَقَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى ﴿وَلَا تَقْفُ﴾ لَا تَقُلْ ﴿مَا لَيْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ﴾.

اور نہ پیروی کر اس چیز کی جس کا تجھ کو علم نہیں

**فائدہ:** حجت پکڑی ہے اس نے ساتھ اس آیت کے اوپر ذم تکلف کرنے کے قیاس میں اور استدلال کیا ہے ساتھ اس کے امام شافعی رحمہ اللہ نے واسطے رد کرنے کے اس شخص پر جو مقدم کرتا ہے قیاس کو حدیث پر ساتھ اس آیت کے ﴿فَإِنْ تَنَازَعْتُمْ فِيْ شَيْءٍ فَرُدُّوْهُ إِلَى اللّٰهِ وَالرَّسُوْلِ﴾ کہا امام شافعی رحمہ اللہ نے اس کے معنی یہ ہیں کہ تابعداری

کرو اس میں جو اللہ اور رسول نے کہا اور وارد کی ہے اس جگہ بیہقی نے حدیث ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی کہ نہیں ہے کوئی سال مگر کہ جو اس کے بعد ہے وہ اس سے بدتر ہے اور میں نہیں کہتا کہ یہ سال ارزان تر ہے دوسرے سال سے اور نہ یہ امیر بہتر ہے امیر سے لیکن علماء جاتے رہیں گے پھر پیدا ہو گی ایک قوم جو قیاس کریں گے کاموں کو اپنی رائے سے پس خراب ہو جائے گا اسلام۔ (فتح)

٦٧٦٣۔ حَدَّثَنَا سَعِيدُ بْنُ تَلِيدٍ حَدَّثَنِي ابْنُ وَهْبٍ حَدَّثَنِيْ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ شُرَيْحٍ وَغَيْرُهُ عَنْ أَبِي الْأَسْوَدِ عَنْ عُرْوَةَ قَالَ حَجَّ عَلَيْنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَمْرٍو فَسَمِعْتُهُ يَقُوْلُ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ إِنَّ اللّٰهَ لَا يَنْزِعُ الْعِلْمَ بَعْدَ أَنْ أَعْطَاكُمُوْهُ انْتِزَاعًا وَلٰكِنْ يَنْتَزِعُهُ مِنْهُمْ مَعَ قَبْضِ الْعُلَمَآءِ بِعِلْمِهِمْ فَيَبْقٰى نَاسٌ جُهَّالٌ يُسْتَفْتَوْنَ فَيُفْتُوْنَ بِرَأْيِهِمْ فَيُضِلُّوْنَ وَيَضِلُّوْنَ فَحَدَّثْتُ بِهٖ عَائِشَةَ زَوْجَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ إِنَّ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ عَمْرٍو حَجَّ بَعْدُ فَقَالَتْ يَا ابْنَ أُخْتِي انْطَلِقْ إِلٰى عَبْدِ اللّٰهِ فَاسْتَثْبِتْ لِيْ مِنْهُ الَّذِيْ حَدَّثْتَنِيْ عَنْهُ فَجِئْتُهُ فَسَأَلْتُهُ فَحَدَّثَنِيْ بِهٖ كَنَحْوِ مَا حَدَّثَنِيْ فَأَتَيْتُ عَائِشَةَ فَأَخْبَرْتُهَا فَعَجِبَتْ فَقَالَتْ وَاللّٰهِ لَقَدْ حَفِظَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَمْرٍو.

٦٧٦٣۔ حضرت عروہ رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ حج کیا ہم پر عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ نے سو میں نے اس سے سنا کہتا تھا میں نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا فرماتے تھے کہ بے شک اللہ نہیں نکالے گا علم کو کھینچ کر اس کے بعد کہ تم کو دیا لیکن علم کو کھینچ لے گا علماء کو اٹھا کر اور باقی رہ جائیں گے جاہل لوگ تو لوگ انہیں جاہلوں سے مسئلہ پوچھیں گے تو وہ اپنی رائے پر فتویٰ دیں گے یعنی بے علمی سے لوگوں کو مسئلے بتلائیں گے سو آپ بھی گمراہ ہوں گے اور لوگوں کو بھی گمراہ کریں گے سو میں نے عائشہ رضی اللہ عنہا سے یہ حدیث بیان کی پھر عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ نے اس کے بعد حج کیا یعنی آئندہ سال تو عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ اے میری بہن کے بیٹے! عبداللہ رضی اللہ عنہ کے پاس جا اور طلب کر اس سے میرے واسطے ثبوت اس حدیث کا کہ تو نے مجھ سے اس سے روایت کی تھی سو میں نے اس سے پوچھا سو حدیث بیان کی اس نے مجھ سے جیسے اس نے مجھ سے پہلے بیان کی تھی سو میں عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس آیا سو میں نے اس کو خبر دی پس تعجب کیا میں نے تو عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا قسم ہے اللہ کی البتہ یاد رکھی عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ نے۔

**فائدہ:** عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ نے پھر حج کیا یعنی گزرا اس حال میں کہ حج کرنے کو جاتا تھا اور ایک روایت میں ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ علم کو اس طرح نہ اٹھالے گا کہ لوگوں سے علم نکال ملے کھینچ کر لیکن علم اٹھالے گا علماء کو قبض کر کے یہاں تک کہ جب کسی عالم کو نہ چھوڑے گا تو لوگ جاہلوں کو پیر مرشد ٹھہرائیں گے پھر انہیں جاہلوں سے لوگ مسئلہ پوچھیں گے سو وہ فتویٰ دیں گے مسئلہ بتائیں بے علمی اور نادانی سے سو آپ بھی گمراہ ہوئے اور لوگوں کو بھی

گمراہ کیا اور ایک روایت میں ہے کہ علماء جاتے رہیں گے جب کوئی عالم جاتا رہے گا تو جو اس کے ساتھ علم ہوگا وہ بھی جاتا رہے گا یہاں تک کہ باقی رہ جائیں گے بے علم لوگ اور استدلال کیا گیا ہے اس حدیث سے اس پر کہ جائز ہے خالی ہونا زمانے کا مجتہد سے اور یہ قول جمہور کا ہے برخلاف اکثر حنابلہ کے اس واسطے کہ حدیث صریح ہے بیچ اٹھانے علم کے ساتھ قبض کرنے علماء کے اور بیچ رئیس بنانے جاہلوں کے اور لازم ہے اس کو حکم کرنا ساتھ جہل کے اور جب منتفی ہوا علم اور جو حکم کرے ساتھ اس کے تو لازم آیا نہ ہونا اجتہاد اور مجتہد کا اور معارضہ کیا گیا ہے اس حدیث کا ساتھ اس حدیث کے کہ ہمیشہ رہے گا ایک گروہ میری امت سے غالب حق پر یہاں تک کہ آئے حکم اللہ کا اور جواب دیا گیا ہے ساتھ اس کے کہ وہ ظاہر ہے عدم خلو میں نہ بیچ نفی جواز کے اور نیز دلیل اول کے واسطے ظاہر تر ہے واسطے تصریح کے ساتھ قبض کرنے علماء کے ایک بار اور ساتھ اٹھانے اس کے دوسری بار خلاف دوسرے کے اور بر تقدیر تعارض کے پس باقی رہے گا یہ کہ اصل عدم مانع ہے اور ممکن ہے کہ اتاری جائیں یہ حدیثیں اس ترتیب پر کہ واقع ہے سو پہلے پہل علم اٹھایا جائے گا ساتھ قبض علماء مجتہدین کے جو مجتہد مطلق ہیں پھر ساتھ قبض کرنے مجتہدین کے جو مقید ہیں سو جب کوئی مجتہد نہ رہے گا تو سب لوگ تقلید میں برابر ہوں گے لیکن بعض مقلد بعض وقت قریب تر ہوگا طرف پہنچنے کی اجتہاد مقید کے درجے کو بہ نسبت بعض کی خاص کر اگر ہم تفریع کریں اوپر جواز تجزی اجتہاد کے یعنی جب جائز رکھیں کہ اجتہاد کا ٹکڑے ٹکڑے ہونا جائز ہے کہ بعض مسائل میں مجتہد ہو اور بعض خاص مسائل میں اس کو درجہ اجتہاد حاصل ہو لیکن غلبہ جہالت کے سبب سے جاہل لوگ آپ جیسوں کو پیر مرشد ٹھہرائیں گے اور اسی کی طرف اشارہ ہے کہ لوگ جاہلوں کو رئیس بنائیں گے اور یہ نہیں منع کرتا اس شخص کے رئیس بنانے کو جو متصف نہ ہو ساتھ پوری جہالت کے جیسا کہ نہیں منع ہے رئیس بنانا اس شخص کا جو منسوب ہو طرف جہل کی فی الجملہ اہل اجتہاد کے زمانے میں پھر جائز ہے کہ اس صفت والا بھی کوئی آدمی نہ رہے اور نہ باقی رہیں مگر محض مقلد پس اس وقت متصور ہوگا خالی ہونا زمانے کا مجتہد سے یہاں تک کہ بعض بابوں میں بلکہ بعض مسئلوں میں بھی لیکن باقی رہے گا جس کو علم کی طرف فی الجملہ نسبت ہو گی پھر زیادہ ہوگا غلبہ جہل کا اور رئیس بنانا جاہلوں کا پھر جائز ہے کہ یہ بھی قبض ہوں یہاں تک کہ ان میں سے کوئی باقی نہ رہے اور یہ لائق ہے کہ دجال کے نکلنے کے وقت ہو یا بعد موت عیسیٰ علیہ السلام کے اور اس وقت متصور ہوگا خالی ہونا زمانے کا اس شخص سے کہ منسوب ہو طرف علم کی بالکل پھر ہوا چلے گی اور قبض کرے گی ہر مسلمان کی روح کو اور اس وقت تحقیق ہوگا خالی ہونا زمین کا مسلمان سے چہ جائیکہ عالم چہ جائیکہ مجتہد اور باقی رہ جائیں گے بدتر لوگ سو انہیں لوگوں پر قائم ہوگی قیامت والعلم عند اللہ اور اس حدیث میں زجر ہے جاہل کے رئیس بنانے سے اس چیز کے واسطے کہ مرتب ہوتے ہیں اس پر مفسدے سے اور کبھی تمسک کیا جاتا ہے ساتھ اس کے اس پر کہ نہیں جائز ہے بنانا جاہل کا حاکم اگرچہ عاقل عفیف ہو لیکن اگر عالم فاسق ہو تو اس کے بدلے جاہل پرہیز گار کو حاکم بنانا اولیٰ ہے اس واسطے کہ

اس کی پرہیزگاری اس کو منع کرے گی حکم کرنے سے ساتھ بے علمی کے پس باعث ہوگی اس کو سوال پر اور نیز حدیث میں ترغیب ہے اہل علم کے واسطے ایک دوسرے سے علم سیکھنے پر کہا ابن بطال نے کہ توفیق درمیان آیت اور حدیث کے بیچ مذمت عمل کرنے کے رائے پر اور درمیان اس چیز کے کہ کیا ہے اس کو سلف نے استنباط احکام سے نص آیت سے مذمت قول کی ہے بغیر علم کے پس خاص کیا گیا ہے ساتھ اس کے وہ شخص جو کلام کرے صرف رائے سے بغیر کسی اصل کی اور معنی حدیث کے ذم اس شخص کی ہے جو فتویٰ دے جہالت سے اسی واسطے ان کو وصف کیا کہ وہ خود بھی گمراہ ہوئے اور لوگوں کو بھی گمراہ کیا ورنہ مدح کیا گیا ہے جو استنباط کرے اصل سے واسطے اس آیت کے ﴿لَعَلِمَهُ الَّذِيْنَ يَسْتَنْبِطُوْنَهٗ﴾ پس رائے جب کہ ہو مستند نہ ہو تو وہ مذموم ہے برا ہے اور حدیث سہل بن حنیف رضی اللہ عنہ کی اور عمر رضی اللہ عنہ کی اگرچہ دلالت کرتی ہے اوپر مذمت رائے کے لیکن وہ مخصوص ہے ساتھ اس کے جب کہ نص کے معارض ہو سو گویا کہ فرمایا کہ تہمت کرو رائے کو جب کہ سنت کے مخالف ہو اور عیب لگاؤ اس کو اور عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے شریح قاضی کو لکھا کہ حکم کر ساتھ کتاب اللہ کے اور اگر کتاب اللہ میں نہ ہو تو حکم کر ساتھ سنت رسول اللہ کے اور اگر سنت میں بھی نہ ہو تو اپنی رائے سے اجتہاد کر پس یہ عمر فاروق رضی اللہ عنہ حکم کیا ہے ساتھ اجتہاد کے پس دلالت کی اس نے اس پر کہ سلف نے جس رائے کی مذمت کی ہے وہ رائے وہ ہے کہ قرآن یا حدیث کے مخالف ہو۔ (فتح)

٦٧٦٤ـ حَدَّثَنَا عَبْدَانُ أَخْبَرَنَا أَبُوْ حَمْزَةَ سَمِعْتُ الْأَعْمَشَ قَالَ سَأَلْتُ أَبَا وَآئِلٍ هَلْ شَهِدْتَ صِفِّيْنَ قَالَ نَعَمْ فَسَمِعْتُ سَهْلَ بْنَ حُنَيْفٍ يَقُوْلُ ح و حَدَّثَنَا مُوْسَى بْنُ إِسْمَاعِيْلَ حَدَّثَنَا أَبُوْ عَوَانَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ أَبِيْ وَآئِلٍ قَالَ قَالَ سَهْلُ بْنُ حُنَيْفٍ يَا أَيُّهَا النَّاسُ اتَّهِمُوْا رَأْيَكُمْ عَلٰى دِيْنِكُمْ لَقَدْ رَأَيْتُنِيْ يَوْمَ أَبِيْ جَنْدَلٍ وَلَوْ أَسْتَطِيْعُ أَنْ أَرُدَّ أَمْرَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَيْهِ لَرَدَدْتُّهٗ وَمَا وَضَعْنَا سُيُوْفَنَا عَلٰى عَوَاتِقِنَا إِلٰى أَمْرٍ يُفْظِعُنَا إِلَّا أَسْهَلْنَ بِنَا إِلٰى أَمْرٍ نَعْرِفُهٗ غَيْرَ هٰذَا الْأَمْرِ قَالَ وَقَالَ أَبُوْ وَآئِلٍ شَهِدْتُ صِفِّيْنَ وَبِئْسَتْ صِفُّوْنَ.

٦٧٦٤ـ حضرت سہل بن حنیف رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اے لوگو! عیب لگاؤ اور تہمت کرو اپنی رائے کو اپنے دین میں البتہ میں نے اپنے آپ کو دیکھا ابوجندل کے دن اور اگر میں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کو رد کرسکتا تو رد کرتا اور نہیں رکھیں ہم نے اپنی تلواریں اپنے مونڈھوں پر کسی امر کی طرف جو ہم کو نہایت فتیح چیز میں ڈالے مگر کہ انہوں نے ہم کو نرم زمین میں اتارا یعنی ہم کو شدت سے کشادگی حاصل ہوئی سوائے اس امر کے کہا ابووائل نے اور میں جنگ صفین میں موجود تھا اور بری تھی لڑائی صفین کی کہا ابوعبداللہ بخاری رحمہ اللہ نے اپنی رائے کو تہمت کرو یعنی جس میں نہ کتاب ہو نہ سنت اور نہیں لائق ہے اس کو کہ فتویٰ دے۔

**فائدہ:** اور مراد سہل کی یہ ہے کہ جب واقع ہوتے تھے شدت میں کہ محتاج ہوں اس میں طرف قتال کی مغازی میں اور ثبوت اور مفتوح عمری میں تو قصد کرتے تھے اپنی تلواروں کی طرف اور ان کو اپنے مونڈھوں پر رکھتے یعنی لڑائی میں شدت سے کوشش کرتے سو جب ایسا کرتے تو فتح یاب ہوتے اور یہی مراد ہے اترنے سے نرم زمین میں پھر مستثنیٰ کیا اس نے اس لڑائی کو کہ صفین میں واقع ہوئی واسطے اس چیز کے کہ واقع ہوئی اس میں دیر فتح یابی میں اور شدت معارضہ کی دونوں فریق کی حجتوں سے اس واسطے کہ علی رضی اللہ عنہ اور اس کے ساتھیوں کی حجت یہ تھی کہ باغیوں سے لڑنا مشروع ہے یہاں تک کہ حق کی طرف پھریں اور معاویہ کا لشکر باغی ہے اور معاویہ اور اس کے ساتھیوں کی حجت یہ تھی کہ عثمان رضی اللہ عنہ مظلوم مارے گئے اور ان کے قاتل ہو بہو علی رضی اللہ عنہ کے لشکر میں موجود ہیں پس بڑا ہوا یہ شبہ یہاں تک کہ سخت ہوئی لڑائی اور بہت ہوا قتال دونوں جانب سے یہاں تک کہ واقع ہوئی تحکیم سو ہوا جو ہوا اور یہ جو کہا اپنی رائے کو عیب لگاؤ یعنی نہ عمل کرو دین کے امر میں صرف رائے سے جس کی دین میں کوئی اصل نہ ہو اور یہ علی رضی اللہ عنہ کے قول کی مانند ہے کہ اگر دین رائے سے ہوتا تو موزے کے نیچے کی طرف اولیٰ ہوتی ساتھ مسح کے اس کے اوپر کی طرف سے اور سہل رضی اللہ عنہ کے اس قول کا سبب وہ ہے جو پہلے گزر چکا ہے تو بہ مرتدوں کے بیان میں کہ شام والوں یعنی معاویہ کے لشکر نے معلوم کیا کہ عراق والے یعنی علی رضی اللہ عنہ کا لشکر ان پر غالب ہونا چاہتے ہیں اور اکثر اہل عراق قرآن کے حافظ تھے اور مبالغہ کرتے تھے دیندار ہونے میں اور اسی واسطے ہو گئے ان سے خارجی جن کا ذکر پہلے ہو چکا ہے سو انکار کیا انہوں نے علی رضی اللہ عنہ اور اس کے تابعداروں پر منصفی کے قبول کرنے سے تو سہل رضی اللہ عنہ نے حدیبیہ کی صلح سے سند لی کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے قریش سے صلح قبول کی باوجود ظاہر ہونے اس بات کے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ان پر غالب ہوں گے اور بعض اصحاب نے اول توقف کیا یہاں تک کہ پیچھے ان کو معلوم ہو گیا کہ ٹھیک بات وہ ہے جو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو حکم کیا اور کہا کرمانی نے کہ مراد یہ ہے کہ گویا کہ انہوں نے عیب لگایا تھا سہل رضی اللہ عنہ کو ساتھ قصور کرنے کے اس وقت لڑائی میں یعنی اس سے لڑائی نہیں ہو سکتی اس واسطے لڑائی سے بھاگتا ہے چاہتا ہے کہ صلح ہو جائے تو سہل رضی اللہ عنہ نے کہا کہ بلکہ تم اپنی رائے کو عیب لگاؤ کہ میں لڑائی میں قاصر نہیں جیسا کہ میں نے حدیبیہ کے دن لڑائی میں قصور نہ کیا وقت حاجت کے سو جیسا کہ میں نے توقف کیا صلح حدیبیہ کے دن اس سبب سے کہ میں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کی مخالفت نہ کروں تو جیسا ہی آج توقف کرتا ہوں بسبب مصلحت مسلمانوں کے اور اسی طرح عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے بھی روایت آئی ہے اور حاصل یہ ہے کہ رائے کی طرف پھرنا سوائے اس کے کچھ نہیں کہ وقت نہ موجود ہونے نص کے ہے اور اسی کی طرف اشارہ کرتا ہے قول شافعی رحمہ اللہ کا کہ قیاس ضرورت کے وقت ہے اور باوجود اس کے پس نہیں ہے عمل کرنے والا اپنی رائے سے اعتماد پر کہ ٹھیک مراد حکم پر واقع ہوا ہے یا نہیں اور روایت کی بیہقی اور ابن عبدالبر نے بیچ بیان اہل علم کے حسن اور ابن سیرین اور شریح اور شعبی اور نخعی وغیرہ ایک جماعت تابعین سے مذمت رائے کی اور جامع ہے

ان سب کو یہ حدیث کہ نہیں ایماندار ہو گا کوئی یہاں تک کہ اس کی خواہش تابع ہو اس کی جو میں لایا ہوں اور روایت کی بیہقی نے عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے کہ بچتے رہنا اہل رائے سے اس واسطے کہ وہ سنتوں کے دشمن ہیں تھک گئے حدیثوں کو یاد کرنے سے سو انہوں نے اپنی رائے سے فتویٰ دیا اور یہ قول عمر رضی اللہ عنہ کا ظاہر ہے اس میں کہ مراد ان کی مذمت اس شخص کی ہے جو فتویٰ دے رائے سے باوجود نص حدیث کے واسطے غفلت اس کے اس کی تعقیب سے پس کیوں نہ ملامت کیا جائے اور اولیٰ اس سے ساتھ ملامت کے وہ شخص ہے جو نص کو پہچانے اور عمل کرے ساتھ اس چیز کے کہ معارض ہو اس کو رائے سے اور تکلف کرے واسطے رد کرنے کے ساتھ تاویل کے اور اسی کی طرف اشارہ ہے ترجمہ میں ساتھ قول اس کے **وتكلف القياس** اور کہا ابن عبدالبر نے بیچ بیان علم کے اس کے بعد کہ بیان کیا بہت آثار کو بیچ مذمت قیامت کے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ اختلاف کیا ہے علماء نے اس میں کہ ان اثروں میں کون سی رائے کی مذمت مقصود ہے اور وہ کیا رائے ہے جس کی مذمت ان آثار میں وارد ہوئی ہے سو ایک گروہ نے کہا کہ وہ قول ہے اعتقاد میں ساتھ مخالفت سنتوں کے اس واسطے کہ انہوں نے استعمال کیا ہے اپنی رائے اور قیاس کو حدیثوں کے رد کرنے میں یہاں تک کہ طعن کیا ہے انہوں نے مشہور حدیثوں میں جو تواتر کو پہنچ چکی ہیں جیسے کہ شفاعت کی حدیث اور انکار کیا ہے انہوں نے کہ نکلے کوئی دوزخ سے اس کے بعد کہ اس میں داخل ہو اور انکار کیا ہے انہوں نے حوض اور میزان اور عذاب قبر وغیرہ سے اور سوائے اس کے کلام ان کی سے صفات اور علم اور نظر میں اور کہا اکثر اہل علم نے کہ رائے مذموم کہ نہیں جائز ہے نظر کرنا بیچ اس کے اور نہ مشغول ہونا ساتھ اس کے وہ چیز ہے کہ ہو مانند اس کی اقسام بدعت سے اور امام احمد رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ تو نہ دیکھے گا کسی کو جو رائے میں نظر کرتا ہو مگر کہ اس کے دل میں تباہی ہے اور کہا جمہور اہل علم نے کہ رائے مذموم آثار مذکورہ میں وہ قول ہے احکام میں ساتھ استحسان کے اور مشغول ہونا ساتھ اغلوطات کے اور رد کرنا فروع کا بعضوں کو بعضوں کی طرف بغیر اس کے کہ رد کیا جائے ان کو طرف اصول سنتوں کی اور جو مشغول ہو ساتھ بہتایت کے اس سے ان کے واقع ہونے سے پہلے اس واسطے کہ لازم آتا ہے اس میں غرق ہونے سے بیکار چھوڑنا حدیثوں کا اور قوت دی ہے ابن عبدالبر نے اس دوسرے قول کو اور اس کے واسطے حجت پکڑی ہے پھر کہا کہ امت کے علماء سے ایسا کوئی نہیں کہ اس کے نزدیک حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث سے کوئی چیز ثابت ہو پھر اس کو رد کرے مگر ساتھ دعویٰ نسخ کے یا معارضہ اثر کے جو اس کے سوائے ہے یا اجماع کے یا عمل کے کہ واجب ہے اس کے اصل پر جس کا وہ تابعدار ہے یا ساتھ طعن کرنے کے اس کی سند میں اور اگر کوئی ایسا کرے بغیر اس عذر کے تو اس کی عدالت ساقط ہو جاتی ہے چہ جائیکہ اس کو امام بنایا جائے اور اللہ نے ان کو اس سے پناہ میں رکھا اور سہل بن عبداللہ تستری سے روایت ہے کہ جو علم میں کوئی نئی چیز نکالے اس سے قیامت کے دن پوچھا جائے گا سو اگر سنت کے موافق ہوئی تو فبہا ورنہ فلا۔ (فتح)

بَابُ مَا كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُسْأَلُ مِمَّا لَمْ يُنْزَلْ عَلَيْهِ الْوَحْيُ فَيَقُوْلُ لَا أَدْرِىْ أَوْ لَمْ يُجِبْ حَتّٰى يُنْزَلَ عَلَيْهِ الْوَحْيُ وَلَمْ يَقُلْ بِرَأْيٍ وَّلَا بِقِيَاسٍ لِقَوْلِهٖ تَعَالٰى ﴿بِمَا أَرَاكَ اللّٰهُ﴾.

جو حضرت ﷺ سے پوچھے جاتے تھے اس چیز میں جس میں آپ پر وحی نہ اتری ہوتی تو فرماتے کہ میں نہیں جانتا یا نہ جواب دیتے یہاں تک کہ آپ پر وحی اترتی اور نہ کہتے رائے اور قیاس سے واسطے قول اللہ تعالیٰ کے کہ حکم کر لوگوں میں ساتھ اس چیز کے کہ تجھ کو اللہ نے دکھلایا۔

**فائدہ:** یعنی جب حضرت ﷺ پوچھے جاتے تھے اس چیز سے جس میں آپ کو وحی نہ ہوئی ہوتی تو ایسے وقت آپ کے دو حال تھے یا کہتے کہ میں نہیں جانتا اور یا چپ رہتے یہاں تک کہ حضرت ﷺ کو اس کا بیان آتا وحی سے اور مراد وحی سے عام تر ہے اس سے کہ قرآن سے ہو یا حدیث سے اور یہ جو کہا میں نہیں جانتا تو بخاری رحمہ اللہ نے اس کی کوئی دلیل بیان نہیں کی اس واسطے کہ دونوں حدیثیں معلق اور موصول دوسری شق کی مثال ہیں اور جواب دیا ہے بعض متاخرین نے ساتھ اس کے کہ وہ بے پرواہ ہوا ہے ساتھ عدم جواز اس کے اور ظاہر یہ ہے کہ اس نے اپنی عادت کے موافق اشارہ کیا ہے ترجمہ میں اس چیز کی طرف جو اس کے بعض طریقوں میں وارد ہوئی ہے لیکن نہیں ثابت ہوئی اس سے کوئی چیز اس کی شرط پر اگرچہ حجت پکڑنے کے لائق ہے اور قریب تر جو اس میں وارد ہوئی ہے حدیث ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی ہے جو سورۂ ص کی تفسیر میں گزری کہ جو کوئی جانتا ہو سو کہے اور جو نہ جانتا ہو تو کہے اللہ زیادہ تر دانا ہے لیکن یہ حدیث موقوف ہے اور سوائے اس کے کچھ نہیں کہ مراد اس سے وہ چیز ہے جو آئی ہے حضرت ﷺ سے کہ حضرت ﷺ نے جواب دیا ساتھ لا اعلم اور لا ادری کے اور وارد ہوا ہے یہ جواب چند حدیثوں میں اور کہا کرمانی نے کہ رائے اور قیاس کے ایک معنی ہیں اور بعضوں نے کہا کہ رائے فکر کرنا اور قیاس الحاق ہے اور بعضوں نے کہا کہ رائے عام تر ہے اس سے تا کہ داخل ہو اس میں استحسان اور ظاہر یہ ہے کہ مراد بخاری رحمہ اللہ کی اخیر معنی ہیں اور دلالت کرتا ہے اس پر وہ لفظ جو وارد کیا ہے پہلے باب میں عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ کی حدیث سے اور کہا اوزاعی نے کہ علم وہ ہے جو حضرت ﷺ کے اصحابؓ سے آیا اور جو ان سے نہیں آیا وہ علم نہیں اور ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہمیشہ رہیں گے لوگ خیر سے جب کہ آئے ان کو علم حضرت ﷺ کے اصحاب سے اور ان کے اکابر سے اور جب ان کے چھوٹے لوگوں سے ان کو علم آئے اور ان کی خواہشیں متفرق ہو گئی ہوں تو ہلاک ہوں گے کہا ابو عبیدہ نے کہ اس کے معنی یہ ہیں کہ جو علم کہ آئے اصحاب سے اور تابعین سے وہی ہے علم مورث اور جو ان سے پچھلوں نے نکالا ہے وہ مذموم ہے اور سلف فرق کرتے تھے علم اور رائے میں سو سنت کو علم کہتے تھے اور جو اس کے سوائے ہے اس کو رائے کہتے تھے اور حاصل یہ ہے کہ اگر رائے کے واسطے کتاب اور سنت سے سند ہو تو وہ محمود ہے اور اگر علم سے مجرد ہو تو وہ مذموم اور بد رائے ہے اور دلالت کرتی ہے اس پر حدیث عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ کی مذکور کہ اس نے ذکر کیا ہے بعد گم ہونے

علم کے کہ جاہل لوگ اپنی رائے سے فتویٰ دیں گے مسئلہ بتلائیں گے اور یہ جو کہا کہ ساتھ قول اللہ کے ﴿بِمَا اَرَاكَ اللّٰهُ﴾ داؤدی سے منقول ہے کہ جس کے ساتھ بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے حجت پکڑی ہے اپنے دعویٰ پر نفی سے وہ حجت ہے اثبات میں یعنی بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اس سے رائے کی نفی پر حجت پکڑی ہے اور حالانکہ وہ دلالت کرتا ہے اس کے ثابت کرنے پر اس واسطے کہ مراد ﴿بِمَا اَرَاكَ اللّٰهُ﴾ سے نہیں محصور ہے منصوص میں بلکہ اس میں اجازت ہے قول بالرائے اور تعاقب کیا ہے اس کا ابن تین نے ساتھ اس کے کہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی مراد مطلق نفی نہیں اور سوائے اس کے کچھ نہیں کہ اس کی مراد یہ ہے کہ حضرت ﷺ نے ترک کیا کلام کو کئی چیزوں میں اور جواب دیا رائے سے کئی چیزوں میں اور ہر ایک کے واسطے باب باندھا ساتھ اس چیز کے کہ وارد کی اس میں اور اشارہ کیا طرف قول اپنے کے بعد دو بابوں کے باب من شبه اصلا معلوما باصل مبين اور ذکر کی اس میں یہ حدیث شاید اس کو رگ نے کھینچا ہو اور یہ حدیث کہ اللہ کا قرض لائق تر ہے ساتھ ادا کرنے کے اور ساتھ اس کے دفع ہوگا جو سمجھا ہے مہلب اور داؤدی نے پھر نقل کیا ابن بطال نے اختلاف علماء کا اس میں کہ کیا جائز تھا حضرت ﷺ کو اجتہاد کرنا اس چیز میں کہ حضرت ﷺ پر وحی نہ اترتی تیسری قسم اس چیز میں ہے جو قائم مقام وحی کی ہے مانند خواب وغیرہ کی اور کہا کہ نہیں نص ہے واسطے مالک رحمۃ اللہ علیہ کے بیچ اس مسئلے کے اور قریب تر طرف صواب کی یہ ہے کہ جائز ہے لیکن حضرت ﷺ سے اجتہاد میں خطا بالکل نہیں ہوتی تھی اور یہ حضرت ﷺ کے حق میں ہے اور بہر حال حضرت ﷺ کے بعد سو واقعات بہت ہوئے اقوال پھیل گئے پس سلف احتراز کرتے تھے نئے کاموں سے پھر لوگ تین فرقے ہوئے سو تمسک کیا پہلے فرقے نے ساتھ امر کے اور عمل کیا ساتھ قول حضرت ﷺ کے تمسکو بسنتي وسنة خلفاء الراشدين سو نہ باہر نکلے اپنے فتووں میں اس سے اور جب پوچھے گئے ایسے مسئلے سے جس میں ان کے پاس کوئی سند نہ تھی تو بند رہے جواب سے اور توقف کیا اور دوسرے فرقے نے قیاس کیا نہ واقع ہوئی چیز کو اس چیز پر جو واقع ہوئی اور کشادگی کی انہوں نے بیچ اس کے یہاں تک کہ پہلے فرقے نے ان پر انکار کیا اور تیسرے فرقے نے میانہ روی کی سو مقدم کیا انہوں نے آثار کو جب کہ انہوں نے ان کو پایا اور جب ان کو کوئی حدیث نہ ملی تو قیاس کیا۔ (فتح)

وَقَالَ ابْنُ مَسْعُوْدٍ سُئِلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الرُّوْحِ فَسَكَتَ حَتّٰى نَزَلَتِ الْاٰيَةُ.

اور کہا ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے کہ سوال کیے گئے حضرت ﷺ روح سے تو چپ رہے یہاں تک کہ آیت اتری

**فائدہ:** یہ حدیث پوری پہلے گزر چکی ہے۔

٦٧٦٥۔ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ قَالَ سَمِعْتُ ابْنَ الْمُنْكَدِرِ يَقُوْلُ

٦٧٦٥۔ حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ میں بیمار ہوا سو حضرت ﷺ اور ابوبکر رضی اللہ عنہ میری بیمار پرسی کو آئے

سَمِعْتُ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللّٰهِ يَقُوْلُ مَرِضْتُ فَجَآءَ نِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَعُوْدُنِيْ وَأَبُوْ بَكْرٍ وَهُمَا مَاشِيَانِ فَأَتَانِيْ وَقَدْ أُغْمِيَ عَلَيَّ فَتَوَضَّأَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ صَبَّ وَضُوْءَهٗ عَلَيَّ فَأَفَقْتُ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَرُبَّمَا قَالَ سُفْيَانُ فَقُلْتُ أَيْ رَسُوْلَ اللّٰهِ كَيْفَ أَقْضِيْ فِيْ مَالِيْ كَيْفَ أَصْنَعُ فِيْ مَالِيْ قَالَ فَمَا أَجَابَنِيْ بِشَيْءٍ حَتّٰى نَزَلَتْ آيَةُ الْمِيْرَاثِ.

اور حالانکہ دونوں پیادہ پا تھے سو حضرت ﷺ میرے پاس آئے اس حال میں کہ میں بیہوش ہوا تھا سو حضرت ﷺ نے وضو کیا اور وضو کا بچا پانی مجھ پر ڈالا سو میں ہوش میں آیا سو میں نے کہا یا حضرت! میں اپنے مال میں کس طرح حکم کروں کیا کروں سو حضرت ﷺ نے مجھ کو کچھ جواب نہ دیا یہاں تک کہ میراث کی آیت اتری۔

**فائدہ:** اور مطابقت اس حدیث کی باب سے ظاہر ہے۔

بَابُ تَعْلِيْمِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أُمَّتَهٗ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَآءِ مِمَّا عَلَّمَهُ اللّٰهُ لَيْسَ بِرَأْيٍ وَّلَا تَمْثِيْلٍ.

سکھلانا حضرت ﷺ کا اپنی امت کو مردوں اور عورتوں سے اس چیز سے جو اللہ نے حضرت ﷺ کو سکھلائی نہ رائے سے نہ تمثیل سے۔

**فائدہ:** کہا مہلب نے مراد اس کی یہ ہے کہ جب ممکن ہو عالم کو بیان کرنا نص کا تو نہ بیان کرے نظر اور قیاس کو اور مراد ساتھ تمثیل کے قیاس ہے اور وہ ثابت کرنا مثل حکم معلوم کا ہے دوسرے حکم میں واسطے مشترک ہونے دونوں کے حکم کے علت میں اور رائے عام تر ہے۔ (فتح)

٦٧٦٦۔ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ حَدَّثَنَا أَبُوْ عَوَانَةَ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ الْأَصْبَهَانِيِّ عَنْ أَبِيْ صَالِحٍ ذَكْوَانَ عَنْ أَبِيْ سَعِيْدٍ جَآءَتِ امْرَأَةٌ إِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ذَهَبَ الرِّجَالُ بِحَدِيْثِكَ فَاجْعَلْ لَّنَا مِنْ نَّفْسِكَ يَوْمًا نَّأْتِيْكَ فِيْهِ تُعَلِّمُنَا مِمَّا عَلَّمَكَ اللّٰهُ فَقَالَ اجْتَمِعْنَ فِيْ يَوْمِ كَذَا وَكَذَا فِيْ مَكَانِ كَذَا وَكَذَا فَاجْتَمَعْنَ فَأَتَاهُنَّ رَسُوْلُ

٦٧٦٦۔ حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک عورت حضرت ﷺ کے پاس آئی تو اس نے کہا یا حضرت! مرد آپ کی حدیثوں کو لے گئے سو ہمارے واسطے اپنی طرف سے کوئی دن مقرر کیجیے جس میں ہم آپ کے پاس آئیں اور جو اللہ نے آپ کو سکھلایا وہ ہم کو سکھلائیں تو حضرت ﷺ نے فرمایا کہ فلانے فلانے دن فلانی فلانی جگہ میں جمع ہونا سو وہ اس روز جمع ہوئیں سو حضرت ﷺ ان کے پاس تشریف لائے اور جو اللہ نے آپ کو سکھلایا تھا سو ان کو سکھلایا پھر فرمایا کہ تم میں ایسی کوئی عورت نہیں جو آگے بھیج چکی ہو تین لڑکے یعنی تین لڑکے

اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَعَلَّمَهُنَّ مِمَّا عَلَّمَهُ اللهُ ثُمَّ قَالَ مَا مِنْكُنَّ امْرَأَةٌ تُقَدِّمُ بَيْنَ يَدَيْهَا مِنْ وَلَدِهَا ثَلَاثَةً إِلَّا كَانَ لَهَا حِجَابًا مِنَ النَّارِ فَقَالَتِ امْرَأَةٌ مِنْهُنَّ يَا رَسُوْلَ اللهِ أَوِ اثْنَيْنِ قَالَ فَأَعَادَتْهَا مَرَّتَيْنِ ثُمَّ قَالَ وَاثْنَيْنِ وَاثْنَيْنِ وَاثْنَيْنِ.

مر گئے ہوں مگر کہ وہ اس عورت اور دوزخ کے درمیان پردہ بن جائیں گے یعنی اس کو دوزخ سے بچائیں گے پھر ایک عورت نے کہا یا حضرت! اگر کسی کے دو لڑکے مر گئے ہوں اس نے یہ دو بار کہا پھر حضرت ﷺ نے فرمایا اور دو بھی اور دو بھی اور دو بھی یعنی دو بھی اس کو دوزخ سے بچائیں گے۔

**فائدہ:** مراد آپ کی حدیث کو لے گئے یعنی مرد ہر وقت آپ کی خدمت میں حاضر رہتے ہیں اور دین سیکھتے ہیں ہمارے واسطے بھی کچھ باری مقرر کیجیے اور جو ان کو سکھلایا تھا یہ ہے کہ فرمایا اے گروہ عورتوں کے! خیرات کرو اس واسطے کہ میں نے دوزخ میں اکثر تمہیں کو دیکھا، الحدیث اور کہا کرمانی نے کہ موضع ترجمہ حدیث سے قول حضرت ﷺ کا ہے کہ وہ اس کے واسطے آگ سے پردہ ہو جائیں گے اس واسطے کہ یہ امر توقیفی ہے نہیں معلوم ہوتا ہے مگر اللہ کی طرف سے، اس میں قیاس اور رائے کو دخل نہیں۔ (فتح)

بَابُ قَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَزَالُ طَائِفَةٌ مِّنْ أُمَّتِي ظَاهِرِيْنَ عَلَى الْحَقِّ يُقَاتِلُوْنَ وَهُمْ أَهْلُ الْعِلْمِ

باب ہے حضرت ﷺ نے فرمایا کہ ہمیشہ میری امت سے ایک گروہ دین حق پر غالب رہے گا

**فائدہ:** یہ ترجمہ لفظ حدیث مسلم کا ہے اس کے بعد یہ ہے کہ نہ ضرر کرے گا ان کو جو ان کو ذلیل کرے یہاں تک کہ اللہ کا حکم آئے اور وہ اسی حال میں ہوں گے اور ایک روایت میں ہے کہ وہ لڑتے رہیں گے دین حق پر غالب ہو کے قیامت تک اور یہ جو کہا کہ وہ اہل علم ہیں تو یہ کلام بخاری رحمہ اللہ کا ہے اور ترمذی نے علی بن مدینی رحمہ اللہ سے روایت کی ہے کہ وہ لوگ اہل حدیث ہیں اور ابوسعید رضی اللہ عنہ کی حدیث میں ہے کہ مراد آیت میں ﴿وَكَذٰلِكَ جَعَلْنَاكُمْ أُمَّةً وَّسَطًا﴾ یہی گروہ ہے جو اس حدیث میں مذکور ہے۔ (فتح)

٦٧٦٧ - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللهِ بْنُ مُوْسٰى عَنْ إِسْمَاعِيْلَ عَنْ قَيْسٍ عَنِ الْمُغِيْرَةِ بْنِ شُعْبَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَزَالُ طَائِفَةٌ مِّنْ أُمَّتِي ظَاهِرِيْنَ حَتّٰى يَأْتِيَهُمْ أَمْرُ اللهِ وَهُمْ ظَاهِرُوْنَ.

٦٧٦٧ - حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ ہمیشہ میری امت میں سے ایک گروہ دین حق پر غالب رہے گا یہاں تک کہ ان کو اللہ کا حکم آئے اور وہ غالب ہوں گے یعنی اپنے مخالفوں پر۔

**فائدہ:** اور معارض ہے اس کو ظاہر میں یہ حدیث کہ نہ قائم ہوگی قیامت مگر بدتر لوگوں پر اور تطبیق دی ہے درمیان

فُلَيْحٌ حَدَّثَنَا هِلَالُ بْنُ عَلِيٍّ عَنْ عَطَاءِ بْنِ يَسَارٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ أَنَّ رَسُوْلَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَثَلُ الْمُؤْمِنِ كَمَثَلِ خَامَةِ الزَّرْعِ يَفِيءُ وَرَقُهُ مِنْ حَيْثُ أَتَتْهَا الرِّيْحُ تُكَفِّئُهَا فَإِذَا سَكَنَتِ اعْتَدَلَتْ وَكَذٰلِكَ الْمُؤْمِنُ يُكَفَّأُ بِالْبَلَاءِ وَمَثَلُ الْكَافِرِ كَمَثَلِ الْأَرْزَةِ صَمَّاءَ مُعْتَدِلَةً حَتّٰى يَقْصِمَهَا اللَّهُ إِذَا شَاءَ.

نے فرمایا مومن کی مثال مثل سبز کھیتی کی ہے اس کا پتہ ہلتا ہے جس طرح سے اس کو ہوا آتی ہے اس کو جھکاتی ہے اور جب ہوا بند ہوتی ہے تو سیدھا ہو جاتا ہے اور اسی طرح ایماندار جھکایا اور ہلایا جاتا ہے بلا اور مصیبت سے اور کافر کی مثال مانند صنوبر کے ہے کہ سخت اور سیدھا رہتا ہے ہوا سے نہیں جھکتا یہاں تک کہ اللہ اس کو جڑ سے اُکھاڑے جب کہ چاہے۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح کتاب الرقاق میں گزر چکی ہے اور مراد اس سے حضرت ﷺ کا اخیر قول ہے کہ اللہ اس کو جڑ سے اکھاڑے جب چاہے یعنی اس وقت میں جو اس کے ارادے میں پہلے گزر چکا ہے کہ اس کو اکھاڑے۔ (فتح)

۶۹۱۳۔ حَدَّثَنَا الْحَكَمُ بْنُ نَافِعٍ أَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ أَخْبَرَنِي سَالِمُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ أَنَّ عَبْدَ اللَّهِ بْنَ عُمَرَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُمَا قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ قَائِمٌ عَلَى الْمِنْبَرِ يَقُوْلُ إِنَّمَا بَقَاؤُكُمْ فِيْمَا سَلَفَ قَبْلَكُمْ مِنَ الْأُمَمِ كَمَا بَيْنَ صَلَاةِ الْعَصْرِ إِلٰى غُرُوْبِ الشَّمْسِ أُعْطِيَ أَهْلُ التَّوْرَاةِ التَّوْرَاةَ فَعَمِلُوْا بِهَا حَتّٰى انْتَصَفَ النَّهَارُ ثُمَّ عَجَزُوْا فَأُعْطُوْا قِيْرَاطًا قِيْرَاطًا ثُمَّ أُعْطِيَ أَهْلُ الْإِنْجِيْلِ الْإِنْجِيْلَ فَعَمِلُوْا بِهِ حَتّٰى صَلَاةِ الْعَصْرِ ثُمَّ عَجَزُوْا فَأُعْطُوْا قِيْرَاطًا قِيْرَاطًا ثُمَّ أُعْطِيْتُمُ الْقُرْآنَ فَعَمِلْتُمْ بِهِ حَتّٰى غُرُوْبِ الشَّمْسِ فَأُعْطِيْتُمْ قِيْرَاطَيْنِ قِيْرَاطَيْنِ قَالَ أَهْلُ التَّوْرَاةِ رَبَّنَا هٰؤُلَاءِ أَقَلُّ

۶۹۱۳۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ میں نے حضرت ﷺ سے سنا فرماتے تھے اور حالانکہ آپ منبر پر کھڑے تھے کہ سوائے اس کے کچھ نہیں کہ عمر اور مدت تمہاری اے مسلمانوں اگلی امتوں کی عمر اور مدت کے مقابلے میں ایسی ہی جیسے عصر کی نماز سے شام تک یعنی اگلی امتوں کی زندگی زیادہ تھی اور تمہاری زندگی بہ نسبت ان کے کم ہے توراۃ والوں کو توراۃ دی گئی سو انہوں نے اس کے ساتھ عمل کیا آدھے دن تک پھر عاجز ہوئے سو ان کو ایک ایک قیراط مزدوری دی گئی پھر انجیل والوں کو انجیل دی گئی سو انہوں نے اس پر عمل کیا عصر کی نماز تک پھر عاجز ہوئے سو ان کو ایک ایک قیراط مزدوری دی گئی پھر تم اے مسلمانو! قرآن دیے گئے سو تم نے اس کے عمل کیا سورج ڈوبنے تک سو تم دو دو قیراط دیے گئے تو توراۃ والے کہیں گے کہ اے ہمارے رب! ان کا عمل کم ہے اور مزدوری زیادہ؟ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ کیا میں نے تم پر کچھ ظلم کیا تمہاری مزدوری سے کچھ کم دیا کہیں

عَمَلًا وَأَكْثَرُ أَجْرًا قَالَ هَلْ ظَلَمْتُكُمْ مِنْ أَجْرِكُمْ مِنْ شَيْءٍ قَالُوْا لَا فَقَالَ فَذٰلِكَ فَضْلِيْ أُوْتِيْهِ مَنْ أَشَاءُ.

گے کہ جو ٹھہر چکا تھا اس سے کم نہیں ملا اللہ تعالیٰ فرمائے گا سو یہ یعنی دگنی مزدوری دینا میرا فضل ہے جس کو چاہوں اس کو دوں۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح نماز میں گزر چکی ہے اور غرض اس سے بیان یہ قول حضرت ﷺ کا ہے کہ یہ میرا فضل ہے جس کو چاہوں اس کو دوں اور قول اس کا ذلک اشارہ ہے طرف تمام ثواب کے نہ طرف اس قدر کے کہ عمل کے مقابل ہے جیسا گمان ہے معتزلوں کا۔ (فتح)

٦٩١٤۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ الْمُسْنَدِيُّ حَدَّثَنَا هِشَامٌ أَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ أَبِيْ إِدْرِيْسَ عَنْ عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ قَالَ بَايَعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ رَهْطٍ فَقَالَ أُبَايِعُكُمْ عَلٰى أَنْ لَّا تُشْرِكُوْا بِاللّٰهِ شَيْئًا وَّلَا تَسْرِقُوْا وَلَا تَزْنُوْا وَلَا تَقْتُلُوْا أَوْلَادَكُمْ وَلَا تَأْتُوْا بِبُهْتَانٍ تَفْتَرُوْنَهٗ بَيْنَ أَيْدِيْكُمْ وَأَرْجُلِكُمْ وَلَا تَعْصُوْنِيْ فِيْ مَعْرُوْفٍ فَمَنْ وَفٰى مِنْكُمْ فَأَجْرُهٗ عَلَى اللّٰهِ وَمَنْ أَصَابَ مِنْ ذٰلِكَ شَيْئًا فَأُخِذَ بِهٖ فِي الدُّنْيَا فَهُوَ لَهٗ كَفَّارَةٌ وَطَهُوْرٌ وَمَنْ سَتَرَهُ اللّٰهُ فَذٰلِكَ إِلَى اللّٰهِ إِنْ شَاءَ عَذَّبَهٗ وَإِنْ شَاءَ غَفَرَ لَهٗ.

۶۹۱۴۔ حضرت عبادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت ﷺ سے بیعت کی ایک جماعت میں حضرت ﷺ نے فرمایا کہ میں تم سے بیعت کرتا ہوں اس پر کہ اللہ کے ساتھ کسی چیز کو شریک نہ ٹھہراؤ اور نہ چوری کرو اور نہ اپنی اولاد کو قتل کرو اور نہ باندھ لاؤ بہتان اپنے ہاتھوں اور پاؤں کے درمیان سے یعنی ناحق اپنی عقل سے بنا کر اور میری نا فرمانی نہ کرو نیک کام میں سو جس نے تم میں سے اپنا عہد پورا کیا تو اس کا اجر اللہ کے ذمے ہے اور جو اس میں سے کسی چیز کو پہنچا اور اس کے بدلے دنیا میں پکڑا گیا یعنی دنیا میں اس پر حد قائم ہوئی تو وہ اس کے واسطے کفارہ اور گناہوں سے پاک کرنے والا ہے اور جس کا اللہ نے دنیا میں پردہ ڈھانکا تو وہ اللہ کے اختیار میں ہے اگر چاہے گا تو اس کو عذاب کرے گا اور اگر چاہے گا تو اس کو بخش دے گا۔

**فائدہ:** اور مراد اس حدیث سے یہی اخیر قول ہے کہ اگر چاہے گا تو اس کو عذاب کرے گا اور اگر چاہے گا تو بخش دے گا۔ (فتح)

٦٩١٥۔ حَدَّثَنَا مُعَلَّى بْنُ أَسَدٍ حَدَّثَنَا وُهَيْبٌ عَنْ أَيُّوْبَ عَنْ مُحَمَّدٍ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ أَنَّ نَبِيَّ اللّٰهِ سُلَيْمَانَ عَلَيْهِ السَّلَامَ كَانَ لَهٗ سِتُّوْنَ امْرَأَةً فَقَالَ لَأَطُوْفَنَّ اللَّيْلَةَ

۶۹۱۵۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت سلیمان علیہ السلام پیغمبر کی ساٹھ عورتیں تھیں سو اس نے کہا کہ میں آج کی رات اپنی عورتوں پر گھوموں گا یعنی سب سے صحبت کروں گا سو ہر عورت حاملہ ہوگی اور ایک ایک سوار کو جنے گی

عَلٰى نِسَآئِيْ فَلْتَحْمِلْنَ كُلُّ امْرَأَةٍ وَلْتَلِدْنَ فَارِسًا يُقَاتِلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَطَافَ عَلٰى نِسَآئِهٖ فَمَا وَلَدَتْ مِنْهُنَّ إِلَّا امْرَأَةٌ وَلَدَتْ شِقَّ غُلَامٍ قَالَ نَبِيُّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَوْ كَانَ سُلَيْمَانُ اسْتَثْنٰى لَحَمَلَتْ كُلُّ امْرَأَةٍ مِّنْهُنَّ فَوَلَدَتْ فَارِسًا يُقَاتِلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ.

جو اللہ کی راہ میں جہاد کرے گا سو اس نے اپنی سب عورتوں سے صحبت کی سو ان میں سے کوئی نہ جنی مگر ایک عورت آدھا لڑکا جنی حضرت ﷺ نے فرمایا کہ اگر حضرت سلیمان علیہ السلام انشاء اللہ کہتا تو ان میں سے ہر عورت حاملہ ہوتی اور ایک ایک سوار جنتی جو اللہ کی راہ میں جہاد کرتا اور غرض اس سے یہ قول ہے اگر سلیمان علیہ السلام انشاء اللہ کہتا۔

٦٩١٦۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَهَّابِ الثَّقَفِيُّ حَدَّثَنَا خَالِدٌ الْحَذَّآءُ عَنْ عِكْرِمَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دَخَلَ عَلٰى أَعْرَابِيٍّ يَعُوْدُهٗ فَقَالَ لَا بَأْسَ عَلَيْكَ طَهُوْرٌ إِنْ شَآءَ اللّٰهُ قَالَ قَالَ الْأَعْرَابِيُّ طَهُوْرٌ بَلْ هِيَ حُمّٰى تَفُوْرُ عَلٰى شَيْخٍ كَبِيْرٍ تُزِيْرُهُ الْقُبُوْرَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَنَعَمْ إِذًا.

٦٩١٦۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ ایک گنوار کی بیمار پرسی کو گئے سو فرمایا کہ تجھ پر کچھ حرج نہیں یہ بخار گناہوں سے پاک کرنے والا ہے اگر اللہ نے چاہا یعنی بیماری سے مسلمان کے گناہ دور ہو جاتے ہیں کچھ حرج کی بات نہیں کہا گنوار نے کہ یہ گناہوں سے پاک کرنے والی نہیں بلکہ وہ بخار ہے جوش مارتا بڑے بوڑھے پر جس کو قبروں میں پہنچانے والا ہے حضرت ﷺ نے فرمایا کہ اگر یہی تیرا عقیدہ ہے تو اب اسی طرح ہوگا۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح طب میں گزر چکی ہے اور غرض اس سے یہ قول اس کا ہے پاک کرنے والی ہے اگر اللہ نے چاہا۔

٦٩١٧۔ حَدَّثَنَا ابْنُ سَلَامٍ أَخْبَرَنَا هُشَيْمٌ عَنْ حُصَيْنٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ أَبِيْ قَتَادَةَ عَنْ أَبِيْهِ حِيْنَ نَامُوْا عَنِ الصَّلَاةِ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ اللّٰهَ قَبَضَ أَرْوَاحَكُمْ حِيْنَ شَآءَ وَرَدَّهَا حِيْنَ شَآءَ فَقَضَوْا حَوَآئِجَهُمْ وَتَوَضَّئُوْا إِلٰى أَنْ طَلَعَتِ الشَّمْسُ وَابْيَضَّتْ فَقَامَ فَصَلّٰى.

٦٩١٧۔ حضرت ابو قتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب کہ صبح کی نماز سے سو گئے کہ بے شک اللہ نے بند کر رکھا تمہاری جانوں کو جب چاہا اور چھوڑ دیا جب چاہا سو انہوں نے اپنی حاجتوں سے فراغت کی اور وضو کیا (یا امر ہے اصحاب کو) یہاں تک کہ سورج نکلا اور سفید ہوا پھر حضرت ﷺ نے اٹھ کر نماز پڑھی۔

**فائدہ:** یہ حدیث نماز میں گزر چکی ہے اور غرض اس سے یہ قول ہے اور چھوڑ دیا جب چاہا۔

٦٩١٨۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ قَزَعَةَ حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ أَبِي سَلَمَةَ وَالْأَعْرَجِ ح و حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ حَدَّثَنِي أَخِي عَنْ سُلَيْمَانَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ أَبِي عَتِيقٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ أَبِي سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ وَسَعِيدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ أَنَّ أَبَا هُرَيْرَةَ قَالَ اسْتَبَّ رَجُلٌ مِّنَ الْمُسْلِمِينَ وَرَجُلٌ مِّنَ الْيَهُودِ فَقَالَ الْمُسْلِمُ وَالَّذِي اصْطَفٰى مُحَمَّدًا عَلَى الْعَالَمِينَ فِي قَسَمٍ يُقْسِمُ بِهِ فَقَالَ الْيَهُودِيُّ وَالَّذِي اصْطَفٰى مُوسٰى عَلَى الْعَالَمِينَ فَرَفَعَ الْمُسْلِمُ يَدَهُ عِنْدَ ذٰلِكَ فَلَطَمَ الْيَهُودِيَّ فَذَهَبَ الْيَهُودِيُّ إِلٰى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَأَخْبَرَهُ بِالَّذِي كَانَ مِنْ أَمْرِهِ وَأَمْرِ الْمُسْلِمِ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تُخَيِّرُونِي عَلٰى مُوسٰى فَإِنَّ النَّاسَ يَصْعَقُونَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ فَأَكُونُ أَوَّلَ مَنْ يُفِيقُ فَإِذَا مُوسٰى بَاطِشٌ بِجَانِبِ الْعَرْشِ فَلَا أَدْرِي أَكَانَ فِيمَنْ صَعِقَ فَأَفَاقَ قَبْلِي أَوْ كَانَ مِمَّنِ اسْتَثْنَى اللّٰهُ.

٦٩١٨۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک مسلمان اور یہودی میں لڑائی ہوئی مسلمان نے کہا قسم ہے اس کی جس نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو سارے جہان سے چن لیا ایک قسم میں جو اس نے کھائی یعنی محمد صلی اللہ علیہ وسلم سب جہان سے بہتر ہیں اور کہا یہودی نے قسم ہے اس کی جس نے موسیٰ علیہ السلام کو سارے جہان سے چن لیا یعنی موسیٰ علیہ السلام سب سے بہتر ہیں تو مسلمان نے یہودی کو اس وقت ہاتھ اٹھا کر طمانچہ مارا تو یہودی فریاد لے کر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس گیا اور آپ کو اپنے اور مسلمان کے واقعہ سے خبر دی تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مجھ کو موسیٰ علیہ السلام سے بہتر نہ کہو سو البتہ لوگ صور کی آواز سے قیامت میں بیہوش ہو جائیں گے تو اول میں ہوش میں آؤں گا تو اچانک میں موسیٰ علیہ السلام کو اس طرح پر دیکھوں گا کہ عرش کا پایہ پکڑے ہیں سو میں نہیں جانتا کہ کیا وہ بھی بیہوش ہونے والوں میں تھے سو مجھ سے پہلے ہوش میں آئے یا ان لوگوں میں تھے جو کو اللہ نے مستثنیٰ کیا ہے۔

**فائدہ:** مستثنیٰ کیا یہ اشارہ ہے اس آیت کی طرف ﴿فَصَعِقَ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اِلَّا مَنْ شَآءَ اللّٰهُ﴾۔

٦٩١٩۔ حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ بْنُ أَبِي عِيسٰى أَخْبَرَنَا يَزِيدُ بْنُ هَارُونَ أَخْبَرَنَا شُعْبَةُ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ

٦٩١٩۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ دجال مدینے میں آئے گا تو فرشتوں کو پائے گا کہ اس کی چوکیداری کرتے ہیں سو اس کے نزدیک نہ آئے گا اور

قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمَدِيْنَةُ يَأْتِيْهَا الدَّجَّالُ فَيَجِدُ الْمَلَائِكَةَ يَحْرُسُوْنَهَا فَلَا يَقْرَبُهَا الدَّجَّالُ وَلَا الطَّاعُوْنُ إِنْ شَآءَ اللّٰهُ.

انشاء اللہ وہاں وبا بھی نہ آئے گی۔

فائدہ: اور غرض اس سے یہی اخیر قول ہے کہ انشاء اللہ وہاں وبا بھی نہ آئے گی۔

٦٩٢٠ـ حَدَّثَنَا أَبُو الْيَمَانِ أَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ حَدَّثَنِيْ أَبُوْ سَلَمَةَ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ أَنَّ أَبَا هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِكُلِّ نَبِيٍّ دَعْوَةٌ فَأُرِيْدُ إِنْ شَآءَ اللّٰهُ أَنْ أَخْتَبِيَ دَعْوَتِيْ شَفَاعَةً لِأُمَّتِيْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ.

٦٩٢٠۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ہر پیغمبر کی ایک خاص دعا ہے اور میں ارادہ کرتا ہوں کہ اگر اللہ نے چاہا تو میں اپنی دعا چھپا رکھوں گا اپنی امت کی شفاعت کے واسطے قیامت کے دن۔

٦٩٢١ـ حَدَّثَنَا يَسَرَةُ بْنُ صَفْوَانَ بْنِ جَمِيْلٍ اللَّخْمِيُّ حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيْمُ بْنُ سَعْدٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَيْنَا أَنَا نَائِمٌ رَأَيْتُنِيْ عَلٰى قَلِيْبٍ فَنَزَعْتُ مَا شَآءَ اللّٰهُ أَنْ أَنْزِعَ ثُمَّ أَخَذَهَا ابْنُ أَبِيْ قُحَافَةَ فَنَزَعَ ذَنُوْبًا أَوْ ذَنُوْبَيْنِ وَفِيْ نَزْعِهٖ ضَعْفٌ وَاللّٰهُ يَغْفِرُ لَهٗ ثُمَّ أَخَذَهَا عُمَرُ فَاسْتَحَالَتْ غَرْبًا فَلَمْ أَرَ عَبْقَرِيًّا مِنَ النَّاسِ يَفْرِيْ فَرِيَّهٗ حَتّٰى ضَرَبَ النَّاسُ حَوْلَهٗ بِعَطَنٍ.

٦٩٢١۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس حالت میں کہ میں سوتا تھا کہ میں نے اپنے آپ کو ایک کنویں پر دیکھا سو میں نے اس سے پانی کھینچا جتنا اللہ نے چاہا پھر اس کو ابن ابی قحافہ یعنی صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے لیا سو اس نے ایک یا دو ڈول نکالے اور اس کے کھینچنے میں کچھ سستی تھی اور اللہ اس کو بخش دے گا پھر ڈول کو عمر رضی اللہ عنہ نے لیا پھر وہ ڈول چرس ہو گیا سو میں نے آدمیوں سے ایسا بڑا زور آور کسی کو نہیں دیکھا جو عمر رضی اللہ عنہ کی طرح پانی کھینچتا ہو یہاں تک کہ اس نے پانی کثرت سے نکالا کہ لوگوں نے اپنے اونٹوں کو اپنی سے آسودہ کر کے ان کی نشست گاہ پر بٹھلایا۔

فائدہ: اس حدیث کی شرح مناقب عمر رضی اللہ عنہ میں گزر چکی ہے اور غرض اس سے یہ قول ہے کہ میں نے پانی کھینچا جتنا اللہ نے چاہا۔

٦٩٢٢ـ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ حَدَّثَنَا أَبُوْ

٦٩٢٢۔ حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم

أُسَامَةَ عَنْ بُرَيْدٍ عَنْ أَبِىْ بُرْدَةَ عَنْ أَبِىْ مُوْسٰى قَالَ كَانَ النَّبِىُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا أَتَاهُ السَّآئِلُ وَرُبَّمَا قَالَ جَآءَهُ السَّآئِلُ أَوْ صَاحِبُ الْحَاجَةِ قَالَ اشْفَعُوْا فَلْتُؤْجَرُوْا وَيَقْضِى اللّٰهُ عَلٰى لِسَانِ رَسُوْلِهٖ مَا شَآءَ.

کا دستور تھا کہ جب کوئی سائل حضرت ﷺ کے پاس آتا اور اکثر اوقات راوی نے یوں کہا کہ حضرت ﷺ کے پاس کوئی سائل یا حاجت مند آتا تو فرماتے سفارش کرو اجر پاؤ گے اور حکم کرتا ہے اللہ اپنے پیغمبر کی زبان پر جو چاہے۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح ادب میں گزر چکی ہے اور غرض اس سے یہ قول ہے کہ حکم کرتا ہے اللہ تعالیٰ پیغمبر ﷺ کی زبان پر جو چاہے یعنی ظاہر کرتا ہے اللہ اپنے پیغمبر ﷺ کی زبان پر ساتھ وحی کے یا الہام کے جو مقدر کیا اپنے علم میں کہ وہ واقع ہوگا۔ (فتح)

٦٩٢٣۔ حَدَّثَنَا يَحْيٰى حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ عَنْ مَعْمَرٍ عَنْ هَمَّامٍ سَمِعَ أَبَا هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَقُلْ أَحَدُكُمُ اللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِىْ إِنْ شِئْتَ ارْحَمْنِىْ إِنْ شِئْتَ ارْزُقْنِىْ إِنْ شِئْتَ وَلْيَعْزِمْ مَسْأَلَتَهٗ إِنَّهٗ يَفْعَلُ مَا يَشَآءُ لَا مُكْرِهَ لَهٗ.

٦٩٢٣۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ تم میں سے کوئی نہ کہے کہ الٰہی! مجھ کو بخش دے اگر تو چاہے الٰہی! مجھ پر رحم کر اگر تو چاہے الٰہی! مجھ کو روزی دے اگر تو چاہے اور پکی نیت کر کے دعا مانگے یعنی دعا میں مطلب حاصل ہونے کا یقین رکھے اس واسطے کہ وہ کرتا ہے جو چاہتا ہے اور اس پر جبر کرنے والا کوئی نہیں۔

**فائدہ:** اور غرض اس سے یہ قول اس کا ہے الٰہی! مجھ کو بخش دے اگر تو چاہے۔ (فتح)

٦٩٢٤۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا أَبُوْ حَفْصٍ عَمْرٌو حَدَّثَنَا الْأَوْزَاعِىُّ حَدَّثَنِىْ ابْنُ شِهَابٍ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُتْبَةَ بْنِ مَسْعُوْدٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُمَا أَنَّهٗ تَمَارٰى هُوَ وَالْحُرُّ بْنُ قَيْسِ بْنِ حِصْنٍ الْفَزَارِىُّ فِىْ صَاحِبِ مُوْسٰى أَهُوَ خَضِرٌ فَمَرَّ بِهِمَا أُبَىُّ بْنُ كَعْبٍ الْأَنْصَارِىُّ فَدَعَاهُ ابْنُ عَبَّاسٍ فَقَالَ إِنِّىْ تَمَارَيْتُ أَنَا وَصَاحِبِىْ هٰذَا فِىْ صَاحِبِ مُوْسَى الَّذِىْ سَأَلَ السَّبِيْلَ إِلٰى لُقِيِّهٖ هَلْ

٦٩٢٤۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ وہ اور حر بن قیس موسیٰ علیہ السلام کے ساتھی میں جھگڑے کہ کیا وہ خضر علیہ السلام ہے تو اُبی بن کعب رضی اللہ عنہ دونوں پر گزرے تو ابن عباس رضی اللہ عنہما نے اس کو بلایا اور کہا کہ میں نے اور میرے اس ساتھی نے موسیٰ علیہ السلام کے ساتھی میں جھگڑا کیا جس کے ملنے کے واسطے موسیٰ علیہ السلام نے راہ پوچھی تھی کیا تو نے حضرت ﷺ سے سنا ہے اس کا حال ذکر کرتے ہوں؟ اُبی بن کعب رضی اللہ عنہ نے کہا ہاں میں نے حضرت ﷺ سے سنا اس کا حال ذکر کرتے تھے فرماتے تھے کہ جس حالت میں کہ موسیٰ علیہ السلام بنی اسرائیل کی ایک جماعت میں تھے کہ اچانک آپ کے پاس ایک مرد آیا تو

سَمِعْتَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَذْكُرُ شَأْنَهُ قَالَ نَعَمْ إِنِّيْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ بَيْنَا مُوْسٰى فِيْ مَلَإٍ مِّنْ بَنِيْ إِسْرَآئِيْلَ إِذْ جَآءَهٗ رَجُلٌ فَقَالَ هَلْ تَعْلَمُ أَحَدًا أَعْلَمَ مِنْكَ فَقَالَ مُوْسٰى لَا فَأُوْحِيَ إِلٰى مُوْسٰى بَلٰى عَبْدُنَا خَضِرٌ فَسَأَلَ مُوْسَى السَّبِيْلَ إِلٰى لُقِيِّهٖ فَجَعَلَ اللّٰهُ لَهُ الْحُوْتَ آيَةً وَقِيْلَ لَهٗ إِذَا فَقَدْتَّ الْحُوْتَ فَارْجِعْ فَإِنَّكَ سَتَلْقَاهُ فَكَانَ مُوْسٰى يَتْبَعُ أَثَرَ الْحُوْتِ فِي الْبَحْرِ فَقَالَ فَتٰى مُوْسٰى لِمُوْسٰى ﴿أَرَأَيْتَ إِذْ أَوَيْنَا إِلَى الصَّخْرَةِ فَإِنِّيْ نَسِيْتُ الْحُوْتَ وَمَا أَنْسَانِيْهِ إِلَّا الشَّيْطَانُ أَنْ أَذْكُرَهٗ﴾ قَالَ مُوْسٰى ﴿ذٰلِكَ مَا كُنَّا نَبْغِ فَارْتَدَّا عَلٰى آثَارِهِمَا قَصَصًا﴾ فَوَجَدَا خَضِرًا وَكَانَ مِنْ شَأْنِهِمَا مَا قَصَّ اللّٰهُ.

اس نے کہا کہ کیا تو کسی کو جانتا ہے جو تجھ سے زیادہ تر عالم ہو؟ موسیٰ علیہ السلام نے کہا نہیں سو اللہ تعالیٰ نے موسیٰ علیہ السلام کو حکم بھیجا کہ کیوں نہیں ہمارا بندہ خضر علیہ السلام ہے تو موسیٰ علیہ السلام نے اس کے ملنے کے واسطے راہ پوچھی سو اللہ نے اس کے واسطے مچھلی نشانی ٹھہرائی اور اس سے کہا گیا کہ جب تو مچھلی کو گم کرے تو پھر آنا سو بے شک تو اس سے ملے گا سو موسیٰ علیہ السلام مچھلی کے قدم کی پیروی کرتے تھے دریا میں تو موسیٰ علیہ السلام کے خادم نے ان سے کہا بھلا یہ تو بتلایئے کہ جب ہم پتھر کے پاس تھے تو میں بھول گیا آپ سے مچھلی کا قصہ کہنا اور نہیں بھلایا مجھ کو مچھلی کی یاد سے مگر شیطان نے تو موسیٰ علیہ السلام نے کہا کہ یہی تو ہم چاہتے تھے پھر الٹے قدموں پر پلٹے سو دونوں نے خضر علیہ السلام کو پایا سو تھا دونوں کے حال سے سو جو اللہ نے بیان کیا اپنی کتاب میں۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح علم میں گزر چکی ہے اور مراد اس سے قول اس کا ہے بیچ اس کے موسیٰ علیہ السلام کے قول کی حکایت سے کہ تو مجھ کو اگر اللہ نے چاہا تو صبر کرنے والا پائے گا اور اس میں اشارہ ہے طرف اس کی کہ اس قول میں غالباً حصول مطلب کی امید ہوتی ہے اور کبھی مطلوب حاصل نہیں بھی ہوتا جب کہ اللہ کی تقدیر میں اس کا وقوع نہیں ہوتا۔ (فتح)

٦٩٢٥۔ حَدَّثَنَا أَبُو الْيَمَانِ أَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ وَقَالَ أَحْمَدُ بْنُ صَالِحٍ حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ أَخْبَرَنِيْ يُوْنُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ أَبِيْ سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ نَنْزِلُ غَدًا إِنْ شَآءَ اللّٰهُ بِخَيْفِ

٦٩٢٥۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ہم اتریں گے کل اگر اللہ نے چاہا بنی کنانہ کے ٹیلے پر جہاں کفار قریش وغیرہ نے آپس میں قسم کھائی تھی کفر پر یعنی اس مکان میں جس کا نام محصب ہے۔

بَنِیْ كِنَانَةَ حَيْثُ تَقَاسَمُوْا عَلَى الْكُفْرِ يُرِيْدُ الْمُحَصَّبَ.

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح حج میں گزر چکی ہے اور غرض اس سے یہ قول ہے کہ ہم کل اتریں گے اگر اللہ نے چاہا۔

٦٩٢٦۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا ابْنُ عُيَيْنَةَ عَنْ عَمْرٍو عَنْ أَبِي الْعَبَّاسِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ قَالَ حَاصَرَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَهْلَ الطَّآئِفِ فَلَمْ يَفْتَحْهَا فَقَالَ إِنَّا قَافِلُوْنَ غَدًا إِنْ شَآءَ اللّٰهُ فَقَالَ الْمُسْلِمُوْنَ نَقْفُلُ وَلَمْ نَفْتَحْ قَالَ فَاغْدُوْا عَلَى الْقِتَالِ فَغَدَوْا فَأَصَابَتْهُمْ جِرَاحَاتٌ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّا قَافِلُوْنَ غَدًا إِنْ شَآءَ اللّٰهُ فَكَأَنَّ ذٰلِكَ أَعْجَبَهُمْ فَتَبَسَّمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

٦٩٢٦۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے طائف والوں کا محاصرہ کیا اور اس کو فتح نہ کیا سو فرمایا کہ ہم پلٹنے والے ہیں انشاء اللہ تو مسلمانوں نے کہا کہ ہم پلٹ جائیں گے اور حالانکہ طائف فتح نہیں ہوا تو حضرت ﷺ نے فرمایا کہ صبح کو لڑائی پر چلو تو صبح کو لڑائی پر گئے تو ان کو زخم پہنچے تو حضرت ﷺ نے فرمایا کہ بے شک ہم کل کو پلٹنے والے ہیں اگر اللہ نے چاہا تو گویا کہ یہ بات لوگوں کو خوش لگی تو حضرت ﷺ ہنسے۔

**فائدہ:** اور اس حدیث کی شرح مغازی میں گزر چکی ہے اور غرض اس کے لانے سے یہاں یہ قول ہے کہ ہم کل پلٹنے والے ہیں اگر اللہ نے چاہا۔

بَابُ قَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى ﴿وَلَا تَنْفَعُ الشَّفَاعَةُ عِنْدَهٗ إِلَّا لِمَنْ أَذِنَ لَهٗ حَتّٰى إِذَا فُزِّعَ عَنْ قُلُوْبِهِمْ قَالُوْا مَاذَا قَالَ رَبُّكُمْ قَالُوا الْحَقَّ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْكَبِيْرُ﴾ وَلَمْ يَقُلْ مَاذَا خَلَقَ رَبُّكُمْ وَقَالَ جَلَّ ذِكْرُهٗ ﴿مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗ إِلَّا بِإِذْنِهٖ﴾.

باب ہے اس آیت کے بیان میں اور نہیں فائدہ دیتی سفارش نزدیک اس کے مگر جس کو اجازت دے یہاں تک کہ جب دور کی جاتی ہے گھبراہٹ ان کے دل سے تو پوچھتے ہیں تمہارے رب نے کیا کہا کہتے ہیں کہ حق کہا اور وہ بہت بڑا بلند ہے اور نہیں کہا کہ کیا پیدا کیا تمہارے رب نے یعنی بدلے اس قول کے کہ تمہارے رب نے کیا کہا اور اللہ نے فرمایا کہ کون ہے کہ اس کے پاس سفارش کرے مگر اس کی اجازت سے۔

**فائدہ:** کہا ابن بطال نے کہ استدلال کیا ہے بخاری رحمہ اللہ نے ساتھ اس کے اس پر کہ قول اللہ تعالیٰ کا قدیم ہے اس کی ذات کے واسطے قائم ہے ساتھ صفتوں اس کی کے ازل سے موجود ہے ساتھ اس کے اور اس کا کلام نہیں مشابہ ہے

مخلوق کی کلام کو برخلاف معتزلوں کے کہ انہوں نے کہا کہ اللہ کا کلام نہیں اور وہ کلام نہیں کرتا اور کہا بعض معتزلہ نے کہ مراد اس سے فعل اور تکوین ہے اور ان کی حجت یہ ہے کہ کلام نہیں ہوتا مگر اعضاء اور زبان سے اور اللہ تعالیٰ اس سے پاک ہے سو رد کیا ان پر بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے ساتھ حدیث باب کے اور آیت کے اور اس میں ہے کہ جب ان سے گھبراہٹ دور ہوتی ہے تو اپنے اوپر والوں سے کہتے ہیں کہ تمہارے رب نے کیا کہا سو اس نے دلالت کی اس پر کہ انہوں نے کچھ کلام سنا جس کے معنی ان کی سمجھ میں نہ آئے بہ سبب گھبراہٹ کے سو انہوں نے کہا کہ کیا کہا اور نہیں کہا فرشتوں نے کہ کیا پیدا کیا اور اسی طرح اوپر والے فرشتوں نے بھی ان کو جواب دیا ساتھ اس کے کہ اللہ نے حق کہا اور حق ایک صفت ہے ذات کی کہ نہیں جائز ہے اس پر غیر اس کا اس واسطے کہ نہیں اس کی کلام پر باطل سو اگر کوئی چیز مخلوق ہوتی یا فعل ہوتا تو البتہ فرشتے کہتے پیدا کیا ہے خلق کو آدمی کو یا اس کے غیر کو سو جب وصف کیا انہوں نے اس کو ساتھ اس چیز کے کہ وصف کیا جاتا ہے ساتھ اس کے کلام تو نہیں جائز ہے کہ ہو قول ساتھ معنی تکوین کے اور یہ اول جگہ ہے جس میں بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے کلام کی مسئلے میں کلام کیا ہے اور اس مسئلے کا دامن دراز ہے اور اس کا خلاصہ یہ ہے کہ بیہقی نے کہا کہ قرآن اللہ کا کلام ہے اور کلام اللہ ایک صفت ہے اس کی ذات کی صفتوں سے اور اس کی ذاتی صفتوں سے کوئی چیز مخلوق نہیں اور نہ کوئی چیز محدث ہے اور نہ حادث اللہ نے کہا سوائے اس کے کچھ نہیں کہ قول ہمارا کسی چیز کے واسطے جب کہ ہم اس کا ارادہ کرتے ہیں تو یہ کہ کہتے ہیں اس کو ہو جا سو ہو جاتی ہے سو اگر قرآن مخلوق ہوتا تو مخلوق ہوتا ساتھ کن کے اور محال ہے کہ ہو قول اللہ کا واسطے کسی چیز کے قول اس واسطے کہ وہ واجب کرتا ہے دوسرے قول اور تیسرے قول کو پس لازم آئے گا تسلسل اور وہ فاسد ہے اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا ﴿اَلرَّحْمٰنُ عَلَّمَ الْقُرْآنَ خَلَقَ الْاِنْسَانَ﴾ اللہ نے قرآن کو سکھلایا اور آدمی کو بنایا سو خاص کیا اللہ نے قرآن کو ساتھ تعلیم کے اس واسطے کہ وہ اس کا کلام ہے اور اس کی صفت ہے اور خاص کیا آدمی کو ساتھ پیدا کرنے کے اس واسطے کہ وہ اس کی مخلوق ہے اور اگر یہ نہ ہوتا تو البتہ یوں کہا جاتا خلق القرآن والانسان یعنی پیدا کیا قرآن کو اور آدمی کو اور اللہ نے فرمایا ﴿وَكَلَّمَ اللّٰهُ مُوْسٰى تَكْلِيْمًا﴾ اور نہیں جائز ہے کہ ہو کلام متکلم کا قائم ساتھ غیر اس کے اور اللہ نے فرمایا ﴿وَمَا كَانَ لِبَشَرٍ اَنْ يُّكَلِّمَهُ اللّٰهُ اِلَّا وَحْيًا﴾ الایۃ سو اگر نہ پایا جاتا کلام اللہ کا مگر مخلوق بیچ چیز مخلوق کے تو نہ ہوتے واسطے اشتراط وجوہ کے جو مذکور ہیں آیت میں کوئی معنی واسطے برابر ہونے تمام خلق کے بیچ سننے کلام کے غیر اللہ سے سو باطل ہوا قول جہمیہ کا کہ وہ مخلوق ہے غیر اللہ میں اور یہ جو انہوں نے کہا کہ اللہ نے درخت میں کلام پیدا کیا تھا جس سے موسیٰ علیہ السلام نے کلام کیا تھا تو اس سے لازم آتا ہے کہ جو اللہ کا کلام کسی فرشتے یا پیغمبر سے سنے وہ افضل ہو موسیٰ علیہ السلام سے کلام کے سننے میں اور لازم آتا ہے کہ یہ اللہ کا کلام جو موسیٰ علیہ السلام نے درخت سے سنا ﴿اِنَّنِيْ اَنَا اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنَا فَاعْبُدْنِيْ﴾ اس درخت کا کلام ہو اور البتہ اللہ نے مشرکوں پر انکار کیا ان کے اس قول میں ﴿اِنْ هٰذَا اِلَّا

قَوْلُ الْبَشَرِ﴾ اور کہا ابن حزم رحمۃ اللہ علیہ نے ملل میں کہ اہل اسلام کا اجماع ہے اس پر کہ اللہ نے موسیٰ علیہ السلام سے کلام کیا اور اس پر کہ اللہ کا کلام ہے اور اسی طرح توراۃ انجیل وغیرہ صحیفے اور کہا معتزلہ نے کہ اللہ کا کلام صفت فعل کی ہے مخلوق ہے اور اللہ نے درخت میں ایسا کلام پیدا کیا جس نے موسیٰ علیہ السلام سے کلام کیا اور امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ قائم ہوئے ہیں دلائل قاطعہ اس پر کہ نہیں مشابہ ہے اللہ کو کوئی چیز کسی وجہ سے سو جب کلام ہمارا مخلوق ہے تو واجب ہے کہ اللہ کا کلام مخلوق نہ ہو اور بعضوں نے کہا کہ یہ اصوات اور حروف قرآن کے قدیمی ہیں اس کی ذات کو لازم ہیں اور آگے پیچھے نہیں بلکہ وہ قائم ہیں ساتھ ذات اس کی کے اس حال میں کہ مقترن ہیں اور آگے پیچھے ہونا سوائے اس کے کچھ نہیں کہ وہ مخلوق کے حق میں ہے برخلاف خالق کے اور بعضوں نے کہا کہ اصوات اور حروف قرآن کے پڑھنے والوں سے مسموع ہیں اور ذکر کیا ہے فخر رازی رحمۃ اللہ علیہ نے مطالب عالیہ میں کہ جو قائل ہے اس کا کہ اللہ تعالیٰ متکلم ہے ساتھ کلام کے کہ قائم ہے ساتھ ذات اس کی کے اور مشیت اس کی کے اور اس کے اختیار کے تو یہ قول صحیح تر ہے باعتبار عقل کے اور نقل کے اور منقول جمہور سلف سے یہ ہے کہ اس میں بحث نہ کی جائے اور نہ تعمق صرف اتنا کہنا کافی ہے کہ قرآن اللہ کا کلام ہے اور وہ مخلوق نہیں اور جو اس کے سوائے ہے اس سے چپ رہے اور یہ جو کہا کہ کون ہے شفاعت کرے نزدیک اس کے مگر اس کی اجازت سے تو میں گمان کرتا ہوں کہ اشارہ کیا ہے ساتھ اس کے اس طرف کہ ضمیر ھم کی اللہ کے قول قلوبھم میں فرشتوں کی طرف راجع ہے اور یہ کہ فاعل شفاعت کا بیچ قول اللہ کے ﴿وَلَا تَنفَعُ الشَّفَاعَةُ﴾ وہ فرشتے ہیں ساتھ دلیل قول اللہ کے بعد وصف فرشتوں کے ﴿وَلَا يَشْفَعُونَ إِلَّا لِمَنِ ارْتَضَىٰ وَهُم مِّنْ خَشْيَتِهِ مُشْفِقُونَ﴾۔

وَقَالَ مَسْرُوقٌ عَنِ ابْنِ مَسْعُودٍ إِذَا تَكَلَّمَ اللّٰهُ بِالْوَحْيِ سَمِعَ أَهْلُ السَّمٰوَاتِ شَيْئًا فَإِذَا فُزِّعَ عَنْ قُلُوبِهِمْ وَسَكَنَ الصَّوْتُ عَرَفُوا أَنَّهُ الْحَقُّ وَنَادَوْا ﴿مَاذَا قَالَ رَبُّكُمْ قَالُوا الْحَقَّ﴾

اور کہا مسروق نے ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے کہ جب اللہ تعالیٰ وحی کے ساتھ کلام کرتا ہے تو آسمان والے کچھ چیز سنتے ہیں یعنی اس کے معنی نہیں سمجھتے سو جب ان کے دل میں سے ڈر دور ہوتا ہے اور آواز تھم جاتی ہے تو پہچان لیتے ہیں کہ وہ حق ہے اور پکارتے ہیں کہ تمہارے رب نے کیا کہا کہتے ہیں کہ حق ہے۔

**فائدہ:** اور ایک روایت میں ہے کہ جب اللہ تعالیٰ وحی کے ساتھ کلام کرتا ہے تو آسمان والے آواز سنتے ہیں جیسے کہ آواز زنجیر کی پتھر پر آتی ہے سو فرشتے بیہوش ہو جاتے ہیں سو ہمیشہ بیہوش رہتے ہیں یہاں تک کہ جبریل علیہ السلام ان کے پاس آتے ہیں تو ان کے دل سے ڈر دور ہو جاتا ہے تو کہتے ہیں تمہارے رب نے کیا کہا؟ جبریل علیہ السلام کہتے ہیں کہ حق کہا سو پکارتے ہیں کہ حق حق۔

**فائدہ:** یعنی زنجیر کو پتھر پر مارا جائے تو اس سے سخت آواز نکلتی ہے اسی طرح اللہ کی کلام کی آواز ہوتی ہے جب کہ آسمانوں میں کچھ حکم کرتا ہے۔ (فتح)

وَيُذْكَرُ عَنْ جَابِرٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ أُنَيْسٍ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ يَحْشُرُ اللّٰهُ الْعِبَادَ فَيُنَادِيْهِمْ بِصَوْتٍ يَسْمَعُهُ مَنْ بَعُدَ كَمَا يَسْمَعُهُ مَنْ قَرُبَ أَنَا الْمَلِكُ أَنَا الدَّيَّانُ.

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ میں نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا فرماتے تھے کہ جمع کرے گا اللہ لوگوں کو قیامت کے دن سو پکارے گا ان کو ایسی آواز سے کہ سنے گا اس کو دور والا جیسے سنے گا اس کو پاس والا کہ میں ہوں بادشاہ میں ہوں بدلہ دینے والا۔

**فائدہ:** حمل کیا ہے اس کو بعض نے اوپر مجاز حذف کے یعنی حکم کرتا ہے اس کو جو پکارے اور یہ بعید ہے نزدیک اس کے جو اللہ کے واسطے آواز کو ثابت کرتا ہے اس واسطے کہ مخلوق میں ایسا کسی کا کلام نہیں جو دور اور نزدیک سے برابر سنا جائے اور اس واسطے کہ فرشتے جب اس کو سنیں گے تو بیہوش ہو جائیں گے اور بندے آپس میں ایک دوسرے کی کلام سننے سے بیہوش نہیں ہوتے بنابر اس کے سو اس کی آواز صفت ہے اس کی ذات کی صفتوں سے نہیں مشابہ ہے آواز اس کی مخلوق کی آواز کو اس واسطے کہ اس کی صفتوں میں کوئی چیز مخلوق کی صفتوں سے مشابہ نہیں اور کہا بیہقی نے کہ کلام وہ چیز ہے کہ بولے ساتھ اس کے متکلم اور وہ مستقر ہے اس کے نفس میں جیسے کہ حدیث میں آیا ہے کہ میں نے اپنے دل میں ایک کلام تیار کیا سو اس کا نام کلام رکھا کلام کرنے سے پہلے سو اگر متکلم صاحب مخارج ہو تو سنا جاتا ہے کلام اس کا حروف اور اصوات سے اور اگر متکلم صاحب مخارج نہ ہو تو وہ اس کے برخلاف ہے اور اللہ تعالیٰ صاحب مخارج نہیں تو اس کا کلام حروف اور اصوات سے نہ ہوگا اور جب سامع اس کو سمجھے گا تو اس کو حروف اور اصوات سے پڑھے گا اور جو اس کی نفی کرتا ہے وہ قیاس کرتا ہے اس کو اوپر آواز مخلوق کے کہ وہ صاحب مخارج ہیں اور جواب یہ ہے کہ آواز کبھی ہوتی ہے بغیر مخارج کے ہم نے مانا لیکن یہ قیاس ممنوع ہے اور خالق کی صفت کا مخلوق کی صفت پر قیاس نہیں ہوسکتا اور جب ثابت ہوئی آواز ان صحیح حدیثوں سے تو واجب ہوا ایمان لانا ساتھ اس کے پھر یا تفویض ہے یا تاویل اور ساتھ اللہ کے ہے توفیق اور دیان کے معنی ہیں حساب کرنے والا بدلہ دینے والا جو نہیں ضائع کرتا عمل کسی عمل کرنے والا کا اور کہا کرمانی نے کہ اس کے معنی ہیں کہ نہیں کوئی بادشاہ مگر میں اور نہیں کوئی جزا دینے والا مگر میں اور اس میں اشارہ ہے طرف صفت علم کی اور حیات اور ارادہ اور قدرت وغیرہ صفات کی جن پر اہل سنت کا اتفاق ہے۔ (فتح)

۶۹۲۷۔ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَمْرٍو عَنْ عِكْرِمَةَ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ يَبْلُغُ بِهِ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

۶۹۲۷۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب اللہ آسمان میں کسی امر کا حکم کرتا ہے تو فرشتے اپنے پر مارتے ہیں جھکنے والے اس کے قول کے واسطے

قَالَ إِذَا قَضَى اللّٰهُ الْأَمْرَ فِي السَّمَآءِ ضَرَبَتِ الْمَلَآئِكَةُ بِأَجْنِحَتِهَا خُضْعَانًا لِقَوْلِهٖ كَأَنَّهٗ سِلْسِلَةٌ عَلٰى صَفْوَانٍ قَالَ عَلِيٌّ وَقَالَ غَيْرُهٗ صَفْوَانٍ يَنْفُذُهُمْ ذٰلِكَ فَإِذَا ﴿فُزِّعَ عَنْ قُلُوْبِهِمْ قَالُوْا مَاذَا قَالَ رَبُّكُمْ قَالُوا الْحَقَّ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْكَبِيْرُ﴾ قَالَ عَلِيٌّ وَحَدَّثَنَا سُفْيَانُ حَدَّثَنَا عَمْرٌو عَنْ عِكْرِمَةَ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ بِهٰذَا قَالَ سُفْيَانُ قَالَ عَمْرٌو سَمِعْتُ عِكْرِمَةَ حَدَّثَنَا أَبُوْ هُرَيْرَةَ قَالَ عَلِيٌّ قُلْتُ لِسُفْيَانَ قَالَ سَمِعْتُ عِكْرِمَةَ قَالَ سَمِعْتُ أَبَا هُرَيْرَةَ قَالَ نَعَمْ قُلْتُ لِسُفْيَانَ إِنَّ إِنْسَانًا رَوٰى عَنْ عَمْرٍو عَنْ عِكْرِمَةَ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ يَرْفَعُهٗ أَنَّهٗ قَرَأَ فُرِّغَ قَالَ سُفْيَانُ هٰكَذَا قَرَأَ عَمْرٌو فَلَا أَدْرِيْ سَمِعَهٗ هٰكَذَا أَمْ لَا قَالَ سُفْيَانُ وَهِيَ قِرَآئَتُنَا.

جیسے وہ آواز زنجیر کی ہے پتھر پر کہا علی رضی اللہ عنہ نے اور اس کے غیر نے کہ پہنچتا ہے یہ قول طرف فرشتوں کی پھر جب دور ہوتا ہے ڈر ان کے دل سے تو کہتے ہیں تمہارے رب نے کیا کہا؟ کہتے ہیں کہ حق کہا اور وہ بہت بڑا بلند ہے کہا علی رضی اللہ عنہ نے اور حدیث بیان کی ہم سے سفیان نے الخ یعنی ابن عیینہ کبھی سند کو معنعن بیان کرتا تھا اور کبھی ساتھ تحدیث اور سماع کی تو علی رضی اللہ عنہ نے اس سے زیادہ تحقیق کے واسطے پوچھا اس نے کہا ہاں میں نے سفیان سے کہا کہ ایک آدمی نے عمرو سے روایت کی اس نے عکرمہ سے اس نے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مرفوع کہ اس نے پڑھا ہے فرغ یعنی ساتھ راء مہملہ اور غین معجمہ کے سفیان نے کہا کہ اسی طرح پڑھا ہے عمرو نے سو میں نہیں جانتا کہ اس نے اس کو عکرمہ سے سنا ہے یا اس کو اپنی طرف سے پڑھا ہے اس واسطے کہ وہ اس کی قراءت ہے کہا سفیان نے اور یہی ہے قراءت ہماری۔

**فائدہ:** فرشتے اپنے پر مارتے ہیں یعنی اللہ کے ڈر سے کانپتے ہیں اور بیہوش ہو کر سجدے میں گر پڑتے ہیں اور ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ وہ آواز ایسی ہوتی ہے جیسے آواز زنجیر کی پتھر پر سو نہیں اترتا کسی آسمان پر مگر کہ آسمان والے بیہوش ہو جاتے ہیں پھر جب ان کے دل سے ڈر دور ہوتا ہے آخر آیت تک پھر کہتا ہے کہ اس سال اس طرح ہوگا تو اس کو سن آتے ہیں اور ابن ابی حاتم نے روایت کی ہے کہ جب جبریل علیہ السلام وحی کے ساتھ اترتا ہے تو آسمان والے گھبرا جاتے ہیں اس کے اُترنے سے اور سنتے ہیں آواز وحی کی جیسے بہت سخت آواز ہوتی ہے لوہے کی پتھر پر تو کہتے ہیں اے جبریل! تجھ کو کیا حکم ہوا؟ الحدیث اور ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ جنوں کا کوئی قبیلہ نہ تھا مگر ان کا ٹھکانا تھا آسمان کا حکم سننے کے واسطے سو جب وحی اُترتی تھی تو فرشتے آواز سنتے تھے جیسے لوہے کی آواز کہ پتھر پر ڈالا جائے سو جب فرشتے اس کو سنتے تھے تو سجدے میں گر پڑتے تھے پس نہ سر اٹھاتے تھے یہاں تک کہ حکم اترتا پھر جب حکم اترتا تو کہتے تمہارے رب نے کیا کہا؟ سو اگر اس چیز کا حکم ہوتا جو آسمان میں ہوگی تو کہتے کہ اللہ نے حق کہا اور اگر اس چیز کا حکم ہوتا جو زمین میں ہوگی مینہ برسنے سے یا کسی کے مرنے سے تو اس میں کلام کرتے اور شیطان سن

آتے پھر آ کر کاہنوں کو بتلاتے کہ اس سال ایسا ہوگا اور ایسا ہوگا سو یہ حدیثیں دلالت کرتی ہیں کہ یہ دنیا میں واقع ہوا ہے برخلاف قول اس شخص کے جو گمان کرتا ہے کہ یہ قیامت کے دن واقع ہوگا اور وہ مخالف ہے حدیث نبوی ﷺ کے اور اس حدیث میں ثابت کرنا شفاعت کا ہے اور انکار کیا ہے اس سے خوارج اور معتزلہ نے اور شفاعت کئی قسم پر ہے ثابت کیا ہے اس کو اہل سنت نے ایک قسم خلاص ہونا ہے موقف کے ہول سے اور یہ خاص ہے ساتھ محمد ﷺ کے اور نہیں منکر ہے اس سے کوئی فرقہ امت میں سے اور ایک قسم شفاعت ان لوگوں میں ہے جو داخل ہوں گے بہشت میں بغیر حساب کے اور خاص کیا ہے معتزلہ نے اس کو ساتھ اس شخص کے جس پر کسی بندے کا حق نہ ہو اور ایک قسم شفاعت درجے بلند کرنے کے واسطے ہے اور نہیں خلاف ہے اس کے واقع ہونے میں اور ایک قسم شفاعت کرنا ہے واسطے گنہگار مسلمانوں کے جو اپنے گناہوں کے سبب سے دوزخ میں داخل ہوئے تھے اور انکار کیا ہے اس سے خوارج اور معتزلہ نے اور ثابت ہوئی ہے وہ بہت حدیثوں سے اور اتفاق کیا ہے اہل سنت نے اس کے قبول کرنے پر۔ (فتح)

۶۹۲۸۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ بُكَيْرٍ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ عُقَيْلٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ أَخْبَرَنِيْ أَبُوْ سَلَمَةَ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ أَنَّهُ كَانَ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا أَذِنَ اللّٰهُ لِشَيْءٍ مَا أَذِنَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَتَغَنّٰى بِالْقُرْآنِ وَقَالَ صَاحِبٌ لَّهُ يُرِيْدُ أَنْ يَّجْهَرَ بِهِ.

۶۹۲۸۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ اللہ نے کسی چیز کی اجازت نہیں دی جو پیغمبر ﷺ کو اجازت دی خوش آوازی سے قرآن پڑھنے کی یعنی پکار کے یعنی پیغمبر ﷺ کا قرآن پڑھنا آواز سے اللہ کو بہت پسند ہے۔

**فائدہ:** اور ایک روایت میں ہے کہ جو مرد خوش آوازی سے قرآن کو پڑھے اللہ اس کو بہت پسند کرتا ہے۔

۶۹۲۹۔ حَدَّثَنَا عُمَرُ بْنُ حَفْصِ بْنِ غِيَاثٍ حَدَّثَنَا أَبِيْ حَدَّثَنَا الْأَعْمَشُ حَدَّثَنَا أَبُوْ صَالِحٍ عَنْ أَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اللّٰهُ يَا آدَمُ فَيَقُوْلُ لَبَّيْكَ وَسَعْدَيْكَ فَيُنَادٰى بِصَوْتٍ إِنَّ اللّٰهَ يَأْمُرُكَ أَنْ تُخْرِجَ مِنْ ذُرِّيَّتِكَ بَعْثًا إِلَى النَّارِ.

۶۹۲۹۔ حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ اللہ فرمائے گا اے آدم! تو وہ کہے گا الٰہی! میں حاضر ہوں خدمت میں اور حاضر ہوں سو پکارے گا آواز سے کہ اللہ تجھ کو حکم کرتا ہے کہ تو اپنی اولاد میں سے ایک گروہ دوزخ سے نکال۔

**فائدہ:** اور استدلال کیا ہے بخاری رحمہ اللہ نے بیچ کتاب خلق افعال العباد کے ساتھ حدیث ام سلمہ رضی اللہ عنہا کے اس پر کہ

اللہ کلام کرتا ہے جس طرح چاہتا ہے اور یہ کہ آواز بندوں کی مؤلف ہے حرف حرف سے اس میں تطریب ہے اور ترجیع اور وہ حدیث یہ ہے کہ ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی قراءت بیان کی سو اچانک قراءت آپ کی حرف حرف تھی اور اختلاف کیا ہے اہل کلام نے کہ اللہ کا کلام حرف اور آواز سے ہے یا نہیں سو کہا معتزلہ نے کہ کلام نہیں ہوتا ہے مگر حرف اور آواز سے اور کلام جو منسوب ہے اللہ کی طرف وہ قائم ہے ساتھ درخت کے اور کہا اشاعرہ نے کہ اللہ کا کلام نہیں ہے حرف اور نہ آواز اور ثابت کیا ہے انہوں نے اللہ کے واسطے کلام نفسی کو اور حقیقت اس کی ایک معنی ہیں جو قائم ہیں ساتھ نفس کے اگرچہ مختلف ہوئی ہے اس سے عبارت مانند عربی اور عجمی کی اور اختلاف اس کا نہیں دلالت کرتا ہے اوپر مختلف ہونے معبر عنہ کے یعنی جس چیز سے تعبیر کی گئی اور کلام نفسی یہی ہے معبر عنہ اور ثابت کیا ہے حنابلہ نے کہ بے شک اللہ کلام کرنے والا ہے ساتھ حرف اور صوت کے بہرحال حروف سو واسطے تصریح کے ساتھ اس کے ظاہر قرآن میں اور بہرحال آواز سو جس نے منع کیا ہے اس نے کہا کہ آواز وہ ہے جو منقطع اور مسموع ہے حلق سے اور جواب دیا ہے جس نے اس کو ثابت کیا ہے کہ آواز موصوف ساتھ اس کے وہ آدمیوں کی آواز ہے مانند سننے اور دیکھنے کے اور اللہ کی صفات آدمیوں کی صفات کی طرح نہیں سو نہ لازم آئے گا اعتراض مذکور باوجود اعتقاد تنزیہ کے اور نہ تشبیہ دینے کے اور یہ کہ جائز ہے کہ ہو آواز بغیر حلق کے پس نہ لازم آئے گی تشبیہ اور امام احمد رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ اللہ نے کلام کیا آواز سے اور جاری کی جائیں یہ حدیثیں اپنے ظاہر پر جس طرح کہ آئی ہیں یعنی ان میں تاویل نہ کی جائے بلکہ ان کے معنی کو اللہ کے سپرد کیا جائے۔ (فتح)

۶۹۳۰۔ حَدَّثَنَا عُبَيْدُ بْنُ إِسْمَاعِيلَ حَدَّثَنَا أَبُوْ أُسَامَةَ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ أَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ مَا غِرْتُ عَلَى امْرَأَةٍ مَّا غِرْتُ عَلٰى خَدِيْجَةَ وَلَقَدْ أَمَرَهُ رَبُّهُ أَنْ يُّبَشِّرَهَا بِبَيْتٍ فِي الْجَنَّةِ.

۶۹۳۰۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ مجھ کو کسی عورت پر رشک نہیں آیا جو خدیجہ رضی اللہ عنہا پر آیا اور البتہ اللہ نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو حکم کیا کہ اس کو بشارت دیں ایک گھر کی بہشت میں۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح مناقب میں گزر چکی ہے۔

## بَابُ كَلَامِ الرَّبِّ مَعَ جِبْرِيْلَ وَنِدَآءِ اللّٰهِ الْمَلَائِكَةَ.

## کلام کرنا اللہ کا جبریل علیہ السلام سے اور پکارنا اللہ کا فرشتوں کو۔

**فائدہ:** اس باب میں تین حدیثیں ذکر کیں پہلی حدیث میں پکارنا اللہ کا ہے جبریل علیہ السلام کو اور دوسری حدیث میں سوال کرنا اللہ کا ہے فرشتوں سے برعکس اس کے کہ ترجمہ میں واقع ہوا ہے اور شاید کہ اشارہ کیا ہے اس نے طرف اس چیز کی جو اس کے بعض طریقوں میں وارد ہوئی ہے کہ اللہ جب کسی بندے کو دوست رکھتا ہے تو جبریل علیہ السلام کو پکارتا

ہے کہ میں فلانے آدمی سے محبت رکھتا ہوں سو تو بھی اس سے محبت رکھ۔ (فتح)

وَقَالَ مَعْمَرٌ ﴿وَإِنَّكَ لَتُلَقَّى الْقُرْآنَ﴾ أَيْ يُلْقَى عَلَيْكَ وَتَلَقَّاهُ أَنْتَ أَيْ تَأْخُذُهُ عَنْهُمْ وَمِثْلُهُ ﴿فَتَلَقَّى آدَمُ مِنْ رَّبِّهِ كَلِمَاتٍ﴾.

اور کہا معمر نے اللہ کے اس قول کی تفسیر میں یعنی تجھ پر قرآن ڈالا جاتا ہے اور تلقاہ کے معنی ہیں کہ تو اس کو لیتا ہے ان سے اور مثل اس کی ہے یہ قول اللہ کا کہ سیکھے آدم علیہ السلام نے اپنے رب سے کئی کلمے یعنی لیا ان کو اس سے۔

٦٩٣١ـ حَدَّثَنِي إِسْحَاقُ حَدَّثَنَا عَبْدُ الصَّمَدِ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ هُوَ ابْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ دِيْنَارٍ عَنْ أَبِيْهِ عَنْ أَبِيْ صَالِحٍ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ اللّٰهَ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى إِذَا أَحَبَّ عَبْدًا نَادٰى جِبْرِيْلَ إِنَّ اللّٰهَ قَدْ أَحَبَّ فُلَانًا فَأَحِبَّهُ فَيُحِبُّهُ جِبْرِيْلُ ثُمَّ يُنَادِيْ جِبْرِيْلُ فِي السَّمَآءِ إِنَّ اللّٰهَ قَدْ أَحَبَّ فُلَانًا فَأَحِبُّوْهُ فَيُحِبُّهُ أَهْلُ السَّمَآءِ وَيُوْضَعُ لَهُ الْقَبُوْلُ فِيْ أَهْلِ الْأَرْضِ.

٦٩٣١ـ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ بے شک جب اللہ کسی بندے سے محبت کرتا ہے تو پکارتا ہے جبریل کو اور یہ فرماتا ہے کہ بے شک اللہ نے فلانے کو دوست رکھا سو تو بھی اس کو دوست رکھ سو جبریل علیہ السلام اس سے محبت رکھتا ہے پھر وہ جبریل علیہ السلام آسمان والوں میں پکار دیتا ہے یعنی فرشتوں میں کہ بے شک اللہ نے فلانے کو دوست رکھا ہے سو تم بھی اس کو دوست رکھو تو آسمان والے اس سے محبت رکھتے ہیں پھر اس محبوب بندے کی قبولیت زمین میں اتاری جاتی ہے یعنی زمین کے لوگ بھی اس سے محبت رکھتے ہیں۔

**فائدہ:** ماضی کے صیغے میں اشارہ ہے اس کی طرف کہ محبت سابق ہے ندا پر کہا شیخ ابو محمد بن ابی جمرہ نے کہ کثر احسان سے محبت کے ساتھ تعبیر کی تو اس میں تانیس ہے واسطے بندوں کے اور داخل کرنا خوشی کا ہے اوپر ان کے اس واسطے کہ جب بندہ سنے گا کہ اللہ اس سے محبت رکھتا ہے تو اس کو بڑی خوشی حاصل ہو گی اور سوائے اس کے کچھ نہیں کہ پھر اس کے واسطے حاصل ہوتا ہے جس کی طبع میں فتوت اور مروت ہو اور جس کی طبع میں رعونت ہو اور اس پر شہوات غالب ہو تو نہیں رد کرتی ہے اس کو مگر زجر اور ضرب اور اس میں جبریل علیہ السلام کو مقدم کیا تو یہ واسطے ظاہر کرنے بلند مرتبے اس کے ہے نزدیک اللہ کے اور فرشتوں پر اور لیا جاتا ہے اس حدیث سے رغبت دلانا اوپر ادا کرنے تمام اعمال نیکی کے جو ان میں فرض ہیں اور جو سنتیں اور نیز اس سے لیا جاتا ہے بہت ڈرانا گناہوں سے اور بدعتوں سے اس واسطے کہ ان میں گمان ہے اللہ کے غضب کا اور ساتھ اللہ کے ہے توفیق۔

٦٩٣٢ـ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ عَنْ مَالِكٍ عَنْ أَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْأَعْرَجِ عَنْ أَبِيْ

٦٩٣٢ـ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم میں آگے پیچھے آیا جایا کرتے ہیں

هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَتَعَاقَبُوْنَ فِيْكُمْ مَلَائِكَةٌ بِاللَّيْلِ وَمَلَائِكَةٌ بِالنَّهَارِ وَيَجْتَمِعُوْنَ فِيْ صَلَاةِ الْعَصْرِ وَصَلَاةِ الْفَجْرِ ثُمَّ يَعْرُجُ الَّذِيْنَ بَاتُوْا فِيْكُمْ فَيَسْأَلُهُمْ وَهُوَ أَعْلَمُ بِهِمْ كَيْفَ تَرَكْتُمْ عِبَادِيْ فَيَقُوْلُوْنَ تَرَكْنَاهُمْ وَهُمْ يُصَلُّوْنَ وَأَتَيْنَاهُمْ وَهُمْ يُصَلُّوْنَ.

فرشتے رات اور دن میں اور جمع ہوتے ہیں عصر کی نماز اور فجر کی نماز میں پھر آسمان پر چڑھ جاتے ہیں وہ فرشتے جو رات کو تمہارے درمیان رہے سو اللہ تعالیٰ ان سے پوچھتا ہے حالانکہ تمہارا حال ان سے زیادہ تر جانتا ہے کس حال میں تم نے میرے بندوں کو چھوڑا؟ تو فرشتے کہتے ہیں کہ ہم ان کو چھوڑ آئے نماز پڑھتے اور جاتے وقت پایا ان کو نماز پڑھتے۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح نماز میں گزر چکی ہے اور مراد اس سے یہ قول ہے کہ اللہ ان سے پوچھتا ہے حالانکہ تمہارا حال ان سے یعنی فرشتوں سے زیادہ تر جانتا ہے۔

٦٩٣٣۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ حَدَّثَنَا غُنْدَرٌ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ وَاصِلٍ عَنِ الْمَعْرُوْرِ قَالَ سَمِعْتُ أَبَا ذَرٍّ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ أَتَانِيْ جِبْرِيْلُ فَبَشَّرَنِيْ أَنَّهُ مَنْ مَّاتَ لَا يُشْرِكُ بِاللّٰهِ شَيْئًا دَخَلَ الْجَنَّةَ قُلْتُ وَإِنْ سَرَقَ وَإِنْ زَنٰى قَالَ وَإِنْ سَرَقَ وَإِنْ زَنٰى.

٦٩٣٣۔ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جبریل علیہ السلام میرے پاس آیا سو اس نے مجھ کو بشارت دی کہ جو مرے گا تیری امت میں سے اس حالت میں کہ شریک نہ ٹھہراتا ہو اللہ تعالیٰ کا کسی چیز کو تو وہ بہشت میں داخل ہو گا ابوذر رضی اللہ عنہ نے کہا میں نے کہا کہ اگرچہ وہ زنا کرے اور چوری کرے تو بھی بہشت میں داخل ہو گا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہاں اگرچہ وہ زنا اور چوری کرے۔

**فائدہ:** مراد یہ ہے کہ اللہ نے جبریل علیہ السلام کو فرمایا کہ تو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو بشارت دے کہ جو اس امت سے مرے گا اس حالت میں کہ نہ شریک کرتا ہو اللہ کا کسی چیز کو تو وہ بہشت میں داخل ہو گا تو جبریل علیہ السلام نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو بشارت دی ساتھ اس کے کہ اور ساتھ اس کے ظاہر ہو گی وجہ مناسبت حدیث کی ترجمہ سے۔ (فتح)

## بَابُ قَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى ﴿أَنْزَلَهٗ بِعِلْمِهٖ وَالْمَلَائِكَةُ يَشْهَدُوْنَ﴾

اتارا اس کو یعنی قرآن مجید کو اپنے علم سے اور فرشتے گواہی دیتے ہیں

**فائدہ:** کہا طبری نے اس کی تفسیر میں کہ اتارا اس کو طرف تیری اپنے علم سے کہ تو بہتر ہے اس کی خلقت سے کہا ابن بطال نے کہ مراد ساتھ اتارنے کے یہ ہے کہ بندوں کو فرضوں کے معانی سمجھائے جو قرآن میں ہیں اور نہیں اُتارنا اس کا مثل اُتارنے جسموں کی جو مخلوق ہیں اس واسطے کہ قرآن نہ مخلوق ہے نہ جسم اور کلام ثانی پر اتفاق ہے اہل سنت کا سلف اور خلف سے اور پہلے اوپر طریقے اہل تاویل کے ہے اور منقول سلف سے اتفاق ہے ان کا اس پر کہ اللہ کا

کلام مخلوق نہیں جبریل علیہ السلام نے اس کو اللہ سے لیا اور اس کو محمد ﷺ کی طرف پہنچایا اور حضرت ﷺ نے اس کو اپنی امت کی طرف پہنچایا۔ (فتح)

قَالَ مُجَاهِدٌ ﴿يَتَنَزَّلُ الْأَمْرُ بَيْنَهُنَّ﴾ بَيْنَ السَّمَآءِ السَّابِعَةِ وَالْأَرْضِ السَّابِعَةِ

اور کہا مجاہد رحمۃ اللہ علیہ نے اس آیت کی تفسیر میں ﴿يَتَنَزَّلُ الْأَمْرُ بَيْنَهُنَّ﴾ یعنی اترتا ہے امر درمیان ساتویں آسمان سے ساتویں زمین تک۔

٦٩٣٤ ـ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ حَدَّثَنَا أَبُو الْأَحْوَصِ حَدَّثَنَا أَبُو إِسْحَاقَ الْهَمْدَانِيُّ عَنِ الْبَرَآءِ بْنِ عَازِبٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا فُلَانُ إِذَا أَوَيْتَ إِلٰى فِرَاشِكَ فَقُلِ اللّٰهُمَّ أَسْلَمْتُ نَفْسِيْ إِلَيْكَ وَوَجَّهْتُ وَجْهِيْ إِلَيْكَ وَفَوَّضْتُ أَمْرِيْ إِلَيْكَ وَأَلْجَأْتُ ظَهْرِيْ إِلَيْكَ رَغْبَةً وَرَهْبَةً إِلَيْكَ لَا مَلْجَأَ وَلَا مَنْجَا مِنْكَ إِلَّا إِلَيْكَ آمَنْتُ بِكِتَابِكَ الَّذِيْ أَنْزَلْتَ وَبِنَبِيِّكَ الَّذِيْ أَرْسَلْتَ فَإِنَّكَ إِنْ مُتَّ فِيْ لَيْلَتِكَ مُتَّ عَلَى الْفِطْرَةِ وَإِنْ أَصْبَحْتَ أَصَبْتَ أَجْرًا.

۶۹۳۴۔ حضرت براء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ اے فلانے جب تو اپنے بستر پر آئے اور کہے کہ الٰہی! میں نے اپنی جان تجھ کو سونپی اور منہ کو تیرے سامنے کیا اور اپنا سب کام تیرے حوالے کیا اور اپنی پیٹھ تیری طرف جھکائی تیرے شوق سے اور تیرے خوف سے تجھ سے نہ کوئی بھاگنے کی جگہ ہے نہ بچاؤ کا مکان ہے مگر تیری ہی طرف الٰہی! میں تیری کتاب پر ایمان لایا جو تو نے اتاری اور تیرے پیغمبر پر ایمان لایا جو تو نے بھیجا سو اگر تو اسی رات مر گیا تو اسلام پر مرا اور اگر تو صبح کو زندہ رہا تو تو نے ثواب پایا۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح دعاؤں میں گزر چکی ہے اور مراد اس سے یہاں یہ قول ہے کہ میں تیری کتاب پر ایمان لایا جو تو نے اتاری۔

٦٩٣٥ ـ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ إِسْمَاعِيْلَ بْنِ أَبِيْ خَالِدٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ أَبِيْ أَوْفٰى قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ الْأَحْزَابِ اللّٰهُمَّ مُنْزِلَ الْكِتَابِ سَرِيْعَ الْحِسَابِ اهْزِمِ الْأَحْزَابَ وَزَلْزِلْ بِهِمْ زَادَ

۶۹۳۵۔ حضرت عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت ﷺ سے سنا جنگ خندق کے دن فرمایا الٰہی! اے اتارنے والے کتاب کے! اور جلد حساب کرنے والے! بھگا دے کفار کے گروہوں کو اور ان کو شکست دے۔

اور زیادہ کیا ہے حمیدی نے یعنی تصریح کی ہے حمیدی کی روایت میں ساتھ سماع سفیان اور اسمٰعیل اور عبداللہ کے

الْحُمَيْدِيُّ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِيْ خَالِدٍ سَمِعْتُ عَبْدَ اللّٰهِ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

برخلاف روایت قتیبہ کے کہ اس میں تینوں کی روایت معنعن ہے۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح جہاد میں گزر چکی ہے اور مراد اس سے یہ قول ہے کہ الٰہی! اے اتارنے والے کتاب کے!۔ (فتح)

٦٩٣٦۔ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ عَنْ هُشَيْمٍ عَنْ أَبِيْ بِشْرٍ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا ﴿وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا﴾ قَالَ أُنْزِلَتْ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُتَوَارٍ بِمَكَّةَ فَكَانَ إِذَا رَفَعَ صَوْتَهُ سَمِعَ الْمُشْرِكُوْنَ فَسَبُّوا الْقُرْآنَ وَمَنْ أَنْزَلَهُ وَمَنْ جَآءَ بِهِ فَقَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى ﴿وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا﴾ ﴿لَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ﴾ حَتّٰى يَسْمَعَ الْمُشْرِكُوْنَ ﴿وَلَا تُخَافِتْ بِهَا﴾ عَنْ أَصْحَابِكَ فَلَا تُسْمِعُهُمْ ﴿وَابْتَغِ بَيْنَ ذٰلِكَ سَبِيْلًا﴾ أَسْمِعْهُمْ وَلَا تَجْهَرْ حَتّٰى يَأْخُذُوْا عَنْكَ الْقُرْآنَ.

٦٩٣٦۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے اس آیت کی تفسیر میں کہ نہ پکار کر پڑھ اپنی نماز کو اور نہ آہستہ پڑھ اور کہا ابن عباس رضی اللہ عنہما نے اتاری گئی یہ آیت اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے میں چھپے تھے سو جب اپنی آواز کو بلند کرتے تھے تو مشرکین سنتے تھے پس برا کہتے تھے قرآن کو اور جس نے اس کو اتارا اور جو لے کر آیا اللہ نے فرمایا کہ اپنی نماز کو پکار نہ پڑھ تا کہ مشرکین نہ سنیں اور نہ آہستہ پڑھ اپنے اصحاب سے سو تو ان کو نہ سنا سکے اور تلاش کر درمیان اس کے راہ پکار کر پڑھ اور ان کو سنا تا کہ وہ تجھ سے قرآن سیکھیں۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح تفسیر میں گزر چکی ہے اور مراد اس سے یہ ہے کہ اتاری گئی یہ آیت۔

بَابُ قَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى ﴿يُرِيْدُوْنَ أَنْ يُّبَدِّلُوْا كَلَامَ اللّٰهِ﴾

باب ہے اللہ کے اس قول کے بیان میں ارادہ کرتے ہیں کہ بدل ڈالیں اللہ کی کلام کو

**فائدہ:** اور غرض اس باب سے یہ ہے کہ کلام اللہ کا نہیں خاص ہے ساتھ قرآن کے اس واسطے کہ وہ نہیں ہے ایک قسم اور کلام اللہ کا اگرچہ غیر مخلوق ہے یعنی پیدا نہیں کیا گیا اور وہ صفت قائم ہے ساتھ اس کے سو وہ اس کو ڈالتا ہے جس بندے پر چاہتا ہے موافق ان کی حاجت کے احکام شرعیہ میں اور جو سوائے ان کے ہیں ان کی بہتریوں سے اور حدیثیں باب کی مانند مصرح کی ہیں ساتھ اس مراد کے اور کہا ابن بطال نے کہ مراد اس کی اس باب سے یہ ہے کہ

کلام اللہ کی صفت ہے قائم ہے ساتھ اس کے اور وہ ازل سے ہے کلام کرنے والا اور ہمیشہ۔ (فتح)

﴿إِنَّهُ لَقَوْلٌ فَصْلٌ﴾ حَقٌّ ﴿وَمَا هُوَ بِالْهَزْلِ﴾ بِاللَّعِبِ

یعنی آیت ﴿إِنَّهُ لَقَوْلٌ فَصْلٌ وَّمَا هُوَ بِالْهَزْلِ﴾ میں فصل کے معنی ہیں حق اور ہزل کے معنی ہیں کھیل

**فائدہ:** اور مراد حق سے شے ثابت ہے جو نہ دور ہو اور ساتھ اس کے ظاہر ہو گی وجہ مناسبت اس آیت کی اس آیت سے جو ترجمہ میں ہے۔

٦٩٣٧۔ حَدَّثَنَا الْحُمَيْدِيُّ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ حَدَّثَنَا الزُّهْرِيُّ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى يُؤْذِيْنِي ابْنُ آدَمَ يَسُبُّ الدَّهْرَ وَأَنَا الدَّهْرُ بِيَدِي الْأَمْرُ أُقَلِّبُ اللَّيْلَ وَالنَّهَارَ.

۶۹۳۷۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ نے فرمایا کہ آدمی مجھ کو ایذا دیتا ہے زمانے کو برا کہتا ہے اور میں زمانہ ہوں میرے ہاتھ میں ہے امر پلٹتا ہوں رات اور دن کو۔

**فائدہ:** مجھ کو ایذا دیتا ہے یعنی منسوب کرتا ہے میری طرف جو میرے لائق نہیں اور غرض اس سے اس جگہ ثابت کرنا اسناد قول کا ہے اللہ تعالیٰ کی طرف۔

٦٩٣٨۔ حَدَّثَنَا أَبُوْ نُعَيْمٍ حَدَّثَنَا الْأَعْمَشُ عَنْ أَبِي صَالِحٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَقُوْلُ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ الصَّوْمُ لِي وَأَنَا أَجْزِي بِهِ يَدَعُ شَهْوَتَهُ وَأَكْلَهُ وَشُرْبَهُ مِنْ أَجْلِي وَالصَّوْمُ جُنَّةٌ وَلِلصَّائِمِ فَرْحَتَانِ فَرْحَةٌ حِيْنَ يُفْطِرُ وَفَرْحَةٌ حِيْنَ يَلْقٰى رَبَّهُ وَلَخُلُوْفُ فَمِ الصَّائِمِ أَطْيَبُ عِنْدَ اللّٰهِ مِنْ رِيْحِ الْمِسْكِ.

۶۹۳۸۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ فرماتا ہے کہ روزہ میرے ہی واسطے ہے اور میں اس کا بدلہ دوں گا چھوڑتا ہے آدمی اپنی شہوت کو اور اپنے کھانے پینے کو میرے سبب سے اور روزہ ڈھال ہے اور روزے دار کو دو خوشیاں ہیں ایک خوشی روزہ کھولنے کے وقت اور ایک خوشی اللہ سے ملنے کے وقت یعنی قیامت میں اور روزے دار کے منہ کی بو اللہ کے نزدیک زیادہ خوشبودار ہے مشک کی خوشبو سے۔

**فائدہ:** اس حدیث میں ہے کہ روزہ میرے واسطے ہے اور میں ہی اس کا بدلہ دوں گا۔

٦٩٣٩۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ أَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ عَنْ هَمَّامٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

۶۹۳۹۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس حالت میں کہ ایوب علیہ السلام ننگے نہاتے تھے تو ان پر سونے کی ٹڈی کا جھنڈ گر پڑا تو حضرت ایوب علیہ السلام لب

لفظ کے سوا اشارہ کیا ہے بخاری رحمہ اللہ نے ساتھ ترجمہ کے اس طرف کہ تلاوت خلق کی متصف ہے ساتھ ظاہر اور پوشیدہ ہونے کے اور یہ مستلزم ہے اس کو کہ ہو مخلوق اور البتہ کہا ہے بخاری رحمہ اللہ نے بیچ کتاب خلق افعال العباد کے اس کے بعد کہ بیان کیں چند حدیثیں جو اس پر دلالت کرتی ہیں سو بیان کیا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ خلقت کی آوازیں اور ان کی قراءت اور ان کا پڑھانا اور ان کی زبانیں جدا جدا ہیں بعض احسن اور زینت دار اور شیریں تر اور بلند تر اور صاف تر اور خوش آواز اور اعلیٰ اور اخفض اور اغض اور اخشع اور اجہر اور اخفی اور اقصر اور امد ہیں بعض سے۔ (فتح)

﴿يَتَخَافَتُوْنَ﴾ يَتَسَارُّوْنَ.

یعنی یتخافون کے معنی ہیں آپس میں کان میں بات کرتے ہیں۔

٦٩٧١ـ حَدَّثَنِيْ عَمْرُوْ بْنُ زُرَارَةَ عَنْ هُشَيْمٍ أَخْبَرَنَا أَبُوْ بِشْرٍ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا فِيْ قَوْلِهٖ تَعَالٰى ﴿وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا﴾ قَالَ نَزَلَتْ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُخْتَفٍ بِمَكَّةَ فَكَانَ إِذَا صَلّٰى بِأَصْحَابِهٖ رَفَعَ صَوْتَهٗ بِالْقُرْآنِ فَإِذَا سَمِعَهُ الْمُشْرِكُوْنَ سَبُّوا الْقُرْآنَ وَمَنْ أَنْزَلَهٗ وَمَنْ جَآءَ بِهٖ فَقَالَ اللّٰهُ لِنَبِيِّهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ﴿وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ﴾ أَيْ بِقِرَآئَتِكَ فَيَسْمَعَ الْمُشْرِكُوْنَ فَيَسُبُّوا الْقُرْآنَ ﴿وَلَا تُخَافِتْ بِهَا﴾ عَنْ أَصْحَابِكَ فَلَا تُسْمِعُهُمْ ﴿وَابْتَغِ بَيْنَ ذٰلِكَ سَبِيْلًا﴾.

۶۹۷۱۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے اس آیت کی تفسیر میں کہ نہ اپنی نماز کو پکار کر پڑھ اور نہ آہستہ پڑھ کہا ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم مکے میں چھپے تھے سو جب اپنے ساتھیوں کے ساتھ نماز پڑھتے تھے تو اپنی آواز کو قرآن کے ساتھ بلند کرتے تھے سو جب مشرکین سنتے تو قرآن کو برا کہتے اور اس کو جس نے اس کو اتارا یعنی اللہ تعالیٰ کو اور جو اس کو لایا سو اللہ تعالیٰ نے اپنے پیغمبر سے فرمایا کہ نہ پکار اپنی نماز کو یعنی قراءت کو سو مشرکین اس کو سنیں اور قرآنِ مجید کو برا کہیں اور نہ چھپا اس کو اپنے اصحاب سے سو ان کو نہ سنائے اور ڈھونڈ لے اس کے بیچ میں راہ۔

٦٩٧٢ـ حَدَّثَنَا عُبَيْدُ بْنُ إِسْمَاعِيْلَ حَدَّثَنَا أَبُوْ أُسَامَةَ عَنْ هِشَامٍ عَنْ أَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ نَزَلَتْ هٰذِهِ الْآيَةُ ﴿وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا﴾ فِي الدُّعَآءِ.

۶۹۷۲۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ یہ آیت دعا میں اتری اور نہ پکار اپنی نماز کو اور نہ پوشیدہ کر۔

**فائدہ:** ان دونوں کی شرح تفسیر میں گزر چکی ہے۔

٦٩٧٣۔ حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ حَدَّثَنَا أَبُوْ عَاصِمٍ أَخْبَرَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ أَخْبَرَنَا ابْنُ شِهَابٍ عَنْ أَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْسَ مِنَّا مَنْ لَمْ يَتَغَنَّ بِالْقُرْآنِ وَزَادَ غَيْرُهُ يَجْهَرُ بِهِ.

۶۹۷۳۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نہیں ہم میں سے جو خوش آوازی سے قرآن کو نہ پڑھے اور زیادہ کیا ہے اس کے غیر نے کہ جو قرآن کو پکار کے نہ پڑھے۔

بَابُ قَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَجُلٌ آتَاهُ اللّٰهُ الْقُرْآنَ فَهُوَ يَقُوْمُ بِهِ آنَاءَ اللَّيْلِ وَآنَاءَ النَّهَارِ وَرَجُلٌ يَقُوْلُ لَوْ أُوْتِيْتُ مِثْلَ مَا أُوْتِيَ هٰذَا فَعَلْتُ كَمَا يَفْعَلُ فَبَيَّنَ أَنَّ قِيَامَهُ بِالْكِتَابِ هُوَ فِعْلُهُ وَقَالَ ﴿وَمِنْ آيَاتِهِ خَلْقُ السَّمٰوَاتِ وَالْأَرْضِ وَاخْتِلَافُ أَلْسِنَتِكُمْ وَأَلْوَانِكُمْ﴾ وَقَالَ جَلَّ ذِكْرُهُ ﴿وَافْعَلُوا الْخَيْرَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ﴾.

باب ہے قول حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا کہ ایک وہ مرد ہے جس کو اللہ تعالیٰ نے قرآن دیا سو وہ اس کو رات اور دن کی ساعتوں میں پڑھا کرتا ہے اور ایک وہ مرد ہے جو کہتا ہے کہ اگر مجھ کو بھی یہی قرآن آتا جیسے اس کو آتا ہے تو میں بھی کیا کرتا جیسا یہ کرتا ہے سو بیان کیا کہ قیام اس کا ساتھ کتاب کے وہ فعل اس کا ہے اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا اور اس کی نشانیوں سے پیدا کرنا آسمانوں اور زمین کا اور مختلف ہونا زبانوں اور رنگوں کا اور فرمایا کہ کرو نیکی تا کہ تم خلاصی پاؤ۔

**فائدہ:** بہر حال پہلی آیت سو مراد اس سے مختلف ہونا زبانوں کا ہے اس واسطے کہ وہ شامل ہیں سب کلام پر پس داخل ہوگی اس میں قراءت اور بہر حال دوسری آیت سو عموم فعل خیر کا قرآن کے پڑھنے کو اور ذکر اور دعا وغیرہ کو شامل ہے سو دلالت کی اس نے کہ قراءت فعل قاری کا ہے۔ (فتح)

٦٩٧٤۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ حَدَّثَنَا جَرِيْرٌ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ أَبِيْ صَالِحٍ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَحَاسُدَ إِلَّا فِي اثْنَتَيْنِ رَجُلٌ آتَاهُ اللّٰهُ الْقُرْآنَ فَهُوَ يَتْلُوْهُ آنَاءَ اللَّيْلِ وَآنَاءَ النَّهَارِ فَهُوَ يَقُوْلُ لَوْ أُوْتِيْتُ مِثْلَ مَا أُوْتِيَ هٰذَا لَفَعَلْتُ كَمَا يَفْعَلُ وَرَجُلٌ آتَاهُ اللّٰهُ مَالًا فَهُوَ يُنْفِقُهُ فِيْ حَقِّهِ فَيَقُوْلُ لَوْ أُوْتِيْتُ مِثْلَ

۶۹۷۴۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ آپس میں حسد کرنا لائق نہیں مگر دو چیزوں میں ایک تو مرد جس کو اللہ نے قرآن دیا ہ سو وہ اس کو رات اور دن کی ساعتوں میں پڑھا کرتا ہے تو وہ کہے کہ اگر مجھ کو بھی قرآن آتا جیسے اس کو آتا ہے تو میں بھی کیا کرتا جیسا یہ کرتا ہے دوسرا مرد جس کو اللہ نے مال دیا ہے سو وہ اس کو بجا خرچ کیا کرتا ہے تو وہ کہے کہ اگر میرے پاس مال ہوتا جیسا اس کے پاس ہے تو میں بھی کیا کرتا جیسے یہ کرتا ہے۔

مَا أُوْتِیَ عَمِلْتُ فِیْهِ مِثْلَ مَا یَعْمَلُ.

٦٩٧٥۔ حَدَّثَنَا عَلِیُّ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ حَدَّثَنَا سُفْیَانُ قَالَ الزُّهْرِیُّ عَنْ سَالِمٍ عَنْ أَبِیْهِ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا حَسَدَ إِلَّا فِی اثْنَتَیْنِ رَجُلٌ آتَاهُ اللّٰهُ الْقُرْآنَ فَهُوَ یَتْلُوْهُ آنَآءَ اللَّیْلِ وَآنَآءَ النَّهَارِ وَرَجُلٌ آتَاهُ اللّٰهُ مَالًا فَهُوَ یُنْفِقُهٗ آنَآءَ اللَّیْلِ وَآنَآءَ النَّهَارِ سَمِعْتُ سُفْیَانَ مِرَارًا لَمْ أَسْمَعْهُ یَذْكُرُ الْخَبَرَ وَهُوَ مِنْ صَحِیْحِ حَدِیْثِهٖ.

٦٩٧٥۔ ترجمہ اس کا وہی ہے جو اوپر گزرا اس میں زیادہ ہے کہ میں نے سفیان سے کئی بار سنا نہیں سنا میں نے اس سے ذکر خبر کا یعنی اس نے اخبرنا نہیں کہا بلکہ عن کے ساتھ روایت کی ہے اور وہ صحیح ہے اس کی حدیث سے۔

**فائدہ:** کہا ابن منیر نے کہ پہلے باب کی حدیثیں دلالت کرتی ہیں اس پر کہ قراءت فعل قاری کا ہے اور یہ کہ اس کا نام تغنی رکھا جاتا ہے اور یہ حق ہے بطور اعتقاد کرنے کے نہ اطلاق کرنے کے واسطے ڈرنے کے ایہام سے اور واسطے بھاگنے کے بدعت سے ساتھ مخالف کرنے سلف کے اطلاق میں اور البتہ ثابت ہو چکا ہے بخاری رحمۃ اللہ علیہ سے کہ اس نے کہا کہ جس نے مجھ سے نقل کیا ہے کہ میں نے کہا لفظی بالقرآن مخلوق یعنی میرا لفظ یہ ساتھ قرآن کے مخلوق ہے تو ہو جھوٹا ہے اور سوائے اس کے کچھ نہیں کہ میں نے تو یہ کہا ہے کہ بندوں کے افعال مخلوق ہیں اور تصریح کی ہے اس ترجمہ میں جس کی طرف پہلے باب میں اشارہ کیا تھا۔ (فتح)

بَابُ قَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰی ﴿یَا أَیُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَا أُنْزِلَ إِلَیْكَ مِنْ رَّبِّكَ وَإِنْ لَّمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسَالَتَهٗ﴾.

باب ہے قول اللہ تعالیٰ کا کہ اے رسول! پہنچا دے جو تیری طرف اتارا گیا اور اگر تو نے نہ کیا تو تو نے اس کی پیغمبری نہ پہنچائی۔

**فائدہ:** ظاہر اس کا اتحاد شرط اور جزا کا ہے اس واسطے کہ ان تفعل کے معنی ہیں کہ اگر تو نے نہ پہنچایا لیکن مراد جزا سے اس کا لازم ہے اور اختلاف ہے کہ اس امر سے کیا مراد ہے سو بعض نے کہا کہ مراد یہ ہے کہ پہنچا دے جیسا اتارا گیا یہ عائشہ رضی اللہ عنہا نے سمجھا ہے اور بعض نے کہا کہ مراد یہ ہے کہ پہنچائے اس کو ظاہر اور نہ ڈر کسی سے اس واسطے کہ اللہ تجھ کو پہنچا دے گا اور لوگوں سے اور ثانی قول خاص تر ہے اول سے لیکن اول قول اکثر کا ہے واسطے ظاہر ہونے عموم کے اللہ کے قول میں ما انزل اور امر وجوب کے واسطے ہے پس واجب ہے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر پہنچانا ہر چیز کا جو اتاری گئی طرف آپ کی، واللہ اعلم اور حجت پکڑی ہے امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے ساتھ اس آیت کہ اس پر کہ قرآن غیر مخلوق ہے اس واسطے کہ نہیں وارد ہوا کسی چیز میں قرآن سے اور نہ حدیثوں سے کہ قرآن مخلوق ہے اور نہ وہ چیز جو دلالت کرے کہ قرآن مخلوق ہے

پھر نقل کیا حسن بصری رحمہ اللہ سے کہ اگر ہوتا حق جو جعد کہتا ہے تو البتہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس کو پہنچاتے ۔ (فتح)

وَقَالَ الزُّهْرِيُّ مِنَ اللّٰهِ الرِّسَالَةُ وَعَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْبَلَاغُ وَعَلَيْنَا التَّسْلِيْمُ.

اور کہا زہری رحمہ اللہ نے کہ اللہ کی طرف سے ہے پیغمبر کا بھیجنا اور اس کے رسول پر ہے پہنچا دینا پیغمبری کا اور ہم پر ہے مان لینا اس کا۔

**فائدہ:** ایک روایت میں ہے کہ کسی نے زہری رحمہ اللہ سے کہا کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اس حدیث کے کیا معنی ہیں لَيْسَ مِنَّا مَنْ شَقَّ الْجُيُوْبَ تو اس نے اس کے جواب میں کہا وقال لیعلم ان قد ابلغوا رسالات ربھم وقال ابلغکم رسالات ربی اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا تا کہ جانے کہ انہوں نے اللہ کا حکم پہنچایا اور فرمایا کہ میں تم کو پہنچاتا ہوں حکم اپنے رب کا۔

وَقَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى ﴿لِيَعْلَمَ أَنْ قَدْ أَبْلَغُوْا رِسَالَاتِ رَبِّهِمْ﴾ وَقَالَ تَعَالٰى ﴿أُبَلِّغُكُمْ رِسَالَاتِ رَبِّيْ﴾.

اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا: تا کہ وہ جان لے کہ تحقیق انھوں نے پہنچا دیا ہے اپنے رب کے پیغامات کو، اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا: میں پہنچاتا ہوں تمھیں اپنے رب کے پیغامات۔

**فائدہ:** کہا بخاری رحمہ اللہ نے بیچ کتاب خلق افعال العباد کے سو اللہ نے نام رکھا تبلیغ رسالت کا اور اس کے ترک کرنے کا فعل اور نہیں ممکن ہے یہ کہ کوئی کہے کہ رسول نے نہیں کیا جو حکم کیے گئے ساتھ اس کے پہنچا دینے رسالت کے سے یعنی سو جب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے پہنچایا تو البتہ کیا آپ نے جو آپ کو حکم ہوا اور تلاوت حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ما انزل الیہ کو تبلیغ ہے اور وہ فعل ہے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا اور نیز بخاری رحمہ اللہ نے اس کتاب میں کہا کہ اللہ نے فرمایا اقیموا الصلوۃ کہ نماز طاعت ہے اور اس کا حکم کرنا اللہ کی طرف سے قرآن ہے اور وہ مکتوب ہے کاغذ دن میں محفوظ ہے سینوں میں پڑھا گیا ہے زبانوں سے سو قراءت اور حفظ اور کتاب مخلوق ہے اور مقرو اور محفوظ اور مکتوب مخلوق نہیں اور دلیل اس پر یہ ہے کہ تو لکھتا ہے اللہ کو اور اس کو یاد کرتا ہے اور اس سے دعا کرتا ہے سو تیرا دعا کرنا اور یاد کرنا اور لکھنا اور تیرا فعل مخلوق ہے اور اللہ مخلوق نہیں۔ (فتح)

وَقَالَ كَعْبُ بْنُ مَالِكٍ حِيْنَ تَخَلَّفَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ﴿فَسَيَرَى اللّٰهُ عَمَلَكُمْ وَرَسُوْلُهُ وَالْمُؤْمِنُوْنَ﴾.

اور کہا کعب بن مالک رضی اللہ عنہ نے جب کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے پیچھے رہا یعنی پیچھے رہنے کے حال کی حدیث کے بیان میں کہ عنقریب اللہ اور اس کا رسول تمہارے عملوں کو دیکھے گا اور ایماندار۔

**فائدہ:** اور مراد بخاری رحمہ اللہ کی یہ ہے کہ اللہ نے اس کا نام عمل رکھا۔

وَقَالَتْ عَائِشَةُ إِذَا أَعْجَبَكَ حُسْنُ عَمَلِ

اور کہا عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہ جب کسی کا عمل خوب تجھ کو خوش

امْرِیءٍ فَقُلْ ﴿اعْمَلُوْا فَسَیَرَی اللّٰهُ عَمَلَكُمْ وَرَسُوْلُهٗ وَالْمُؤْمِنُوْنَ﴾ وَلَا یَسْتَخِفَّنَّكَ أَحَدٌ.

لگے تو کہہ عمل کرو کہ عنقریب دیکھے گا تمہارے عملوں کو اللہ اور اس کا رسول اور ایمان دار اور نہ خفیف جانے تجھ کو کوئی یعنی نہ مغرور ہو کسی کے عمل سے سو اس کے ساتھ نیک گمان کرے مگر یہ کہ تو اس کو دیکھے کہ شریعت کی حدوں پر کھڑا ہے۔

**فائدہ:** جب تجھ کو کسی کا عمل خوش لگے الخ یعنی جب تو کسی کے نیک عمل کو دیکھے تو اس آدمی پر نیک گمان نہ کر بلکہ اس کے عمل کو اللہ کے سپرد کر شاید باطن میں اس کے مخالف ہو اور مراد عمل سے حسن عمل میں قراءت اور نماز وغیرہ ہے سو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے اس کا نام عمل رکھا اور یہی ہے وجہ مطابقت کی ترجمہ سے۔

وَقَالَ مَعْمَرٌ ﴿ذٰلِكَ الْكِتَابُ﴾ هٰذَا الْقُرْآنُ ﴿هُدًی لِّلْمُتَّقِیْنَ﴾ بَیَانٌ وَّدِلَالَةٌ كَقَوْلِهٖ تَعَالٰی ﴿ذٰلِكُمْ حُكْمُ اللّٰهِ﴾ هٰذَا حُكْمُ اللّٰهِ ﴿لَا رَیْبَ﴾ لَا شَكَّ ﴿تِلْكَ آیَاتُ﴾ یَعْنِیْ هٰذِهٖ أَعْلَامُ الْقُرْآنِ وَمِثْلُهٗ ﴿حَتّٰی إِذَا كُنْتُمْ فِی الْفُلْكِ وَجَرَیْنَ بِهِمْ﴾ یَعْنِیْ بِكُمْ.

کہا معمر نے کہ یہ کتاب یعنی یہ قرآن ہدایت ہے واسطے پرہیز گاروں کے یعنی بیان اور دلالت ہے مانند قول اس کے کی ذلک حکم اللہ یہ حکم اللہ کا ہے لا ریب فیہ یعنی نہیں کوئی شک بیچ اس کے کہ یہ اللہ کی آیتیں ہیں یعنی یہ قرآن کی نشانیاں ہیں اور مثل اس کی ہے یہ قول اللہ تعالیٰ کا کہ جب تم ہو کشتی میں اور چلیں ساتھ ان کے یعنی ساتھ تمہارے۔

**فائدہ:** مراد اس کی یہ ہے کہ یہ نظیر ہے استعمال کرنے ذلک کی بیچ جگہ ہذا کے یعنی جب اس آیت میں مخاطب کی ضمیر کی جگہ غائب کی ضمیر کا استعمال کرنا جائز ہے ویسا ہی ذلک الکتاب میں جائز ہے استعمال کرنا ضمیر بعید کا بجائے ضمیر قریب کے اور جب جائز ہے استعمال کرنا اس چیز کا کہ غائب کے واسطے ہو واسطے حاضر کے تو اسی طرح جائز ہے استعمال کرنا اس چیز کا کہ بعید کے واسطے ہو واسطے قریب کے اور مناسبت اس آیت کی واسطے اس چیز کے کہ پہلی گزری اس جہت سے ہے کہ ہدایت ایک قسم ہے تبلیغ سے۔ (فتح)

وَقَالَ أَنَسٌ بَعَثَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ خَالَهٗ حَرَامًا إِلٰی قَوْمِهٖ وَقَالَ أَتُؤْمِنُوْنِیْ أُبَلِّغْ رِسَالَةَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَجَعَلَ یُحَدِّثُهُمْ.

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو ماموں کو اس کی قوم کی طرف بھیجا اور کہا کہ کیا تم مجھ کو پناہ دیتے ہو کہ میں تم کو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا پیغام پہنچاؤں سو وہ ان سے حدیث بیان کرنے لگا۔

**فائدہ:** یہ حدیث پوری جہاد میں گزر چکی ہے جس کی ابتدا یہ ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ستر سواروں کو بنی عامر کی طرف بھیجا۔

٦٩٧٦۔ حَدَّثَنَا الْفَضْلُ بْنُ يَعْقُوبَ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ جَعْفَرٍ الرَّقِّيُّ حَدَّثَنَا الْمُعْتَمِرُ بْنُ سُلَيْمَانَ حَدَّثَنَا سَعِيْدُ بْنُ عُبَيْدِ اللّٰهِ الثَّقَفِيُّ حَدَّثَنَا بَكْرُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ الْمُزَنِيُّ وَزِيَادُ بْنُ جُبَيْرِ بْنِ حَيَّةَ عَنْ جُبَيْرِ بْنِ حَيَّةَ قَالَ الْمُغِيْرَةُ أَخْبَرَنَا نَبِيُّنَا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ رِسَالَةِ رَبِّنَا أَنَّهُ مَنْ قُتِلَ مِنَّا صَارَ إِلَى الْجَنَّةِ.

۶۹۷۶۔ حضرت مغیرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو خبر دی ہمارے اللہ کی پیغمبری سے کہ جو ہم میں سے شہید ہو وہ بہشت میں جائے گا۔

٦٩٧٧۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يُوسُفَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ إِسْمَاعِيْلَ عَنِ الشَّعْبِيِّ عَنْ مَسْرُوْقٍ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ مَنْ حَدَّثَكَ أَنَّ مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَتَمَ شَيْئًا وَقَالَ مُحَمَّدٌ حَدَّثَنَا أَبُو عَامِرٍ الْعَقَدِيُّ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ إِسْمَاعِيْلَ بْنِ أَبِي خَالِدٍ عَنِ الشَّعْبِيِّ عَنْ مَسْرُوْقٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ مَنْ حَدَّثَكَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَتَمَ شَيْئًا مِنَ الْوَحْيِ فَلَا تُصَدِّقْهُ إِنَّ اللّٰهَ تَعَالَى يَقُوْلُ ﴿يَا أَيُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَا أُنْزِلَ إِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ وَإِنْ لَّمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسَالَتَهُ﴾.

۶۹۷۷۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ جو تم سے بیان کرے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کچھ چیز وحی سے چھپائی تو اس کو سچا نہ جان اس واسطے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ اے رسول! پہنچا دے جو تیری طرف اُتارا گیا تیرے رب کی طرف سے آخر آیت تک۔

**فائدہ:** اور جو چیز کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر اتاری گئی تو اس کے واسطے بہ نسبت حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دو طرفیں ہیں ایک طرف لینے کی ہے جبریل علیہ السلام سے اور ایک طرف ادا کی ہے طرف امت کی اور اس کا نام ہے تبلیغ اور یہی ہے مقصود اس جگہ۔ (فتح)

٦٩٧٨۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ حَدَّثَنَا جَرِيْرٌ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ أَبِي وَائِلٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ شُرَحْبِيْلَ قَالَ قَالَ عَبْدُ اللّٰهِ قَالَ رَجُلٌ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ أَيُّ الذَّنْبِ أَكْبَرُ عِنْدَ

۶۹۷۸۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک مرد نے کہا یا حضرت! اللہ کے نزدیک بہت بڑا گناہ کون سا ہے؟ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ کہ تو اللہ کے واسطے شریک ٹھہرائے اور حالانکہ اس نے تجھ کو پیدا کیا ہے اس نے کہا کہ پھر کون

اللّٰهِ قَالَ أَنْ تَدْعُوَ لِلّٰهِ نِدًّا وَهُوَ خَلَقَكَ قَالَ ثُمَّ أَيٌّ قَالَ ثُمَّ أَنْ تَقْتُلَ وَلَدَكَ مَخَافَةَ أَنْ يَّطْعَمَ مَعَكَ قَالَ ثُمَّ أَيٌّ قَالَ أَنْ تُزَانِيَ حَلِيْلَةَ جَارِكَ فَأَنْزَلَ اللّٰهُ تَصْدِيْقَهَا ﴿وَالَّذِيْنَ لَا يَدْعُوْنَ مَعَ اللّٰهِ إِلٰهًا آخَرَ وَلَا يَقْتُلُوْنَ النَّفْسَ الَّتِيْ حَرَّمَ اللّٰهُ إِلَّا بِالْحَقِّ وَلَا يَزْنُوْنَ وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ يَلْقَ أَثَامًا يُضَاعَفْ لَهُ الْعَذَابُ﴾ اَلْآيَةَ.

سا؟ حضرت ﷺ نے فرمایا یہ کہ تو اپنی اولاد کو قتل کرے اس خوف سے کہ تیرے ساتھ کھائے اس نے کہا پھر کون سا؟ فرمایا پھر یہ کہ تو اپنے ہمسائے کی عورت سے زنا کرے سو اللہ نے اس کی تصدیق کے واسطے یہ آیت اتاری کہ جو نہیں پکارتے ساتھ اللہ کے اور معبود کو اور نہیں قتل کرتے اس جان کو کہ حرام کی اللہ نے مگر ساتھ حق کے اور نہیں زنا کرتے اور جو یہ کام کرے اور وہ گناہ کو ملے گا۔

**فائدہ:** اور مناسبت اس کی واسطے ترجمہ کے یہ ہے کہ تبلیغ دو قسم ہے ایک اصل ہے اور وہ یہ ہے کہ پہنچائے اس کو بعینہ اور وہ خاص ہے ساتھ اس چیز کے کہ اس کی تلاوت عبادت ہے اور وہ قرآن ہے دوسری یہ کہ پہنچائے جو استنباط کیا گیا ہو اصول اس چیز کے سے کہ متقدم ہے اتارنا اس کا سو اتری آپ پر وہ چیز جو موافق ہو اس چیز کو کہ استنباط کی یا ساتھ نص اس کی کے اور یا ساتھ اس چیز کے کہ دلالت کرے اس کی موافقت پر ساتھ طریق اولیٰ کے مانند اس آیت کے کہ وہ شامل ہے اوپر وعید شدید کے مشرک کے حق میں اور یہ مطابقت ہے واسطے نص کے اور اس کے حق میں جو قتل کرے کسی جان کو ناحق اور یہ مطابقت ہے واسطے حدیث کے بطریق اولیٰ اس واسطے کہ قتل کرنا ناحق اگرچہ بڑا گناہ ہے لیکن قتل کرنا اولاد کا سخت تر قبیح ہے قتل کرنے اس شخص کے سے جس کی اولاد نہ ہو اور اسی طرح قول ہے زانیوں میں اس واسطے کہ زنا کرنا ہمسائیہ کی عورت سے زیادہ تر قبیح ہے مطلق زنا سے اور احتمال ہے کہ ہو اُتارنا اس آیت کا سابق اوپر خبر دینے حضرت ﷺ کے ساتھ اس چیز کے کہ خبر دی ساتھ اس کے لیکن نہیں سنا اس کو صحابی نے مگر اس کے بعد اور احتمال ہے کہ تینوں گناہ کا بڑا ہونا سابق اترا ہو لیکن خاص ہوئی یہ آیت ساتھ مجموع تینوں کے ایک سیاق میں باوجود اختصار کرنے کے اوپر ان کے سو ہو گی مراد تصدیق کے موافقت اقتصار میں اوپر ان کے بنا بر اس کے سو مطابق حدیث کی ترجمہ سے ظاہر ہے، واللہ اعلم اور استدلال کیا ہے ابو المظفر سمعانی نے باب کی آیتوں اور حدیثوں سے اوپر فاسد ہونے طریقے متکلمین کے کہ انہوں نے تقسیم کیا ہے اشیا کو طرف جسم کی اور جوہر کی اور عرض کی اور کہا کہ جسم وہ ہے جو جمع ہو افتراق سے یعنی متفرق ہونے سے اور جوہر وہ ہے جو عرض کا حامل ہو اور عرض وہ ہے جو اپنی ذات کے ساتھ قائم نہ ہو سکے اور انہوں نے روح کو عرض ٹھہرایا ہے اور رد کیا ہے انہوں نے حدیثوں کو اور وارد ہوئی ہیں بیچ پیدا کرنے روح کے جسم سے پہلے اور پیدا کرنے عقل کے پہلے خلق سے اور اعتماد کیا ہے انہوں نے اپنے حدس اور ذہن پر اور اس پر جس کی طرف ان کی قیاس پہنچائے پھر پیش کرتے ہیں اس پر نصوص کو سو جو اس

کے موافق ہو اس کو قبول کرتے ہیں اور جو اس کے مخالف ہو اس کو رد کرتے ہیں پھر بیان کیا ان آیتوں کو اور جو ان کے مثل ہوں جن میں تبلیغ کا حکم ہے اور جس چیز کے پہنچانے کا حضرت ﷺ کو حکم ہوا اس میں سے ہے توحید بلکہ وہ اصل وہ چیز ہے جس کا حضرت ﷺ کو حکم ہوا سو نہیں چھوڑی حضرت ﷺ نے کوئی چیز دین کے کاموں سے اس کے اصول سے اور اس کے قواعد اور شرائع سے مگر کہ اس کو پہنچایا پھر نہ چھوڑی کوئی چیز مگر استدلال کرنا ساتھ اس چیز کے کہ تمسک کیا ہے انہوں نے ساتھ اس کے جوہر اور عرض سے اور نہیں پایا گیا حضرت ﷺ سے اور نہ کسی آپ کے صحابی سے اس علم کلام سے ایک حرف یا اس سے زیادہ سو معلوم ہوا ساتھ اس کے کہ ان کا مذہب حضرت ﷺ کے اور آپ کے اصحاب کے مذہب کے برخلاف ہے اور ان کا طریقہ ان کے طریقے کے غیر ہے اور متکلمین کا طریقہ محدث اور مخترع ہے نہ اس پر حضرت ﷺ تھے اور نہ آپ کے اصحاب اور لازم آتا ہے اس طریقے پر چلنے سے محمود کرنا سلف پر ساتھ طعن اور قدح کے اور منسوب کرنا ان کو طرف قلعت معرفت اور اشتباہ طریق کے فالحذر فالحذر یعنی پس ڈر مشغول ہونے سے ساتھ علم کلام کے اور ان کے مقالات کے اس واسطے کہ وہ مریع تہافت والا ہے بہت تناقض والا ہے اور کوئی ایسا کلام نہیں جو ان کے کسی فرقہ سے سنے مگر کہ تو پائے گا ان کے خصوم کے واسطے اس پر کلام اور اشکال جو اس کے ہم وزن ہے یا اس کے قریب ہے سو ہر ایک ہر ایک کا مقابل ہے اور بعض ساتھ بعض کے معارض ہے اور کافی ہے تجھ کو ان کے طریقے کے قباحت سے یہ کہ لازم آتا ہے ان کے طریقے سے کہ اگر ہم چلیں اس پر جو انہوں نے کہا اور لازم کریں لوگوں پر جو انہوں نے ذکر کیا تو اس سے سب عوام لوگوں کا کافر ہونا لازم آتا ہے اس واسطے کہ وہ نہیں جانتا مگر محض اتباع کو اور اگر ان کو یہ طریقہ سکھلایا جائے تو اکثر اس کو نہ سمجھیں چہ جائیکہ کوئی ان میں سے صاحب نظر ہو جائے اور سوائے اس کے کچھ نہیں کہ غایب توحید ان کے کی التزام اس چیز کا ہے کہ پایا انہوں نے اس پر اپنے اماموں کو بیچ عقائد دین کے اور پکڑنا اس کو دانتوں سے اور ہمیشگی کرنا اوپر وظیفوں عبادت کے یعنی نماز روزے وغیرہ کے اور لازم پکڑنا ذکروں کا ساتھ قلوب سلیمہ کے جو پاک ہیں شک اور شبہ سے سو تو ان کو دیکھے کہ وہ نہیں پھرتے اپنے اعتقاد سے اگرچہ کاٹ کر ٹکڑے ٹکڑے کیے جائیں سو مبارک ہو ان کو یہ یقین اور مبارک ہو ان کو یہ سلامتی اور جب یہ کافر ہوئے اور حالانکہ یہ سواد اعظم اور جمہور امت ہیں تو نہیں ہے یہ مگر اسلام کے فرش کا لپیٹ ڈالنا اور دین کے مناروں کا ڈھا دینا ، واللہ المستعان ۔ (فتح)

بَابُ قَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى ﴿قُلْ فَأْتُوْا بِالتَّوْرَاةِ فَاتْلُوْهَا اِنْ كُنْتُمْ صَادِقِيْنَ﴾

باب ہے اللہ کا قول کہ لاؤ توراۃ تو اس کو پڑھو اگر ہو تم سچے

**فائدہ:** مراد ساتھ اس ترجمہ کے یہ ہے کہ بیان کرے کہ مراد ساتھ تلاوت کے قراءت ہے اور البتہ تفسیر کی گئی ہے تلاوت ساتھ عمل کے اور عمل فعل ہے عامل کا اور کہا بیچ کتاب خلق افعال العباد کے کہ ذکر کیا حضرت ﷺ نے کہ بعض

بعض سے زیادہ ہے قراءت میں اور بعض ناقص ہے سو لوگ کم وبیش ہیں تلاوت میں ساتھ کثرت اور قلت کے بہر حال متلو اور وہ قرآن ہے سو نہیں ہے اس میں کمی بیشی اور کہا جاتا ہے کہ فلانا خوش قرآن ہے اور ناخوش قرآن ہے اور سوائے اس کے کچھ نہیں کہ منسوب طرف بندوں کے قراءت ہے نہ قرآن اس واسطے کہ قرآن اللہ کا کلام ہے اور قراءت بندے کا فعل ہے اور نہیں پوشیدہ ہے یہ مگر اس پر جس کو توفیق خداوندی عطا نہیں ہوئی۔ (فتح)

وَقَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أُعْطِيَ أَهْلُ التَّوْرَاةِ التَّوْرَاةَ فَعَمِلُوْا بِهَا وَأُعْطِيَ أَهْلُ الْإِنْجِيْلِ الْإِنْجِيْلَ فَعَمِلُوْا بِهٖ وَأُعْطِيْتُمُ الْقُرْآنَ فَعَمِلْتُمْ بِهٖ .

اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ توراۃ والوں کو توراۃ دی گئی سو انہوں نے اس پر عمل کیا اور انجیل والوں کو انجیل دی گئی سو انہوں نے بھی اس کے ساتھ عمل کیا اور تم کو اے مسلمانوں! قرآن عطا ہوا سو تم نے اس کے ساتھ عمل کیا۔

وَقَالَ أَبُوْ رَزِيْنٍ ﴿يَتْلُوْنَهٗ حَقَّ تِلَاوَتِهٖ﴾ يَتَّبِعُوْنَهٗ وَيَعْمَلُوْنَ بِهٖ حَقَّ عَمَلِهٖ

اور کہا ابو رزین نے اللہ کے اس قول کی تفسیر میں ﴿يَتْلُوْنَهٗ حَقَّ تِلَاوَتِهٖ﴾ کہ اس کی پیروی کرتے ہیں اور اس کے ساتھ عمل کرتے ہیں حق عمل اس کے کا۔

قَالَ أَبُوْ عَبْدِ اللّٰهِ يُقَالُ ﴿يُتْلٰى﴾ يُقْرَأُ حَسَنُ التِّلَاوَةِ حَسَنُ الْقِرَاءَةِ لِلْقُرْآنِ ﴿لَا يَمَسُّهٗ﴾ لَا يَجِدُ طَعْمَهٗ وَنَفْعَهٗ إِلَّا مَنْ آمَنَ بِالْقُرْآنِ وَلَا يَحْمِلُهٗ بِحَقِّهٖ إِلَّا الْمُوْقِنُ لِقَوْلِهٖ تَعَالٰى ﴿مَثَلُ الَّذِيْنَ حُمِّلُوا التَّوْرَاةَ ثُمَّ لَمْ يَحْمِلُوْهَا كَمَثَلِ الْحِمَارِ يَحْمِلُ أَسْفَارًا بِئْسَ مَثَلُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِآيَاتِ اللّٰهِ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظَّالِمِيْنَ﴾.

کہا ابو عبداللہ بخاری رحمہ اللہ نے کہ یتلی کے معنی ہیں پڑھا جاتا ہے اور حسن التلاوۃ کے معنی ہیں کہ قرآن کو عمدہ پڑھتا ہے لایمسہ کے معنی ہیں نہیں پاتا اس کا مزہ اور نفع مگر جو ایمان لائے ساتھ قرآن کے اور نہیں اٹھاتا اس کو ساتھ حق اس کے کے مگر یقین لانے والا واسطے قول اللہ تعالیٰ کے مثل ان کی جو اٹھائے گئے توراۃ پھر انہوں نے اس کو نہ اٹھایا گدھے کی مثل ہے جو کتابیں اٹھائے بری ہے مثال ان لوگوں کی جنہوں نے اللہ کی آیتوں کو جھٹلایا اور اللہ نہیں راہ دکھاتا ظالموں کی قوم کو۔

**فائدہ:** اور حاصل اس تفسیر کا یہ ہے کہ معنی لایمس القرآن کے یہ ہیں کہ نہیں پاتا اس کا مزہ اور نفع مگر جو ایمان لایا ساتھ اس کے اور یقین کیا اس نے کہ وہ اللہ کے نزدیک سے ہے سو وہی ہے پاک کیا گیا کفر سے اور نہیں اٹھاتا اس کو اس کے حق سے مگر جو پاک ہو جہل اور شک سے نہ غافل اس سے جو عمل نہیں کرتا سو ہوگا مانند گدھے کی جو اٹھاتا ہے جو نہیں جانتا۔ (فتح) اور تلاوت عرف شرع سے خاص ہے ساتھ پیروی کرنے ان کتابوں کے جو اتاری گئی ہیں کبھی ساتھ

تلاوت کے اور کبھی ساتھ بجا لانے اس چیز کے جو اس میں ہے امر اور نہی سے اور عام تر ہے قراءت سے۔ (فتح)

وَسَمَّى النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْإِسْلَامَ وَالْإِيْمَانَ وَالصَّلَاةَ عَمَلًا

اور نام رکھا ہے حضرت ﷺ نے اسلام اور ایمان اور نماز کا عمل

**فائدہ:** بہرحال نام رکھنا حضرت ﷺ کا اسلام کا عمل سو استنباط کیا ہے اس کو بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے جبریل علیہ السلام کی حدیث سے کہ اس نے حضرت ﷺ سے پوچھا کہ اسلام اور ایمان کیا چیز ہے؟ تو حضرت ﷺ نے فرمایا کہ ایمان یہ ہے کہ تو ایمان لائے ساتھ اللہ کے اور اس کے فرشتوں اور رسولوں اور اس کی کتابوں کے اور اسلام یہ ہے کہ تو گواہی دے اس کی کہ کوئی لائق عبادت کے نہیں سوائے اللہ کے اور بہرحال ایمان کو عمل کہنا سو حدیث معلق میں ہے اور نماز کو عمل کہنا آئندہ باب میں ہے۔ (فتح)

قَالَ أَبُوْ هُرَيْرَةَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِبِلَالٍ أَخْبِرْنِيْ بِأَرْجٰى عَمَلٍ عَمِلْتَهٗ فِي الْإِسْلَامِ قَالَ مَا عَمِلْتُ عَمَلًا أَرْجٰى عِنْدِيْ أَنِّيْ لَمْ أَتَطَهَّرْ إِلَّا صَلَّيْتُ.

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا اور حضرت ﷺ نے فرمایا کہ اے بلال! بتلا دے مجھ کو بڑے فائدے کا امید والا عمل جو تو نے اسلام میں اپنے نزدیک کیا ہے یعنی تیرے نزدیک سب عملوں سے زیادہ تر نفع کی امید کس عمل پر ہے؟ بلال رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں نے اسلام میں کوئی عمل نہیں کیا اپنے نزدیک اس سے زیادہ تر فائدہ کی امید کا کہ میں نے کبھی پورا وضو نہیں کیا مگر کہ میں نے اس وضو سے ضروری نماز پڑھی۔

**فائدہ:** اس حدیث کی شرح مناقب میں گزر چکی ہے اور داخل ہونا اس کا ترجمہ میں ظاہر ہے اس جہت سے کہ نماز میں قراءت پڑھنا ضروری ہے۔

وَسُئِلَ أَيُّ الْعَمَلِ أَفْضَلُ قَالَ إِيْمَانٌ بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ثُمَّ الْجِهَادُ ثُمَّ حَجٌّ مَبْرُوْرٌ.

اور پوچھے گئے حضرت ﷺ کہ کون سا عمل افضل ہے فرمایا کہ اللہ اور اس کے رسول کو سچے دل سے ماننا پھر جہاد پھر حج مقبول۔

**فائدہ:** روایت کی ہے بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے بیچ کتاب خلق افعال العباد کے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے کہ میں نے حضرت ﷺ سے سنا فرماتے تھے کہ افضل عمل اللہ کے نزدیک ایمان ہے جس میں کوئی شک نہ ہو اور یہ صریح تر ہے اس کی مراد میں لیکن نہیں ہے اس کی شرط پر اور ایک روایت میں ہے کہ ابو ذر رضی اللہ عنہ نے سوال کیا کہ کون سا عمل افضل ہے؟ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ اللہ کے ساتھ ایمان لانا اور اس کی راہ میں جہاد کرنا اور عبادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

پوچھے گئے حضرت ﷺ کہ کون سا عمل افضل ہے؟ تو فرمایا کہ اللہ کے ساتھ ایمان لانا اور اس کی کتابوں کی تصدیق کرنا کہا سو حضرت ﷺ نے ایمان اور تصدیق اور جہاد کا نام عمل رکھا اور ایک روایت میں آیا ہے کہ اللہ کے ذکر کو بھی عمل کہا۔ (فتح)

٦٩٧٩۔ حَدَّثَنَا عَبْدَانُ أَخْبَرَنَا عَبْدُ اللّٰهِ أَخْبَرَنَا يُوْنُسُ عَنِ الزُّهْرِيِّ أَخْبَرَنِي سَالِمٌ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِنَّمَا بَقَآؤُكُمْ فِيْمَنْ سَلَفَ مِنَ الْأُمَمِ كَمَا بَيْنَ صَلَاةِ الْعَصْرِ إِلٰى غُرُوْبِ الشَّمْسِ أُوْتِيَ أَهْلُ التَّوْرَاةِ التَّوْرَاةَ فَعَمِلُوْا بِهَا حَتّٰى انْتَصَفَ النَّهَارُ ثُمَّ عَجَزُوْا فَأُعْطُوْا قِيْرَاطًا قِيْرَاطًا ثُمَّ أُوْتِيَ أَهْلُ الْإِنْجِيْلِ الْإِنْجِيْلَ فَعَمِلُوْا بِهٖ حَتّٰى صُلِّيَتِ الْعَصْرُ ثُمَّ عَجَزُوْا فَأُعْطُوْا قِيْرَاطًا قِيْرَاطًا ثُمَّ أُوْتِيْتُمُ الْقُرْآنَ فَعَمِلْتُمْ بِهٖ حَتّٰى غَرَبَتِ الشَّمْسُ فَأُعْطِيْتُمْ قِيْرَاطَيْنِ قِيْرَاطَيْنِ فَقَالَ أَهْلُ الْكِتَابِ هٰؤُلَاءِ أَقَلُّ مِنَّا عَمَلًا وَأَكْثَرُ أَجْرًا قَالَ اللّٰهُ هَلْ ظَلَمْتُكُمْ مِّنْ حَقِّكُمْ شَيْئًا قَالُوْا لَا قَالَ فَهُوَ فَضْلِيْ أُوْتِيْهِ مَنْ أَشَآءُ.

٦٩٧٩۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ سوائے اس کے کچھ نہیں کہ تمہاری زندگی کا زمانہ بہ نسبت اگلی امتوں کے زندگی کے زمانے کے اتنا ہے جتنا زمانہ عصر کی نماز سے شام تک ہے توراۃ والوں کو توراۃ دی گئی سو انہوں نے اس پر عمل کیا دو پہر تک پھر عاجز ہوئے سو ان کو ایک ایک قیراط دی گئی پھر انجیل والوں کو انجیل دی گئی سو انہوں نے اس کے ساتھ عمل کیا عصر کی نماز پڑھنے تک پھر وہ بھی عاجز ہوئے سو ان کو بھی ایک ایک قیراط دی گئی پھر تم کو اے مسلمانوں قرآن دیا گیا سو تم نے اس کے ساتھ عمل کیا سورج ڈوبنے تک سو تم کو دو دو قیراط دیے گئے تو اہل کتاب کہیں گے کہ یہ لوگ کام میں ہم سے کم ہیں اور مزدوری میں زیادہ اللہ تعالیٰ فرمائے گا کیا تم پر کچھ ظلم ہوا تمہاری مزدوری جو ٹھہر چکی ہے اس سے تم کو کچھ کم ملا؟ کہیں گے کہ جو ٹھہر چکا تھا اس سے کم نہیں ملا اللہ فرمائے گا سو وہ یعنی دونی مزدوری دینا میرا فضل ہے جس کو چاہوں اس کو دوں۔

**فائدہ:** کہا ابن بطال نے کہ معنی اس باب کے یہ ہیں کہ جو عمل کہ آدمی کرتا ہے اس کے فعل پر اس کو ثواب ہوگا اور اس کے ترک پر اس کو عذاب ہوگا اور نہیں ہے مقصود بخاری رحمۃ اللہ علیہ کا بیان کرنا اس چیز کا جو وعید کے متعلق ہے بلکہ اس کی غرض وہ ہے جس کی طرف میں نے اشارہ کیا اس سے پہلے باب میں۔ (فتح)

بَابٌ وَسَمَّى النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الصَّلَاةَ عَمَلًا وَقَالَ لَا صَلَاةَ لِمَنْ لَّمْ يَقْرَأْ بِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ.

باب ہے اور حضرت ﷺ نے نماز کا نام عمل رکھا اور فرمایا کہ نہیں صحیح ہے نماز اس کی جو سورۂ الحمد نہ پڑھے۔

٦٩٨٠۔ حَدَّثَنِيْ سُلَيْمَانُ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنِ الْوَلِيْدِ ح وَحَدَّثَنِيْ عَبَّادُ بْنُ يَعْقُوْبَ الْأَسَدِيُّ أَخْبَرَنَا عَبَّادُ بْنُ الْعَوَّامِ عَنِ الشَّيْبَانِيِّ عَنِ الْوَلِيْدِ بْنِ الْعَيْزَارِ عَنْ أَبِيْ عَمْرٍو الشَّيْبَانِيِّ عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ أَنَّ رَجُلًا سَأَلَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَيُّ الْأَعْمَالِ أَفْضَلُ قَالَ الصَّلَاةُ لِوَقْتِهَا وَبِرُّ الْوَالِدَيْنِ ثُمَّ الْجِهَادُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ.

٦٩٨٠۔ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک مرد نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ سب عملوں سے کون سا عمل افضل ہے؟ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اپنے وقت پر نماز پڑھنا اور ماں باپ کے ساتھ نیکی کرنا پھر اللہ کی راہ میں جہاد کرنا۔

**فائدہ:** اس حدیث میں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز کا نام عمل رکھا۔

بَابُ قَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى ﴿إِنَّ الْإِنْسَانَ خُلِقَ هَلُوْعًا إِذَا مَسَّهُ الشَّرُّ جَزُوْعًا وَإِذَا مَسَّهُ الْخَيْرُ مَنُوْعًا﴾ ﴿هَلُوْعًا﴾ ضَجُوْرًا.

باب ہے بیچ بیان اس قول اللہ کے کہ بے شک آدمی پیدا کیا گیا ہے جی کا کچا جب اس کو برائی لگے تو گھبرا اور جب لگے اس کو بھلائی تو اس کو روکتا ہے اور ھلوعا کے معنی ہیں بے صبر۔

٦٩٨١۔ حَدَّثَنَا أَبُو النُّعْمَانِ حَدَّثَنَا جَرِيْرُ بْنُ حَازِمٍ عَنِ الْحَسَنِ حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ تَغْلِبَ قَالَ أَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَالٌ فَأَعْطَى قَوْمًا وَمَنَعَ آخَرِيْنَ فَبَلَغَهُ أَنَّهُمْ عَتَبُوْا فَقَالَ إِنِّيْ أُعْطِي الرَّجُلَ وَأَدَعُ الرَّجُلَ وَالَّذِيْ أَدَعُ أَحَبُّ إِلَيَّ مِنَ الَّذِيْ أُعْطِيْ أُعْطِيْ أَقْوَامًا لِمَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ مِنَ الْجَزَعِ وَالْهَلَعِ وَأَكِلُ أَقْوَامًا إِلَى مَا جَعَلَ اللّٰهُ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مِنَ الْغِنٰى وَالْخَيْرِ مِنْهُمْ عَمْرُو بْنُ تَغْلِبَ فَقَالَ عَمْرٌو مَا أُحِبُّ أَنَّ لِيْ بِكَلِمَةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

٦٩٨١۔ حضرت عمرو بن تغلب سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس مال آیا سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک قوم کو دیا اور دوسرے لوگوں کو نہ دیا سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو خبر پہنچی کہ جن کو مال نہیں دیا وہ رنجیدہ ہوئے تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ البتہ میں دیتا ہوں ایک مرد کو اور نہیں دیتا دوسرے مرد کو سو جس کو میں نہیں دیتا وہ میرے نزدیک زیادہ پیارا ہے اس سے جس کو میں دیتا ہوں لیکن میں چند قوموں کو دیتا ہوں اس واسطے کہ میں ان کے دلوں میں بے صبری اور حرص دیکھتا ہوں اور بعض قوموں کو اس پر چھوڑتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ نے ان کے دلوں میں بے پرواہی اور خیر ڈالی ہے اور ان میں سے عمرو بن تغلب بھی ہے کہا عمرو نے میں نہیں جانتا کہ میرے واسطے

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حُمْرَ النَّعَمِ. حضرت ﷺ کی اس بات کے بدلے سرخ اونٹ ہوں۔

**فائدہ:** یعنی میرے دینے کو محبت اور نہ دینے کو رنج کا سبب نہ سمجھو بلکہ معاملہ بالعکس ہے کہ بے صبر لالچی لوگوں کو دیتا ہوں اور قناعت والوں کو قناعت پر چھوڑتا ہوں اس حدیث کی شرح فرض الخمس میں گزر چکی ہے اور غرض اس سے یہ قول ہے کہ میں ان کے دلوں میں بے صبری اور حرص دیکھتا ہوں اور کہا ابن بطال نے کہ مراد اس کی اس باب میں ثابت کرنا اس کا ہے کہ اللہ نے آدمی کو پیدا کیا ساتھ اخلاق کے اس کے بے صبری اور حرص سے اور دینے اور نہ دینے سے اور اول اس کا کافی ہے مراد میں اس واسطے کہ مقصود بخاری رحمہ اللہ کا یہ ہے کہ صفات مذکورہ کو آدمی میں اللہ نے پیدا کیا ہے نہ یہ کہ آدمی ان کو اپنے افعال سے پیدا کرتا ہے اور اس میں ہے کہ رزق دنیا میں نہیں ہے بقدر درجے مرزوق کے آخرت میں اور بہرحال دنیا میں تو واقع ہوتا ہے دینا اور نہ دینا بحسب سیاست دنیاوی کے سو حضرت ﷺ جس کے دل میں بے صبری اور حرص دیکھتے اس کو دیتے اور جس کے صبر پر اعتماد ہوتا اور اس کو ثواب آخرت پر قناعت ہوتی تو اس کو نہ دیتے اور اس حدیث میں ہے کہ پیدا کیا گیا ہے آدمی اوپر حب لینے کے اور بغض دینے کے اور جلدی کرنے کے طرف انکار اس کے کی پہلے فکر کرنے سے اس کی عافیت میں مگر جس کو اللہ چاہے اور اس میں ہے کہ نہ دینا کبھی ممنوع کے واسطے بہتر ہوتا ہے اللہ تعالیٰ نے فرمایا ﴿وَعَسٰى اَنْ تَكْرَهُوْا شَيْئًا وَّهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ﴾ کہا اور ب بکلمۃ میں بدلیت کے واسطے ہے اس واسطے کہ صفت مذکورہ دلالت کرتی ہے اوپر قوی ہونے ایمان اس کے جو پہنچانے والا ہے اس کو بہشت میں اور ثواب آخرت کا بہتر ہے اور باقی رہنے والا اور اس میں الفت طلب کرنا ہے اس شخص سے جس سے بے صبری کا خوف ہو یا اُمید ہو کہ دینے کے سبب اپنے متبوع کا کہا مانے گا اور عذر کرنا اس کی طرف جو بدگمان ہو اور حالانکہ امر برخلاف اس کے ہو۔ (فتح)

## بَابُ ذِكْرِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَرِوَايَتِهٖ عَنْ رَّبِّهٖ

ذکر کرنا اور روایت کرنا آنحضرت ﷺ کا اپنے رب سے

**فائدہ:** کہا ابن بطال نے کہ معنی اس باب کے یہ ہیں کہ حضرت ﷺ نے اپنے رب سے سنت روایت کی ہے جیسا کہ قرآن کو روایت کیا اور جو ظاہر ہوتا ہے یہ ہے کہ مراد اس کی صحیح کرنا اپنے مذہب کا ہے جیسے کہ گزر چکی ہے تنبیہ اوپر اس کے بیچ تفسیر مراد کے ساتھ کلام اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے۔ (فتح)

۶۹۸۲۔ حَدَّثَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ الرَّحِيْمِ حَدَّثَنَا اَبُوْ زَيْدٍ سَعِيْدُ بْنُ الرَّبِيْعِ الْهَرَوِيُّ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَرْوِيْهِ عَنْ

۶۹۸۲۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ روایت کرتے ہیں اپنے رب سے کہ جو مجھ سے بالشت بھر قریب ہو تو اس کے پاس ہاتھ بھر قریب ہوتا ہوں اور جو ہاتھ بھر مجھ سے قریب ہو تو میں اس سے دو ہاتھ بھر قریب ہوتا ہوں اور

رَبِّهٖ قَالَ إِذَا تَقَرَّبَ الْعَبْدُ إِلَيَّ شِبْرًا تَقَرَّبْتُ إِلَيْهِ ذِرَاعًا وَإِذَا تَقَرَّبَ مِنِّيْ ذِرَاعًا تَقَرَّبْتُ مِنْهُ بَاعًا وَإِذَا أَتَانِيْ مَشْيًا أَتَيْتُهٗ هَرْوَلَةً.

جو میری طرف چلتا آئے تو میں اس کی طرف دوڑتا آؤں گا۔

**فائدہ:** کہا ابن بطال نے کہ اللہ کا بندے کی طرف چلنا اور دوڑنا محال ہے اللہ کے حق میں اس واسطے کہ وہ تقاضا کرتا ہے قطع مسافت کو بلکہ مراد اس سے مجاز ہے سو قریب ہونا بندے کا اللہ سے ساتھ بندگی اس کی کے ہے اور ادا کرنے فرائض اور نوافل کے اور قریب ہونا اللہ کا بندے سے یہ ہے کہ اس پر رحمت کرتا ہے اور اللہ تعالیٰ کے چلنے اور دوڑنے سے مراد یہ ہے کہ اس کو اس کی بندگی پر ثواب دیتا ہے یعنی میرا ثواب اس کی طرف جلدی آتا ہے اور نقل ہے طبری سے کہ یہ مثال ہے کم بندگی کی ساتھ بالشت کے اور ثواب کی ساتھ ہاتھ کے سو ٹھہرایا اس کو دلیل اوپر مبلغ کرامت اپنی کے اس کے واسطے جو اس کی بندگی پر مقیم ہو کہ اس کے عمل کا ثواب دونا ہے اور کہا ابن تین نے کہ مراد قریب ہونے سے قریب ہونا رتبے کا ہے اور بہت کرنا کرامت اور دوڑنا مراد ہے سرعت رحمت اس کی سے اس کی طرف اور راضی ہونا اللہ کا بندے سے اور دونا ثواب دینا اور صاحب مشارق نے کہا کہ مراد ساتھ اس چیز کے کہ اس حدیث میں آئی ہے جلدی قبول ہونا بندے کی توبہ کا ہے نزدیک اللہ کے یا آسان کرنا اس پر اپنی بندگی کا اور تمام ہدایت اس کی اور توفیق دینی اس کو اور کہا راغب نے کہ قریب ہونا بندے کا اللہ سے خاص کرنا ہے ساتھ بہت صفات کے کہ صحیح ہے کہ وصف کیا جائے ساتھ اس کے اللہ اگرچہ نہ ہوں اس حد پر کہ وصف کیا جاتا ہے ساتھ اس کے اللہ تعالیٰ مانند حکمت اور علم اور حلم اور رحمت وغیرہ کے اور یہ رتبہ حاصل ہوتا ہے ساتھ دور کرنے معنوی گندگیوں کے جہل اور طیش اور غصے وغیرہ سے بقدر طاقت بندے کے اور یہ قرب روحانی ہے نہ بدنی اور یہی مراد ہے اس حدیث میں کہ جب بندہ مجھ سے ایک بالشت بھر نزدیک ہو تو میں ہاتھ بھر نزدیک ہوتا ہوں اور کہا خطابی نے کہ مراد یہ ہے کہ اس کا عمل قبول ہو جاتا ہے اور احتمال ہے کہ اس کے معنی یہ ہوں کہ توفیق دی جاتی ہے اس عمل کو کہ اس کو اللہ سے قریب کرے اور کہا کرمانی نے کہ جب کہ قائم ہو چکی ہیں دلیلیں اوپر محال ہونے ان چیزوں کے اللہ کے حق میں تو واجب ہے کہ اس کے معنی یہ ہوں کہ جو قریب ہو مجھ سے ساتھ قلیل بندگی سے تو بدلا دیتا ہوں اس کو ساتھ بہت ثواب کے اور جس قدر بندگی زیادہ ہو اس قدر ثواب بھی زیادہ دیتا ہوں اور اگر ہو قریب ہونا اس کا مجھ سے ساتھ بندگی کے دوسرے طریق سے تو ہوتا ہے آنا میرا ساتھ ثواب کے جلدی کے طریق سے اور حاصل یہ ہے کہ ثواب راجح ہے عمل پر ساتھ طریق کیف اور کم کے اور لفظ قرب کا مجاز ہے یا استعارہ۔ (فتح)

۶۹۸۳۔ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ عَنْ يَحْيٰى عَنِ التَّيْمِيِّ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ

۶۹۸۳۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بہت وقت ذکر کیا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ جب بندہ

قَالَ رُبَّمَا ذَكَرَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا تَقَرَّبَ الْعَبْدُ مِنِّيْ شِبْرًا تَقَرَّبْتُ مِنْهُ ذِرَاعًا وَإِذَا تَقَرَّبَ مِنِّيْ ذِرَاعًا تَقَرَّبْتُ مِنْهُ بَاعًا أَوْ بُوْعًا وَقَالَ مُعْتَمِرٌ سَمِعْتُ أَبِيْ سَمِعْتُ أَنَسًا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَرْوِيْهِ عَنْ رَّبِّهٖ عَزَّ وَجَلَّ.

مجھ سے بالشت بھر نزدیک ہو تو میں اس سے ہاتھ بھر نزدیک ہوتا ہوں اور جب مجھ سے ہاتھ بھر قریب ہو تو میں اس سے دو ہاتھ نزدیک ہوتا ہوں اور کہا معتمر نے الخ یعنی مراد ساتھ اس تعلیق کے بیان کرنا تصریح کا ہے ساتھ روایت کرنے کے بیچ اس کے اپنے رب سے۔

**فائدہ:** اور مسلم کی روایت میں اتنا زیادہ ہے کہ جو مجھ سے ملے گا تمام زمین کے برابر گناہ لے کر بشرطیکہ اس نے میرے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہرایا ہو تو میں ان کو اس کے واسطے مغفرت ٹھہراؤں گا۔

٦٩٨٤۔ حَدَّثَنَا آدَمُ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ زِيَادٍ قَالَ سَمِعْتُ أَبَا هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَرْوِيْهِ عَنْ رَّبِّكُمْ قَالَ لِكُلِّ عَمَلٍ كَفَّارَةٌ وَالصَّوْمُ لِيْ وَأَنَا أَجْزِيْ بِهٖ وَلَخُلُوْفُ فَمِ الصَّائِمِ أَطْيَبُ عِنْدَ اللّٰهِ مِنْ رِّيْحِ الْمِسْكِ.

۶۹۸۴۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے تمہارے رب سے روایت کی یعنی یہ حدیث قدسی ہے کہ ہر عمل کے واسطے کفارہ ہے اور روزہ تو میرے ہی واسطے ہے اور میں ہی اس کا بدلہ دوں گا اور البتہ روزے دار کی منہ کی بو زیادہ تر خوشبو دار ہے اللہ کے نزدیک مشک کی خوشبو سے۔

**فائدہ:** اور اس حدیث کی شرح روزے میں گزر چکی ہے۔

٦٩٨٥۔ حَدَّثَنَا حَفْصُ بْنُ عُمَرَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ قَتَادَةَ ح و قَالَ لِيْ خَلِيْفَةُ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ بْنُ زُرَيْعٍ عَنْ سَعِيْدٍ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ أَبِي الْعَالِيَةِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْمَا يَرْوِيْهِ عَنْ رَّبِّهٖ قَالَ لَا يَنْبَغِيْ لِعَبْدٍ أَنْ يَّقُوْلَ إِنَّهٗ خَيْرٌ مِّنْ يُّوْنُسَ بْنِ مَتّٰى وَنَسَبَهٗ إِلٰى أَبِيْهِ.

۶۹۸۵۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس چیز میں کہ روایت کرتے ہیں اپنے رب سے کہا کہ نہیں جائز ہے کسی کو یہ کہ کہے کہ میں بہتر ہوں حضرت یونس علیہ السلام پیغمبر متی کے بیٹے سے اور اس کو اس کے باپ کی طرف منسوب کیا۔

٦٩٨٦۔ حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ أَبِيْ سُرَيْجٍ أَخْبَرَنَا شَبَابَةُ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ مُعَاوِيَةَ بْنِ قُرَّةَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مُغَفَّلٍ الْمُزَنِيِّ قَالَ

۶۹۸۶۔ حضرت عبداللہ بن مغفل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا فتح مکہ کے دن اپنی اونٹنی پر سوار تھے سورۂ فتح پڑھتے تھے یا کہا کہ سورۂ فتح سے پڑھتے تھے کہا سو

رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ الْفَتْحِ عَلٰى نَاقَةٍ لَهٗ يَقْرَأُ سُوْرَةَ الْفَتْحِ أَوْ مِنْ سُوْرَةِ الْفَتْحِ قَالَ فَرَجَّعَ فِيْهَا قَالَ ثُمَّ قَرَأَ مُعَاوِيَةُ يَحْكِيْ قِرَاءَةَ ابْنِ مُغَفَّلٍ وَقَالَ لَوْلَا أَنْ يَجْتَمِعَ النَّاسُ عَلَيْكُمْ لَرَجَّعْتُ كَمَا رَجَّعَ ابْنُ مُغَفَّلٍ يَحْكِي النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ لِمُعَاوِيَةَ كَيْفَ كَانَ تَرْجِيْعُهٗ قَالَ آ آ آ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ.

حضرت ﷺ نے اس میں ترجیع کی یعنی اول پست آواز سے اس کو پڑھا پھر بلند آواز سے کہا کہ پھر پڑھا معاویہ رضی اللہ عنہ نے حکایت کرتا تھا ابن مغفل رضی اللہ عنہ کی قراءت کی اور کہا کہ اگر یہ ڈر نہ ہوتا کہ لوگ جمع ہو جائیں گے تو البتہ میں ترجیع سے پڑھتا جیسے ابن مغفل رضی اللہ عنہ نے ترجیع کی حکایت کرتا تھا حضرت ﷺ سے تو میں نے معاویہ رضی اللہ عنہ سے کہا کس طرح تھی ترجیع اس کی کہا اُ اُ اُ تین بار الف کو دراز کرتے تھے۔

**فائدہ:** یہ ایک مثال ہے حضرت ﷺ کی قراءت کی اور مراد یہ ہے کہ الفاظ اور حروف کو تین تین بار دراز کر کے پڑھتے۔

**فائدہ:** ترجیع کی یعنی پھیری آواز حلق میں اور پکار کر پڑھا مکرر بعد آہستہ پڑھنے کے اور کہا ابن بطال نے کہ اس حدیث میں جائز ہونا قراءت کا ہے ساتھ ترجیع کے اور خوش آوازی کے جو لذت دار ہو دلوں میں ساتھ خوب آواز کے اور معاویہ رضی اللہ عنہ کے اس قول میں کہ اگر اس کا نہ ہوتا الخ اشارت ہے طرف اس کی کہ ترجیع کے ساتھ قرآن پڑھنا جمع کرتا ہے لوگوں کے نفسوں کو طرف سننے اس کے کی یہاں کہ اس کے سننے سے دلوں کو صبر نہیں آتا یعنی اگر ترجیع اور خوش آوازی سے قرآن پڑھا جائے تو لوگوں کے نفسوں کو اس کے سننے کی کمال خواہش ہوتی ہے آدمی کا جی بغیر اس کے سننے کے نہیں رہ سکتا اور بیچ قول اس کے آ ساتھ مد ہمزہ کے دلالت ہے اس پر کہ حضرت ﷺ اپنی قراءت میں مد اور وقف کی رعایت کرتے تھے اور کہا قرطبی نے احتمال ہے کہ ہو حکایت آواز حضرت ﷺ کے وقت ہلنے اونٹنی کے اس واسطے کہ جو بلند آواز سے پڑھتا ہو اس کی آواز سواری کے ہلنے کے وقت پست اور قطع ہو جاتی ہے اور کہا ابن بطال نے کہ وجہ داخل ہونے حدیث ابن مغفل رضی اللہ عنہ کے کی اس باب میں یہ ہے کہ حضرت ﷺ نے قرآن کو بھی اللہ سے روایت کیا ہے اور کہا کرمانی نے کہ روایت رب سے عام تر ہے اس سے کہ قرآن ہو یا غیر اس کا بالواسطہ ہو یا بلا واسطہ اگرچہ متبادر وہ چیز ہے جو بلا واسطہ کے ہو۔ (فتح)

## بَابُ مَا يَجُوْزُ مِنْ تَفْسِيْرِ التَّوْرَاةِ وَغَيْرِهَا مِنْ كُتُبِ اللّٰهِ بِالْعَرَبِيَّةِ وَغَيْرِهَا

## جائز ہے تفسیر کرنا توراۃ وغیرہ اللہ کی کتابوں کا عربی زبان وغیرہ میں

**فائدہ:** ایک روایت میں ہے کہ عبرانی وغیرہ میں اور ہر ایک کے واسطے وجہ ہے اور حاصل یہ ہے کہ جو کتاب مثلاً عربی میں ہے جائز ہے تعبیر کرنا اس سے اور تفسیر کرنا عبرانی میں اور بالعکس اور کیا مقید ہے یہ ساتھ اس شخص کے جو

اس زبان کو نہ سمجھے یا نہیں اول قول اکثر کا ہے۔

لِقَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰی ﴿فَأْتُوْا بِالتَّوْرَاةِ فَاتْلُوْهَا إِنْ كُنْتُمْ صَادِقِيْنَ﴾

یعنی واسطے دلیل قول اللہ تعالیٰ کے کہہ لاؤ توراۃ اور اس کو پڑھو اگر ہو تم سچے

**فائدہ:** اور وجہ دلالت کی یہ ہے کہ توراۃ عبرانی زبان میں ہے اور البتہ حکم کیا ہے اللہ تعالیٰ نے کہ عرب پر پڑھی جائے اور عرب کے لوگ عبرانی کو نہیں جانتے تو اس نے دلالت کی اس پر کہ اس کو عربی میں تفسیر کرنا جائز ہے۔ (فتح)

وَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ أَخْبَرَنِيْ أَبُوْ سُفْيَانَ بْنُ حَرْبٍ أَنَّ هِرَقْلَ دَعَا تَرْجُمَانَهُ ثُمَّ دَعَا بِكِتَابِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَرَأَهُ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ مِنْ مُحَمَّدٍ عَبْدِ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهِ إِلٰى هِرَقْلَ وَ﴿يَا أَهْلَ الْكِتَابِ تَعَالَوْا إِلٰى كَلِمَةٍ سَوَآءٍ بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمْ﴾ الْاٰيَةَ.

ابو سفیان نے کہا کہ ہرقل نے اپنے ترجمان کو بلایا پھر حضرت ﷺ کو خط منگوایا اور اس کو پڑھا بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یہ خط ہے محمد ﷺ اللہ کے رسول اور اس کے بندے کا ہرقل کی طرف اور اے کتاب والو! آ جاؤ اس بات پر جو ہمارے اور تمہارے درمیان برابر ہے۔

**فائدہ:** یہ ایک ٹکڑا ہے حدیث دراز کا جو بدء الوحی میں گزر چکی ہے اور وجہ دلالت کی یہ ہے کہ حضرت ﷺ نے ہرقل کی طرف عربی زبان میں خط لکھا اور ہرقل کی زبان رومی تھی سو اس میں اشعار ہے کہ حضرت ﷺ نے اعتماد کیا پیچ پہنچانے اس چیز کے کہ خط میں تھی اس شخص کو جو اس کا ترجمہ رومی زبان میں کرے تا کہ ہرقل اس کو سمجھے اور مترجم مذکورہ وہ ترجمان ہے یعنی جو ایک زبان کا مطلب دوسری زبان میں بیان کرے۔ (فتح)

٦٩٨٧۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ عُمَرَ أَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ الْمُبَارَكِ عَنْ يَحْيَى بْنِ أَبِيْ كَثِيْرٍ عَنْ أَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ كَانَ أَهْلُ الْكِتَابِ يَقْرَؤُوْنَ التَّوْرَاةَ بِالْعِبْرَانِيَّةِ وَيُفَسِّرُوْنَهَا بِالْعَرَبِيَّةِ لِأَهْلِ الْإِسْلَامِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تُصَدِّقُوْا أَهْلَ الْكِتَابِ وَلَا تُكَذِّبُوْهُمْ وَقُوْلُوْا ﴿آمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَا أُنْزِلَ﴾ الْاٰيَةَ.

٦٩٨٧۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اہل کتاب یعنی یہودی توراۃ کو عبرانی زبان میں پڑھتے تھے اور اس کی عربی میں تفسیر کرتے تھے اہل اسلام کے واسطے تو حضرت ﷺ نے فرمایا کہ نہ سچا جانو اہل کتاب کو اور نہ جھوٹا جانو ان کو اور کہو ہم نے مانا اللہ کو اور اس کو جو ہم پر اترا یعنی قرآن اور جو اگلے پیغمبروں پر اترا۔

**فائدہ:** کہا ابن بطال نے کہ استدلال کیا ہے ساتھ اس حدیث کے جس نے کہا کہ جائز ہے پڑھنا قرآن کا فارسی میں اور تائید کی ہے اس کی ساتھ اس کے کہ اللہ تعالیٰ نے نوح علیہ السلام وغیرہ پیغمبروں کے اقوال کو قرآن کی زبان میں حکایت کیا اور وہ خاص عربی ہے اور وہ پیغمبر عربی نہ تھے ان کی زبان اور تھی اللہ نے ان کے قول کا مطلب قرآن میں نقل کیا اور تائید کی ہے ساتھ اس آیت کے ﴿لِاُنْذِرَكُمْ بِهٖ وَمَنْۢ بَلَغَ﴾ اور ڈرانا تو صرف اس چیز سے ہوتا ہے جس کو وہ سمجھیں اپنی زبان سے سو قراءت ہر زبان والوں کی اپنی زبان میں ہے تا کہ واقع ہو انذار ساتھ اس کے اور جس نے منع کیا ہے اس نے جواب دیا ہے ساتھ اس کے کہ انبیاء علیہم السلام نہیں بولے مگر ساتھ اس چیز کے جو اللہ نے ان سے قرآن میں حکایت کی ہم نے مانا لیکن جائز ہے کہ حکایت کرے اللہ تعالیٰ ان کے قول کو عربی زبان میں پھر عبادت ٹھہرائے ہمارے واسطے تلاوت اس کی اس چیز پر کہ اتاری پھر نقل کیا اختلاف کو بیچ جائز ہونے نماز اس شخص کے جو نماز میں فارسی زبان میں قرآن کو پڑھے اور جس نے جائز رکھا ہے اس کو وقت عاجز ہونے کے بغیر ممکن ہونے کے اور عام کیا ہے اور جو ظاہر ہوتا ہے تفصیل ہے سو اگر قاری عربی زبان میں تلاوت کرنے پر قادر ہو تو نہیں جائز ہے عدول کرنا اس سے اور نہیں کفایت کرتی ہے نماز اس کی اور اگر عاجز ہو عربی زبان میں تلاوت نہ کر سکتا ہو اور نماز سے باہر ہو تو نہیں منع ہے اس کو قراءت کرنا اپنی زبان میں اس واسطے کہ وہ معذور ہے اور اس کو حاجت ہے اس چیز کے یاد کرنے کی کہ واجب ہے اس پر نقل اس کا یا ترک اس کا اور اگر نماز کے اندر ہو تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کا بدلہ ٹھہرایا ہے اور وہ ذکر ہے اور ہر کلمہ ذکر کا کہ نہ عاجز ہو اس کے بولنے سے جو عربی نہیں سو وہ اس کو کہے اور اس کو مکرر پڑھے تو کفایت کرتا ہے اس چیز سے کہ واجب ہے اس پر قراءت اس کی نماز میں یہاں تک کہ سیکھے بنا بر اس کے پس جو سلام میں داخل ہو یا داخل ہونے کا ارادہ کرے اور اس پر قرآن کو پڑھا جائے اور وہ اس کو نہ سمجھے تو نہیں ہے کچھ مضائقہ کہ قرآن کو اس کی زبان میں پڑھا جائے واسطے معلوم کروانے اس کے احکام کے اور تا کہ قائم ہو اس پر حجت اور بہر حال استدلا کرنا واسطے اس مسئلے کے اس حدیث سے اور وہ قول حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے کہ جب اہل کتاب تم سے بیان کریں سو اگرچہ ظاہر اس کا یہ ہے کہ یہ ان کی زبان سے ہے سو احتمال ہے کہ عرب کی زبان میں ہو سو نہ ہو گی نص دلالت میں پھر مراد ساتھ وارد کرنے اس حدیث کے اس باب میں نہیں ہے وہ جو مشغول ہوا ساتھ اس کے ابن بطال اور سوائے اس کے کچھ نہیں کہ مراد اس سے یہ ہے جو بیہقی نے کہا کہ اس میں دلیل ہے اس پر کہ اگر اہل کتاب سچ بولیں اس چیز میں کہ تفسیر کریں اپنی کتاب سے عربی میں تو ہو گا یہ اس چیز سے کہ اتاری گئی اوپر ان کے بطور تعبیر کے اس چیز سے کہ اتری اور کلام اللہ کا ایک ہی نہیں مختلف ہوتا ہے ساتھ اختلافات لغات کے سو جس زبان سے پڑھا جائے سو وہ اللہ کا کلام ہے پھر با اسناد بیان کیا مجاہد سے اس آیت کی تفسیر میں ﴿لِاُنْذِرَكُمْ بِهٖ وَمَنْۢ بَلَغَ﴾ یعنی اور جو اسلام لائے عجم وغیرہم سے کہا بیہقی نے اور کبھی نہیں پہچانتا عربی کو سو جب پہنچیں اس کو معنی اس کے اس کی زبان میں

تو وہ اس کے واسطے نذیر ہے۔ (فتح)

۶۹۸۸۔ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ عَنْ أَيُّوبَ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ أُتِيَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِرَجُلٍ وَامْرَأَةٍ مِّنَ الْيَهُوْدِ قَدْ زَنَيَا فَقَالَ لِلْيَهُوْدِ مَا تَصْنَعُوْنَ بِهِمَا قَالُوْا نُسَخِّمُ وُجُوْهَهُمَا وَنُخْزِيْهِمَا قَالَ ﴿فَأْتُوْا بِالتَّوْرَاةِ فَاتْلُوْهَا إِنْ كُنْتُمْ صَادِقِيْنَ﴾ فَجَآءُ وْا فَقَالُوْا لِرَجُلٍ مِّمَّنْ يَّرْضَوْنَ يَا أَعْوَرُ اقْرَأْ فَقَرَأَ حَتّٰى انْتَهٰى إِلٰى مَوْضِعٍ مِّنْهَا فَوَضَعَ يَدَهُ عَلَيْهِ قَالَ ارْفَعْ يَدَكَ فَرَفَعَ يَدَهُ فَإِذَا فِيْهِ آيَةُ الرَّجْمِ تَلُوْحُ فَقَالَ يَا مُحَمَّدُ إِنَّ عَلَيْهِمَا الرَّجْمَ وَلٰكِنَّا نُكَاتِمُهُ بَيْنَنَا فَأَمَرَ بِهِمَا فَرُجِمَا فَرَأَيْتُهُ يُجَانِئُ عَلَيْهَا الْحِجَارَةَ.

۶۹۸۸۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ایک یہودی مرد اور عورت حضرت ﷺ کے پاس لائے گئے کہ البتہ انہوں نے زنا کیا تھا تو حضرت ﷺ نے یہود سے فرمایا کہ تم دونوں کے ساتھ کیا کرتے ہو؟ انہوں نے کہا کہ ہم دونوں زانی کا منہ کالا کرتے ہیں اور ان کو ذلیل کرتے ہیں، حضرت ﷺ نے فرمایا کہ لاؤ توراۃ اور اس کو پڑھو اگر تم سچے ہو سو یہودی آئے سو انہوں نے ایک مرد سے کہا جس سے راضی تھے اے کانے پڑھ! سو اس نے پڑھا یہاں تک کہ ایک جگہ میں پہنچا تو اس نے اپنا ہاتھ اس پر رکھا حضرت ﷺ نے فرمایا اپنا ہاتھ اٹھا اس نے اپنا ہاتھ اٹھایا تو اچانک رجم کی آیت تھی چمکتی تھی تو اس نے کہا کہ اے محمد! دونوں زانی کے درمیان رجم ہے یعنی سنگسار کرنا لیکن ہم اس کو اپنے درمیان چھپاتے ہیں سو حضرت ﷺ نے سنگسار کرنے کا حکم کیا تو دونوں سنگسار کیے گئے تو میں نے مرد کو دیکھا کہ عورت کو پتھروں سے بچاتا تھا۔

**فائدہ:** تو انہوں نے ایک مرد سے کہا جس کو پسند کرتے تھے یعنی یہ چھپائے گا اور ہم اس کو چھپاتے ہیں یعنی رجم کی آیت کو اور اس حدیث کی شرح حدود میں گزر چکی ہے اس حدیث سے بھی معلوم ہوا کہ توراۃ وغیرہ کتب الٰہی کو عربی وغیرہ زبان میں تفسیر کرنا جائز ہے۔

بَابُ قَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمَاهِرُ بِالْقُرْآنِ مَعَ الْكِرَامِ الْبَرَرَةِ

باب ہے حضرت ﷺ کی اس حدیث کے بیان میں کہ قرآن کا خوب واقف پاک مکرم لکھنے والے فرشتوں کے ساتھ ہے۔

**فائدہ:** اور مراد ساتھ اس کے اس جگہ جودت تلاوت کی ہے ساتھ حسن حفظ کے یعنی نہایت ضبط ہو کہ بلا تکلف اور بغیر ذکر کے پڑھتا جائے اور مراد سفر سے وہ فرشتے ہیں جو نقل کرتے ہیں لوح محفوظ سے اور کرام یعنی اللہ کے نزدیک مکرم ہیں اور بررہ یعنی گناہوں سے پاک اور کہا ہروی نے کہ مراد ساتھ مہارت قرآن کے جودت حفظ کی ہے اور جودت تلاوت کی بغیر تردد کے بیچ اس کے یعنی اس واسطے کہ اللہ نے اس کو اس پر آسان کیا ہے جیسا کہ اس کو فرشتوں

پر آسان کیا ہے سو ہو گا مثل ان کے حفظ اور درجے میں۔

وَزَيِّنُوا الْقُرْآنَ بِأَصْوَاتِكُمْ
یعنی اور قرآن کو خوش آوازی سے پڑھو

**فائدہ**: اور مقصود بخاری رحمہ اللہ کا ثابت کرنا اس کا ہے کہ تلاوت بندے کا فعل ہے داخل ہوتا ہے اس میں آراستہ کرنا اور خوش آوازی سے پڑھنا اور اس میں راگ کرنا اور کبھی اس کی ضد واقع ہوتی ہے اور یہ سب دال ہے مراد پر اور کہا ابن منیر نے کہ گمان کیا ہے ابن بطال نے کہ غرض بخاری رحمہ اللہ کی جواز قراءت قرآن کا ساتھ خوش آوازی کے اور حالانکہ اس طرح نہیں بلکہ غرض اس کی اشارہ کرنا ہے اس چیز کی طرف کہ پہلے گزری وصف کرنے سے ساتھ تحسین کے اور ترجیع کے اور پست کرنے آواز کے اور بلند کرنے کے اور مقارنت احوال بشریہ کے مانند قول عائشہ رضی اللہ عنہا کے کی کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم میری گود میں قرآن پڑھا کرتے تھے اور حالانکہ مجھ کو حیض ہوتا سو یہ ثابت کرتا ہے اس کو کہ تلاوت فعل قاری کا ہے اور متصف ہوتی ہے ساتھ اس چیز کے کہ موصوف ہوتے ہیں ساتھ اس کے افعال اور متعلق ہوتی ہے ساتھ ظروف زمانیہ ومکانیہ کے انتہی اور کہا بخاری رحمہ اللہ نے بیچ کتاب خلق افعال العباد کے سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بیان کیا کہ خلق کی آواز اور قراءت مختلف ہے بعض احسن ہیں بعض سے اور زیادہ تر زینت دار اور شیریں تر اور صاف تر اور بامہارت اور دراز تر ہیں اور سوائے اس کے۔ (فتح)

٦٩٨٩۔ حَدَّثَنِي إِبْرَاهِيمُ بْنُ حَمْزَةَ حَدَّثَنِي ابْنُ أَبِي حَازِمٍ عَنْ يَزِيدَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ إِبْرَاهِيمَ عَنْ أَبِي سَلَمَةَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّهُ سَمِعَ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ مَا أَذِنَ اللَّهُ لِشَيْءٍ مَا أَذِنَ لِنَبِيٍّ حَسَنِ الصَّوْتِ بِالْقُرْآنِ يَجْهَرُ بِهِ.

٦٩٨٩۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا فرماتے تھے کہ اللہ نے کسی چیز کے واسطے اجازت نہیں دی جو پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کو اجازت دی خوش آوازی سے پکار کے قرآن پڑھنے کی۔

٦٩٩٠۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ بُكَيْرٍ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ يُونُسَ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ أَخْبَرَنِي عُرْوَةُ بْنُ الزُّبَيْرِ وَسَعِيدُ بْنُ الْمُسَيَّبِ وَعَلْقَمَةُ بْنُ وَقَّاصٍ وَعُبَيْدُ اللَّهِ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ عَنْ حَدِيثِ عَائِشَةَ حِينَ قَالَ لَهَا أَهْلُ الْإِفْكِ مَا قَالُوا وَكُلٌّ حَدَّثَنِي طَائِفَةً مِنَ الْحَدِيثِ قَالَتْ فَاضْطَجَعْتُ عَلَى فِرَاشِي

٦٩٩٠۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ جب کہ بہتان باندھنے والوں نے اس کے حق میں کہا جو کہا اور ہر ایک نے بیان کیا مجھ سے ایک ٹکڑا حدیث کا کہا عائشہ رضی اللہ عنہا نے سو میں اپنے بستر پر لیٹ گئی اور میں اس وقت جانتی تھی کہ بے شک میں پاک دامن ہوں اور بے شک اللہ تعالیٰ مجھ کو پاک کرے گا لیکن مجھ کو یہ گمان نہ تھا کہ اللہ تعالیٰ میری پاکی قرآن میں بیان کرے گا اور میرے حال میں قرآن اتارے گا جو قیامت

